بھگت ہو کر رگھناتھ جی کے منتر سے اُن کی پوجا اور استوتی کر کے کہتے ہیں کہ آپ نے کیول سنساری جیوؤں کو شبھ مارگ دکھلانے اور کرتارتھ کرنے کے واسطے نرتن دھارن کیا ہے راون آدک کے مارنے کو اوتار نہیں لیا آپ چاہتے تو اپنی اچھا سے راچھسوں کو مار ڈالتے اور آپ نے جنگل میں شری جانکی جی مہارانی کے بیوگ میں بلاپ کیا تھا سو وہ سنساری جیوؤں کو یہ دکھلایا ہے کہ جب مجھ ایسے پربرھم پرمیشور کو گرہستھی کرنے میں دُکھ ہوا تو دنیا میں جتنے جیو ہیں سب کو استری اور پتر آدک سے دُکھ ملے گا آپ نے نرتن اس واسطے دھارن کیا کہ جس میں آپ کی شرن آنیوالا ایسا سُندر روپ چھوڑ کر دوسرے کو کس واسطے بھجے گا پرمیشور نے بھرت کھنڈ میں یہ بات بچار کر نر نارائن کا اوتار لیا کہ اس کھنڈ کے پرجا جن کلجگ میں تپ اور جپ نہیں کر سکیں گے اس واسطے میں تپسی روپ ہو کر بدری کیدار میں بیٹھا رہوں جو کوئی میرا درشن کرے گا اُس کو اپنے درشن سے تپ کا پھل دے کر اور پوتر کر کے مُکت پدوی دوں گا اس لیے آج تک بدرکا شرم میں بیٹھے ہوئے تپ کرتے ہیں اور وہاں نارد جی سانکھیہ یوگ سے منتر پڑھ کر پوجا اور استوتی کر کے کہتے ہیں کہ اے دینا ناتھ سب جگت کی اُتپتی اور پالن اور ناش کرنے والے آپ ہی ہیں ساتوں دویپوں میں بھرت کھنڈ مدھیہ پردیش سب پرتھوی کی جڑ اور بہت پوتر ہے اس کھنڈ میں جو جیو جیسا کرم کرتا ہے ویسا پھل دوسرے لوگ میں جا کر بھوگتا ہے اس لیے بھرت کھنڈ کرم بھومی کا کیا ہوا پاپ اور پُن کھیت کی طرح بڑھتا ہے سوائے بھرت کھنڈ کے دوسرے جو آٹھ کھنڈ ہیں وہاں ہمیشہ ترتیا یگ کے برابر رہ کر کلجگ اپنا پرویش نہیں کر سکتا وہاں کے رہنے والے دیوتاؤں کی طرح اپنی استریوں کو ساتھ لیکر بھوگ بلاس کیا کرتے ہیں وہاں سدا بسنت رتو اور اندر لوک کے سمان سُکھ بنا رہ کر کسی بات کا دُکھ نہیں ہوتا چاروں برن کا بچار کیول بھرت کھنڈ ہی میں ہے پر دوسرے کھنڈ کے لوگ اتنا سُکھ ہونے پر بھی بھرت کھنڈ کے لوگوں کو اپنے سے اچھا اور بھاگیوان مانتے ہیں بھرت کھنڈ کے جیو تھوڑا اسمرن اور بھجن نارائن جی کا کرنے سے بھوساگر پار اُتر جاتے ہیں اور دوسرے کھنڈ اور دویپوں میں یہ بات پراپت نہیں ہوتی آپ نے بڑی کرپا کر کے کلجگ باسیوں کو اپنا درشن دینے کے واسطے اس کھنڈ میں اوتار لیا ہے تسپر بھی کلجگ کے آدمی ایسے کپٹ اور آلس اور ابھمان میں بھرے رہیں گے کہ اُن کو سنساری مایا میں پھنسے رہنے سے آپ کے درشن کرنے کی چھٹی نہیں ملے گی جس پر آپ کرپا کریں گے وہی آپ کے چرنوں کو دیکھے گا اے پریکشت جب دیوتا لوگ سورگ سے اپنے اپنے بمانوں میں بیٹھ کر مندراچل پربت پر بہار کرنے کے واسطے آتے ہیں تب بھرت کھنڈ کے آدمیوں کو دیکھ کر اپنے کو تُچھ سمجھ کر کہتے ہیں کہ ہم لوگوں کو یہ سامرتھ نہیں ہے جو اس سے اُتم پدوی کو پہونچ سکیں بھرت کھنڈ کے جیو شبھ کرم کر کے جتنی بڑی پدوی کو چاہیں پہونچ سکتے ہیں سو ہے راجا جس نے بھرت کھنڈ میں آدمی کا تن پا کر جنم اپنا سنساری مایا موہ میں کھو دیا اور ہری بھجن نہیں کیا اس کا جنم لینا اکارتھ ہوا اُس آدمی کی وہ گت سمجھنا چاہیئے جیسے کوئی دولت ملنے کے واسطے بڑی بڑی محنتوں سے بڑے اونچے پہاڑ پر چڑھ کر دولت کے پاس پہونچ جائے اور پھر بغیر ملنے دولت کے پہاڑ سے نیچے اپنے کو گرا دے تو سب محنت اُس کی اکارتھ ہو کر ہاتھ پاؤں بھی اُس کے

ٹوٹ جاویں تب سوائے پچھتانے کے پھر اُس بوندسے بھینٹ نہیں ہوتی ہے اس لیئے اُچت ہے کہ جو بھرت کھنڈ
میں آدمی کا تن پاوے وہ ہری بھجن کرکے بھوساگر پار اُتر جاوے اور جو کوئی اپنے اگیان سے ایسا نہیں کرتا ہے
وہ پیچھے سے بہت دُکھ پاتا ہے اس بھرت کھنڈ میں چترکوٹ اور گوبردھن آدک بہت سے پربت اور کوشکی اور سرسوتی
وغیرہ ندیاں بھی بہت ایسی ہیں جن کا نام لینے اور درشن کرنے اور نہانے سے سب پاپ آدمی کا چھوٹ کر کایا اُس کی شُدھ
ہو جاتی ہے اس کارن دیوتا لوگ کہتے ہیں کہ بھرت کھنڈ کے جیوؤں نے پچھلے جنم کے پُن سے یہاں جنم پایا جس کھنڈ
میں جنم لینے اور پرمیشور کا بھجن کرنے سے آدمی جلد مکت ہو جاتا ہے اور الابرت کھنڈ کی کتھا نویں اسکندھ میں
آوے گی اُس کھنڈ میں شری مہادیوجی شری پاربتی جی کو ساتھ لیکر سولہ ہزار سہیلیوں سمیت ہمیشہ بہار کرتے اور
شیش بھگوان کی پوجا اور استوتی منتر پڑھ کر کرتے ہیں اور نابھی کھنڈ بھرت کھنڈ میں ملا ہے۔

## بیسواں ادھیائے

## کہنا شکدیوجی کا ابتار پورنک کتھا ساتوں دویپ کی راجا پریکشت سے

شکدیوجی بولے کہ اے راجا نو کھنڈوں کی کتھا ہم نے تم سے برنن کی اب ساتوں دویپوں کا حال سنو
جمبو دویپ میں نو کھنڈ ہیں اس دویپ میں ایک درخت جامُن کا بڑا لاکھ یوجن اونچا ہے اس سے اُس کا نام
جمبو دویپ ہوا اُس درخت کا سایہ لاکھ یوجن کے گھیر میں پڑتا ہے اُس کے پھل کالے کالے ہاتھی کے برابر
بڑے ہوتے ہیں اُس پھل کا اس زمین پر گرنے سے سورج کا تیج پاکر سونا ہو جاتا ہے اس دویپ کے چاروں
طرف کھاری پانی کا سمدر ہے نو کھنڈ کے جو راجا تھے انھوں نے ایک ایک کھنڈ کے چھ چھ حصے کرکے اپنے اپنے
بیٹوں کو بانٹ دیئے ان نو کھنڈوں کی سرحد پر ایک ایک پہاڑ بیچ میں ہے سُمیر پربت کے نیچے رس اور شہد اور گھی
کی تین ندیاں بہتی ہیں دیوتا اور گندھرب آدک کی استریاں اُن ندیوں میں جا کر اسنان کرکے وہ رس پیتی ہیں تو اُن کو
کم طاقتی اور بڑھاپا نہیں ہوتا جمبو دویپ میں راجا سگر کے ساٹھ ہزار بیٹوں نے شیام کرن گھوڑا گیہ کا ڈھونڈھنے
کے واسطے جو زمین کھودی تھی اُس کھودنے سے سنگھل دویپ وغیرہ سات ٹاپو اور پرگٹ ہوئے۔ دوسرا پاکر دویپ ہے
اس میں ایک درخت پاکر دو لاکھ یوجن اونچا ہے اُس کے پھل بہت بڑے ہوتے ہیں اُس کی چھایا دو لاکھ یوجن کے
گھیرے میں پڑتی ہے اس سے اس کا نام پاکر دویپ ہوا اس کے چاروں طرف رس کا سُمدر بھرا ہے جو کوئی اس
درخت کے نیچے جا کر گہنا اور کپڑا اور کھانا وغیرہ جس چیز کی اِچھا کرتا ہے وہ چیز اُس کو اُس درخت سے اُسی وقت ملتی
ہے اُس دویپ میں امرت نام وغیرہ سات کھنڈ ہیں تیسرا شالمل دویپ ہے وہاں سیمل کا درخت چار لاکھ یوجن
اونچا ہے اتنے ہی گھیرے میں اُس کی چھایا پڑتی ہے اس کارن اُس کا نام شالملی دویپ ہوا اُس دویپ کے
چاروں طرف کنارے کنارے آٹھ پہاڑ ہیں ان پہاڑوں پر کنکش اور گندھرب وغیرہ جا کر گاتے اور بجاتے ہیں

وہاں پر تالاب اور باغ اور مکان بہت اچھے اچھے بہار کرنے کے واسطے بنے ہیں سورج وغیرہ سات کھنڈ اس دویپ میں ہیں اُس کے چاروں طرف شراب کا سمدر بھرا ہے چوتھا کُش دویپ ہے وہاں کُش کا برکش آٹھ لاکھ یوجن اونچا ہے اور اتنے ہی گھیرے میں اُس کی چھایا پڑتی ہے اس لیے اس کا نام کُش دویپ ہوا اُس کے چاروں طرف گھی کا سمدر بھرا ہے اُس درخت کے نیچے کُنڈ اور تالاب ایسے بنے ہیں کہ جن میں اسنان کرنے اور پانی پینے سے بھوک اور پیاس سب مٹ جاتی ہے جو بوڑھا اور روگی اس میں اسنان کرتا ہے تو روگ اُس کا چھوٹ جاتا ہے اور موٹا تازہ ہو جاتا ہے اور سکت وغیرہ سات کھنڈ اُس دویپ میں ہیں پانچواں کرونچ دویپ ہے جس میں کرونچ نام پربت سولہ یوجن اونچا ہے اس لیے اس کا نام کرونچ دویپ ہوا اس پہاڑ کو وڑجی بیٹھ کر دہاں ہے سب دیوتاؤں کو دیکھ کر خوش ہوتے ہیں اس کے چاروں طرف دودھ کا سمدر بھرا ہے اور بیاس وغیرہ سات کھنڈ اس دویپ میں ہیں چھٹواں شاک دویپ ہے وہاں شاک کا برکش بتیس ۳۲ لاکھ یوجن اونچا ہے اور اتنے ہی گھیرے میں اُس کی چھایا پڑتی ہے اس دویپ کے چاروں طرف مٹھے کا سمُدر ہے دیو اور دُوج وغیرہ سات کھنڈ اس دویپ میں ہیں سدھ اور تپسی لوگ اس درخت کے نیچے بیٹھ کر ہری بھجن کرتے ہیں اس درخت کا گرا ہوا پھل کھانے سے اُن کا پیٹ بھرا رہتا ہے اور بھوک پیاس نہیں لگتی ساتواں پُشکر دویپ ہے وہاں ایک درخت کمل کا چونسٹھ لاکھ یوجن اونچا اور اتنے ہی گھیرے میں اُس کی چھایا ہے وہاں زعفران کی خوشبو آتی ہے اس کے چاروں طرف میٹھے پانی کا سمُدر ہے اس درخت کے نیچے مان سرور تالاب ہے وہاں ہنس پنچھی رہتے اور موتی چُگتے ہیں کرم رات وغیرہ سات کھنڈ اس دویپ میں ہیں اے پریکشت راجا پریبرت نے ان ساتوں دویپوں کا راج جھوٹا سمجھ کر چھوڑ دیا اور ہری بھجن کر کے مکتی پائی۔

## اکیسواں ۲۱ ادھیائے

## کہنا شکدیوجی کا بستار آکاش اور سورج آدک کا راجا پریکشت سے

شکدیوجی بولے کہ اے راجا جتنا بستار ساتوں دویپوں کا ہم نے تم سے کہا اتنا ہی آکاش بھی لمبا چوڑا ہے جس طرح چنے کی دو دال اوپر اور نیچے ہوتی ہیں اسی طرح آکاش اور پرتھوی کو سمجھنا چاہیئے سورج نکلنے سے تینوں لوک میں پرکاش ہوتا ہے چھ مہینے سورج اُترائن اور چھ مہینے دکشنائن رہتے ہیں سُمیر پربت سے ہو کر تین راستے سورج کے رتھ جانے کے واسطے بنے ہیں اُترائن میں اونچے راستے سے ہو کر رتھ اُن کا جانے سے پرکاش جگت میں زیادہ ہوتا ہے اور دکشنائن میں نیچے کی راہ سے ہو کر جانے اور تارا گنوں کی اوٹ پڑنے سے تیج اُن کا کم ہو جاتا ہے مکر سے لیکر متھن تک سورج اترائن اور کرک سے لیکر دھن کی سنکرات تک دکشنائن رہتے ہیں اترائن سورج میں دن بڑھ کر رات گھٹتی ہے اور دکشنائن میں دن چھوٹا ہو کر رات بڑھتی ہے سورج ایک راشی پر

مہینے بھر رہتے ہیں اور ایک دن رات میں نو کروڑ لاکھ یوجن سورج کا رتھ سُمیر پربت کے چاروں طرف پھرتا ہے سُمیر پربت کے پورب طرف اندر پوری اور دکھن طرف جم پوری اور پچھم طرف برون پوری اور اُتر طرف کُبیر پوری ہے سورج اپنے نکلنے کے استھان سے اُسی کے سامنے ڈوبتے ہیں ایک پہیہ اُن کے رتھ کا چل کر دوسرے پہیئے کی دُھری سُمیر پربت پر دھرو لوک سے دبی ہے سورج کا رتھ چھبیس۲۶ لاکھ یوجن کے بستار میں ہے اس میں سات گھوڑے ایک طرف اور ایک گھوڑا دوسری طرف جوتا رہتا ہے بکیش لوگ اُس رتھ کو پیچھے سے ڈھکیلتے ہیں اور رسّی کی جگہ پر سانپوں سے دُھری وغیرہ اُس رتھ کی بندھی رہتی ہیں ارُن سارتھی رتھ ہانکتا ہے اور بال کھلیہ (बालखिल्य) وغیرہ ساٹھ ہزار رکھیشور جن کے بدن انگوٹھے کے برابر ہیں اُس رتھ کے آگے سورج کی طرف منھ کیے ہوئے استوتی کرتے ہوئے پچھلے پاؤں دوڑتے چلے جاتے ہیں۔

# بائیسواں۲۲ ادھیائے

## کہنا شکدیوجی کا حال چندرما اور منگل وغیرہ گرہوں کا راجا پرکیشت سے

راجا پرکیشت نے اتنی کتھا سُنکر پوچھا کہ اے مُنی ناتھ آپ نے کہا کہ سورج کا رتھ سُمیر پربت اور دھرو لوک کے چاروں طرف پھرتا ہے اور چندرما اور دوسرے گرہوں کا حال نہیں کہا سو اُس کو بھی دیا کر کے کہیئے شکدیوجی بولے کہ اے راجا چندرما کا رتھ گیارہ لاکھ یوجن لمبا چوڑا سورج کے رتھ سے لاکھ یوجن اونچا ہے جتنا رتھ سورج کا ایک مہینے میں پھرتا ہے اتنا رتھ چندرما کا اڑھائی دن میں پھرتا ہے اور چندرما کے رتھ سے لاکھ یوجن اونچا منگل کا رتھ اور اُس سے لاکھ یوجن اوپر برہسپت کا رتھ اور اس سے لاکھ یوجن اونچا شکر کا رتھ اور اُس سے لاکھ یوجن اوپر سنیچر کا رتھ اور اُس سے لاکھ یوجن اونچا راہو کا رتھ سترہ لاکھ یوجن کے گھیرے میں رہتا ہے سب رتھوں کی دُھری دُھرو لوک میں لگی رہتی ہیں راہو کا رتھ چندرما اور سورج کے برابر آجانے سے گرہن لگتا ہے سورج کا رتھ سُمیر پربت پر کہیں کہیں رُک جانے سے تیسرے برس ایک مہینہ ملماس کا زیادہ ہوتا ہے جس سے سنکرات برابر رہتی ہے پانچ طرح کے برس ہوتے ہیں ایک سنکرات کی گنتی سے سورج کا برس دوسرا شکل پکش کی دوج سے چندرما کا برس تیسرا چیت شکل پریوا سے سمبت کا برس چوتھا نکشتروں کی گنتی سے پانچواں برہسپت کی گنتی سے جو دوسری راشی پر بدل جاتے ہیں سمجھنا چاہیئے سورج کشتری اور برہسپت اور چندرما براہمن اور منگل ویش اور بدھ شودر برن اور راہو ملیچھ کے واسطے شبھ کاری اور اچھّے ہوتے ہیں اور شکر جیسے استھان پر پڑتے ہیں ویسا پھل چاروں برنوں کو دیتے اور کسی برن سے دوستی یا دشمنی نہیں رکھتے اور سنیچر راہو کیتو چاروں برنوں کو دکھ دیتے ہیں۔

# تیئیسواں ادھیائے

## کہنا شکدیوجی کا حال دھرو لوک کا راجا پرکیشت سے

شکدیوجی نے کہا کہ اے راجا سُمیر پربت سے تیرہ لاکھ یوجن اونچا دھرو لوک ہے وہاں پر ہمیشہ دھرو جی

سپت رشیوں سمیت سُکھ اور آنند سے رہتے ہیں اور بششٹھ بھرگو کشیپ انگرا اگیستہ، اتری اور پُلہہ یہ سات رشیشور
تارے روپ سے دن رات دھروجی کی پرکرما کرکے اس طرح نہیں ہلتے جس طرح تیل نکالتے وقت بیل چاروں طرف
گھومتا ہے اور کولھو نہیں ہلتا دھرولوک کے نیچے کال چکر پھرتا ہے اشونی وغیرہ ستائیس نکشتر دھرولوک کے آس پاس
بنا آشرے صرف ہوا کے سہارے پر اس طرح چلتے ہیں جس طرح میگھ آکاش میں ہوا کے سہارے چلتے ہیں اس واسطے
دھرولوک کو سُوسیس کے سمان ہونے سے ششمار چکر بھی کہتے ہیں جس طرح بیٹھتے سے سُوسیس کُمھار کے چاک برابر
ہو جاتا ہے وہی روپ دھرولوک کا سمجھنا چاہیئے کس واسطے کہ چودہ نچھتر اُس کے داہنے اور چودہ نچھتر اس کے
بائیں طرف ہو کر اُس چاک کے گھومتے وقت وہ سب اُسی کے آشرے سے گھومتے ہیں اُس کی پوچھ میں پرجاپت
اگن اندر اور دھرم اور پوچھ کی جڑ میں دھاتا بدھاتا اور کمر میں سپت رکھیشور اور اوپر کے ہونٹھ میں اگست جی اور نیچے
کے ہونٹھ میں جمراج جی اور منھ میں منگل اور سوتر استھان میں سنیچر اور کاندھے پر برہسپت اور آنکھوں میں سُورج اور
ہردے میں پرمیشور اور من میں چندرما اور نابھ میں شکر اور دونوں چھاتیوں میں اشونی کمار اور سُواس میں بُدھ
اور گلے میں راہو اور کیتُ اور سب تارا گن بدن کے روئیں میں ہو کر وہ ششمار چکر نارائن جی کا سروپ ہے اس لیے
سب دیوتا اور برھمانڈ کو اسی روپ میں سمجھنا چاہیئے جو کوئی صبح اور شام کے وقت یہ کتھا پڑھ کر دھیان اس
روپ کا کرے گا اُس کے سب پاپ چھوٹ کر اشبھ گرہ کے پھل اُس کو نہ ہوں گے۔

# چوبیسواں[۲۴] ادھیائے

## کہنا شکدیوجی کا حال چودھوں لوکوں کا

شکدیوجی بولے کہ اے راجا پرکشت کسی پُران میں ایسا بھی لکھا ہے کہ سُورج سے دس ہزار یوجن نیچے راہو کا رتھ
ہوتا ہے جب اُس کے سامنے سورج اور چندرما کا رتھ آجاتا ہے تب گرہن لگ کر سورج اور چندرما کو بہت دُکھ ملتا
ہے جس کی کتھا ابتار کے ساتھ اٹھویں اسکندھ میں آوے گی لیکن سُدرشن چکر کی رکشا سے راہو اُن کا کچھ نہیں کر سکتا
اُس کے بارہ یوجن نیچے سدھ اور چارن اور ودیا دھر وغیرہ دیوتاؤں کے رہنے کا استھان ہے اس کے بارہ لاکھ یوجن
نیچے یکش اور راکشس اور پشاچ لوگ رہتے ہیں اُن کے سَو یوجن نیچے مرت لوک کی پرتھوی ہے ہنس اور باز
اور گدھ وغیرہ بڑے بڑے اُڑنے والے پنچھی بارہ یوجن سے زیادہ اوپر جانے کی طاقت نہیں رکھتے ساتوں لوک
اوپر کے ایسے ہیں جیسے سات کھنڈ کا گھر ہوتا ہے اور نیچے کے ساتوں لوک اُسی کے برابر ہیں جن کے نام اتل
بتل سُتل تلاتل مہاتل رساتل پاتال ہیں ہر ایک دس دس ہزار یوجن کے بستار میں ہے اور اوپر کے ساتوں
لوکوں کے نام بھور لوک بھوؤر لوک سور لوک مہر لوک جن لوک تپ لوک اور ستیہ لوک ہیں جتنا سُکھ کھانے اور کپڑے
اور بھوگ آدک کا وہاں رہتا ہے اس سے زیادہ نیچے کے لوکوں میں سمجھنا چاہیئے اتل لوک میں

ئے نام دیت رہتا ہے وہ اندر جال وِدیا بہت جانتا ہے دیت لوگ اُس سے وہ وِدیا پڑھ کر کسی کو کچھ نہیں سمجھتے
اُس لوک کے رہنے والے سب دیت اور دانوں اپنی اپنی استریوں سمیت امرت پی کر آنند سے بھوگ بلاس کرتے
ہیں امرت پینے سے اُن کو مرنے اور بوڑھا ہونے کا ڈر نہیں رہتا اور اچھی اچھی اوشدھ کھانے سے اُن کو کوئی
روگ نہیں ہوتا اور اُن کی عمر کی کچھ گنتی نہیں ہے جب بہت دیت پیدا ہونے سے وہاں جگہ نہیں رہتی ہے
تب ہری اچھا سے سُدرشن چکر وہاں جاکر کچھ دیتوں کو مار ڈالتا ہے تب وہ سمانے جوگ بچ کر آنند سے وہاں
رہتے ہیں اُس کے نیچے بتل لوک میں مَے دانوں کا بیٹا اُسر بلوان جس نے چھیانوے مایا اندر جال کی بنائی ہیں
رہتا ہے اور بھان متی وغیرہ اُسی منتر کے سیکھنے سے ایک ساعت میں درخت پھل سمیت لگا کر دکھلا دیتی ہیں یہ سب
اندر جال کی وِدیا سمجھنا چاہیئے اور جمھائی لینے کے وقت بلوان اُسر ون کے مُنھ سے پُنشچلی (पुंश्चली) یعنی زناکار
عورتیں بہت خوبصورت نکل کر تینوں لوکوں میں پھرتی ہیں اور اپنے من کے موافق ایک پُرش کو اٹھا لیجا کر اُسے اوشدھ
کے کُنڈ میں ڈال دیتی ہیں جب وہ کنڈ میں اسنان کرنے سے خوبصورت ہو جاتا ہے اور دس ہزار ہاتھی کا بل اور
کام دیو میں بڑا طاقتور ہو جاتا ہے تب وہ اپنی پچھلی حالت کو بھول کر اپنے کو بڑا بلوان اور بھوگی ایشور کے برابر سمجھ کر
ان تینوں پُنشچلیوں سے بھوگ بلاس کرتا ہے اُسی بتل لوک میں ہاٹکیشور مہادیو رہتے ہیں جن کا بیج اگنی نے منھ سے
کھا کر گنگا کی راہ سے باہر نکال دیا تھا اُسی سے بہت اچھا سونا پیدا ہوا جس سونے کا گہنا دیوتاؤں کی
استریاں پہنتی ہیں اندر مرت لوک کا سونا اُس کی برابری نہیں کر سکتا اُس کے نیچے تیسرے سُتل لوک میں راجا بلی راج
کرتا ہے جس کو وامن بھگوان نے اندر وغیرہ دیوتاؤں کے بھلے کے واسطے وہاں بھیج دیا تھا سو وہ اپنے گرو اور کُل
پریوار سمیت وہاں رہ کر آٹھوں پہر پرمیشور کا درشن پانے سے اپنا جنم سُپھل جانتا ہے دیکھو راجا بلی نے شکراچاریہ
گرو کے منع کرنے پر بھی تین پگ پرتھوی وامن بھگوان کو دان دیدی اسی کارن نارائن جی ترلوکی ناتھ آٹھوں پہر
اُس کے دروازے پر گدا لیے ہوئے بنے رہتے ہیں اس سُتل لوک میں بیکنٹھ کے برابر سُکھ رہتا ہے اسی تین پگ
پرتھوی دان دینے کے پرتاپ سے راجا بلی اگلے منونتر میں اندر پوری کا راج پاویگا دان دینا ایسا اچھا
ہوتا ہے اسکے نیچے چوتھے تلاتل لوک میں ترپُر دانو شری مہادیو جی کا پرم بھگت وہاں راج کرتا ہے شری مہادیو جی
کی کرپا سے اُس کو مرنے کا ڈر نہیں رہتا اس کے نیچے پانچویں مہاتل لوک میں کدرو اور تکشک اور کالیہ وغیرہ
بڑے بڑے سانپ اپنے کُنبہ سمیت جن کے بہت سر اور پھن ہیں وہاں کا راج کرتے ہیں وے لوگ گرڑ جی
سے ڈرا کرتے ہیں اُس کے نیچے چھٹے رساتل لوک میں براٹ کُل دانو اپنے پریوار سمیت آنند سے وہاں کا راج
کرتا ہے اُس کے نیچے ساتویں پاتال لوک میں باسکی وغیرہ بہت بڑے ناگ رہتے ہیں اور شیس جی ہزار
سر والے بہت تیجوان وہاں رہتے ہیں جن کے سر پر پرتھوی ایک سرسوں کے سمان رکھی ہے ہزاروں
سندری ناگ کنیائیں بہت دن رات اُن کی سیوا کیا کرتی ہیں اور شیش جی آٹھوں پہر پرمیشور کے گن
ہزار مکھ اور دو ہزار زبانوں سے گایا کرتے ہیں تسپر بھی اُن کے بھید اور آدی انت کو نہیں پہونچے

شیش جی کے بدن پر ایک شیا بہت سندر رکھی ہوئی ہے اُس پر چتر بھجی روپ بھگوان جگت کو سُکھ دینے والے تیس ہزار یوجن کے سنہرے لکشمی جی سمیت شیین کرتے ہیں نیچے کے ساتوں لوکوں میں سورج اور چندرما کا پرکاش نہیں جاتا ہے وہاں پرمنی اور رتن وغیرہ ایسے ہیں کہ جن کے تیج سے دن رات اجیالا بنا رہتا ہے اور وہاں سُدرشن چکر کی تڑپ سے استریوں کا گربھ گر جاتا ہے اس لیے وہاں کے لوگ بہت نہیں ہوتے اور دیوتاؤں کی طرح سُکھ بھوگتے ہیں اور بوڑھے اور دُبلے نہیں ہوتے ہیں۔

# پچیسواں ۲۵ ادھیائے

## کہنا شکدیو جی کا مہما شیش ناگ جی کی

شکدیو مُنی نے کہا کہ شیش ناگ جی بھی گیارہ رُدروں میں سنکرشن نامک ایک رُدر ہیں مہا پرلے میں اُن کے منھ سے آگ نکل کر تینوں لوگوں کو جلا دیتی ہے چودھوں بھون اُن کے ایک پھن پر رکھے ہیں مگر اُن کو کچھ بوجھ نہیں معلوم ہوتا ہر روز ہزاروں دیوتاؤں اور ناگوں کی کنیائیں اُن کی پوجا اور سیوا میں بنی رہتی ہیں تس پر بھی شیش جی کو کام دیو نہیں ستا سکتا وہ کیول سنسار کے بھلے کے واسطے کام کرودھ لوبھ موہ تمن اور اندریوں کو اپنے بس میں رکھ کر آپ اُن کے بس نہیں ہوتے بڑے بڑے یوگی اور مُنی اُن کے چرنوں کا دھیان اور اسمرن آٹھوں پہر کیا کرتے ہیں شیش جی دن رات بیکنٹھ ناتھ کی کتھا اور کیرتن گنے کے سوائے اور دوسرا کام نہیں کرتے جو کوئی مکتی کی چاہنا رکھتا ہو وہ شیش بھگوان کا دھیان اور اسمرن کرکے ان کی شرن پکڑے تو دنیا میں من مانا پھل پا کر بھو ساگر پار اتر جائے شیش جی سے زیادہ کسی دوسرے دیوتا کی پوجا پرمیشور کے ملنے کے واسطے اُتم نہیں ہے کہاں تک اُن کی مہاتم سے کہیں اُس کا کچھ انت نہیں ہے اے راجا جہاں تک اس جیو کے رہنے اور جانے کی گتی ہے وہ تم سے کہی سوائے اسکے اور کہیں یہ جیو نہ جا سکتا اور نہ جنم لے سکتا ہے۔

# چھبیسواں ۲۶ ادھیائے

## کہنا شکدیو جی کا حال اور نام نرکوں کا

راجا پریکشت اتنی کتھا سُن کر بولے کہ اے شکدیو سوامی آپ نے کئی جگہ کہا ہے کہ پاپ کرنے والے نرک میں جا کر بڑا دکھ پاتے ہیں اور شبھ کرم کرنے والے سورگ لوک آدک کا سُکھ بھوگتے ہیں چودھوں لوکوں کی کتھا کہنے پر بھی آپ نے کسی جگہ نرک کا حال نہیں برنن کیا اس سے مجھ کو نرک کا نام کیول ڈر دکھانے کے واسطے معلوم ہوتا ہے مجھ سے اپنی تمام عمر میں ایک یہی اپرادھ ہوا جو براہمن کے گلے میں مرا ہوا سانپ ڈال دیا اس پاپ کے بدلے مجھ کو نرک میں جانے کا ڈر لگا ہوا ہے سو نرک کا کوئی الگ لوک پرتھوی پر ہے یا پانی پر ہے

اُس کے نام میں کچھ بھید تو نہیں ہے اس کا حال برنن کیجئیے یہ بات سُن کر شکدیو جی ہنس کر بولے کہ اے راجا تو نرک
میں جانے کے لائق نہیں ہے اس لیے وہاں کا حال تجھ سے نہیں کہا اب پوچھنے پر کہتے ہیں سُن ۔ نرک سمیر پربت سے
ننانوے یوجن دکھن طرف زمین کے نیچے اور پانی کے اوپر ہے دھرت پرشٹھ وغیرہ چاروں برن کے دیوتا اُس
نرک کا دُکھ دیکھ کر اپنے پریوار والوں کو منع کرنے کے واسطے اُس کے دروازے پر بنے رہتے ہیں جس میں کوئی
ہمارے پریوار کا ایسا کرم نہ کرے کہ اس کو نرک میں آنا پڑے سورج کے بیٹے جمراج جم پوری کے راجا ہیں
اور تامسر اور رورو آدی اٹھائیس نرک ہیں اُن کے دکھن طرف سنجمنی نام ایک پوری بھی نرک کے سمان ہے
سو جمراج جن کو دھرم راج بھی کہتے ہیں مرنے کے بعد پاپی کو نرک اور دھرماتما کو سورگ بھیج دیتے ہیں وہ جیو
اپنے کرم کے مطابق دُکھ اور سُکھ بھوگ کر پھر سنسار میں جنم پاتا ہے اب بہت دُکھ پانے پر بھی نرک میں پر ان
نہیں نکلتا جس پاپ کرنے سے جس نرک میں وہ لوگ جاتے ہیں اُس کا حال سُنو کہ جو آدمی دوسرے کا دھن اور استری
چھل بل سے لے لیتا ہے جم دوت اُس کو باندھ کر مگدروں سے مارتے ہوئے تامسر نام مہا اندھ کار نرک میں ڈال
دیتے ہیں وہاں اُس کو کھانا اور پانی نہیں ملتا جو کوئی کسی استری کے پتی یا رکشک کو کسی بہانے سے باہر بھیج کر
اُس کے ساتھ بھوگ کرتا ہے اُس کی آنکھیں پھوٹ جاتی ہیں اور مرنے کے بعد اُس کو جم دوت مگدروں سے
مارتے ہوئے لے جا کر اُس کے انگ انگ کاٹ کر اندھ تامسر نام نرک میں ڈال دیتے ہیں۔ جو آدمی ادھرم کی
کمائی سے اپنا پریوار پالن کر کے ابھمان سے کہتا ہے کہ میں ان کو بھوجن دیتا ہوں اُس کو جم دوت رورو نام نرک میں
ڈال کر سانپوں سے کٹواتے ہیں جو کسی آدمی یا پشو یا پنچھی کو اپنے کھانے کے واسطے یا دشمنی سے مارتا ہے اُس کو
جم دوت مہارورو نرک میں ڈال دیتے ہیں تب وہ بڑے بڑے سانپوں کے کاٹنے سے بہت دُکھ پاتا ہے
جو آدمی کیول اپنے تن سے پریت رکھ کر اُس کو سُکھ دینے کے واسطے اپنا دھرم اور کرم چھوڑ کر براہمن اور وید شاستر
کو نہیں مانتا اُس کو جم دوت کال سوتر نام نرک میں جس میں سڑا ہوا مانس بھرا ہے ڈال کر اُس کا مانس بڑے بڑے
گدھوں کو کھلاتے ہیں جو کوئی ہرن یا پنچھی وغیرہ کو باندھ کر یا پنجڑے میں بند رکھتا ہے اُسکو جم دوت لوگ کمبھی
پاک نرک میں جو پیپ سے بھرا ہے ڈال کر گرم گرم تیل اُس کے بدن پر چھڑکتے ہیں جو کوئی آدمی اپنے ماتا پتا
کو دُربچن کہہ کر کھانے اور کپڑے کا دُکھ دیتا ہے اس کو جم دوت لے جا کر ایک پٹ پر جہاں دس ہزار یوجن
لمبی زمین تانبے کے سمان ہوئی آگ کی طرح جلتی ہے ننگے پاؤں دوڑاتے ہیں جب وہ پاؤں جلنے اور
بھوک اور پیاس سے وہاں دُکھ پا کر دانہ پانی نہیں پاتا تب اچیت ہو کر گر پڑتا ہے جتنے روئیں پشو
کے انگ پر ہوتے ہیں اُتنے ہزار برس تک اُسی جلتی ہوئی زمین پر وہ تڑپتا ہے جو کوئی شاستر کی راہ
چھوڑ کر اپنے من سے کسی کو دیکھ کر بُری راہ چلتا ہے اُس کو جم دوت اسی پتر نام نرک میں جہاں درختوں میں تلوار کی
طرح پتے لگے ہیں لے جا کر جب درختوں پر چڑھا کر نیچے گرا دیتے ہیں تب بدن کٹ جانے سے اُس کو بڑا دُکھ
ہوتا ہے جو راجا کسی کو بغیر کسی قصور کے سزا دیتا یا براہمن کو پھانسی دیتا ہے اُس کو جم دوت شو کر مکھہ نرک میں

بیجا کر تیل کی طرح پیرتے ہیں تب وہ جیو کولھو میں پیرنے اور سور ایسے جانور کے کاٹنے سے بڑا دکھ پاتا ہے جو کوئی اپنی کمائی میں سے دیوتا اور پتر کا بھاگ نہ دیکر کیول اپنا اور پریوار کا پیٹ پالتا ہے اس کو جم دوت اندھ کوپ نامک نرک میں ڈال دیتے ہیں جہاں وہ سانپ بچھو اور جونک وغیرہ کے کاٹنے سے بہت دکھی ہوتا ہے جو کوئی آدمی اچھی چیز اکیلے ہی کھا کر اپنے ساتھی اور دیکھنے والوں کو نہیں دیتا ہے اس کو جم دوت کرمی بھوجن نام کے نرک میں ہزار یوجن کے کنڈ میں جو کیڑوں سے بھرا ہوا ہے ڈال کر وہی کیڑے اس کو کھلاتے ہیں جو کوئی کسی براہمن کا دھن اور کھیت چرا کر یا زبردستی سے لے لیتا ہے اس کو جم دوت سندشن نام کے نرک میں جہاں بچھو بھرے ہیں ڈال کر لوہے کا گز لال کر کے اس کا بدن داغتے ہیں جو کوئی پرائی استری سے بھوگ کرتا ہے یا جو استری اپنا پتی چھوڑ کر دوسرے مرد کے پاس جاتی ہے جم دوت ان کے بدن میں جلتی ہوئی لوہے کی مورتی لپٹا کر بہت طرح کے دکھ دیتے ہیں جو کوئی پنچ اور نیچ کا بچار نہ کر کے پر استری گمن کرتا ہے اسکو جم دوت بجر کنٹک اور شالملی نرک میں ڈال کر بڑے بڑے کانٹے اس کے بدن میں چبھوتے ہیں - جو آدمی راجا یا بلوان ہو کر کسی کا دھرم زبردستی بگاڑ دیتا ہے اس کو جم دوت بیترنی ندی میں جہاں لوہو اور پیپ اور مل اور موتر آدک بھرا ہے ڈال کر بھوجن کی جگہ وہی کھلاتے ہیں تب پاپی جیو اپنے کرموں کو سمجھ کر وہاں بہت پچھتاتا ہے - جو کوئی لونڈی یا داسی سے بھوگ کرتا ہے اس کو لالا بھکش نام کے نرک میں ڈال کر جم دوت منہ کی لار اور پیپ پلاتے ہیں - جو کوئی راجا یا بڑا آدمی شکار کھیل کر پشو یا پنچھی کو مارتا ہے اس کو جم دوت دس ہزار یوجن اونچے پر لیجا کر وہاں سے پتھر کی چٹان پر گرا دیتے ہیں - جو کوئی آدمی دیوی دیوتا وغیرہ کا نام لے کر اپنے کھانے کے واسطے کسی جیو کو مار ڈالتا ہے اس کو جم دوت پشواسن نام نرک میں ڈال کر مگدروں سے اس طرح کوٹتے ہیں جس طرح اوکھلی میں دھان کوٹا جاتا ہے - آگ لگانے والے کو جم دوت سارمے یادن نام نرک میں ڈال کر ہزاروں کتوں سے کٹواتے ہیں جو کوئی کسی سے دربیہ لے کر جھوٹا نیاؤ کرتا ہے یا جھوٹی گواہی دیتا ہے اس کو جم دوت دس ہزار یوجن اونچا لیجا کر سر نیچے اور پاؤں اوپر کر کے پشواسن نام نرک میں جو لوہے سے بھرا ہوا ہے گرا دیتے ہیں اس کو سوکھی زمین پر پانی بھرا ہوا دکھلائی دیتا ہے اور پانی بھرا ہوا سوکھا دکھلائی دیتا ہے جو براہمن کشتری اور ویش وید کا ادھکاری ہو کر دیوتاؤں کے بہانے یا اپنے سکھ کے واسطے شراب پیتا ہے اس کو جم دوت پچھار کردم نام نرک میں جو لونا مٹی سے بھرا ہوا ہے ڈال کر گلا یا ہوا سیسا پلاتے ہیں - جو براہمن کشتری اور ویش جن جیوؤں کا مانس کھاتا ہے وہی جیو گدھ روپ ہو کر اس کا مانس کھاتے ہیں اور اس کو سوائے خون کے پانی پینے کے واسطے نہیں ملتا ہے - جو کوئی کسی سادھو یا سنت یا کنگال یا اپنے سیوک کو بنا پرادھ دربچن کہہ کر ستاتا ہے اور اندھے آدمی کو پوچھنے پر بھی راہ نہیں بتلاتا ہے اس کو جم دوت رکشو گن بھوجن نام کے نرک میں جہاں راکشس کاٹتے ہیں ڈال کر پانچ پانچ سات سات منہ کے سانپوں سے کٹاتے ہیں - جو کوئی آدمی بھکاری یا بیراگی کو بھیکھ مانگنے کے وقت ٹیڑھی آنکھ دکھلا کر جھڑک دیتا ہے اس کو جم دوت شول پروت نام کے نرک میں ڈال کر بڑے بڑے گدھ اور سانپوں سے کٹاتے ہیں اور کچھ کھانا اور پانی نہیں دیتے

اتنی کتھا سُنا کر شکدیوجی نے کہا کہ اے راجا جو کوئی آدمی وید اور شاستر سے بِمکھ ہو کر تھوڑا یا بہت بُرا کرم کرتا ہے اور پرمیشور کی کتھا اور اسمرن میں پریت نہیں رکھتا وہ آدمی ضرور نرک میں جا کر اپنے کرم کے مطابق دُکھ پاتا ہے آدمی کا شریر وید اور شاستر سے برخلاف چلنے کے واسطے نہیں ہوتا اپنے شریر کو دوسرے یونی والے بھی پال سکتے ہیں اس لیئے آدمی کو سنت اور مہاتما کی سیوا اور سنگت کر کے گیان سیکھنا چاہیئے اور گیانی ہونے پر بھی سب جیوؤں میں پرمیشور کا چمتکار برابر سمجھ کر دوسرے جیوؤں کی رکشا اور پر اُپکار کرنا اُچت ہے جس میں پرلوک بنے گیانی آدمی جب تک کتھا اور پُران نہ سُنے اور اگیان میں اُس سے نرک بھوگنے جوگ کوئی پاپ بھی ہو جائے اور گیان پراپت ہونے پر پھر وہ بُرا کرم کرنا چھوڑ کر پرمیشور کا بھجن اور اسمرن کرے تو نارائن جی دین دیال سب اپرادھ اُس کا چھما کر کے اس کو دیولوک اور بیکنٹھ کا سکھ دیتے ہیں اور پہلے پاپ کرنے کے کارن سے وہ نرک میں نہیں جاتا اے راجا تم مت ڈرو بھاگوت کتھا سُننے کے پرتاپ سے تمہارا اپرادھ براہمن کے گلے میں سانپ ڈالنے کا چھوٹ گیا اب تم کو مکتی پراپت ہو کر بیکنٹھ کا سکھ ملے گا جو کوئی اس اسکندھ کی کتھا سچے من سے سنے گا اور پڑھے گا وہ سب پاپوں سے چھوٹ کر بھوساگر پار اُتر جائے گا۔

# اسکندھ چھٹواں

## مکت ہونا اجامل ادھرمی براہمن کا اور کتھا دیوتاؤں اور دیتوں کی۔

| دوہا | لکھوں بڑائی نام کی جا کو وار نہ پار | | جہہ سمرے سے ہوت ہیں کوٹن جیو نستار |
|---|---|---|---|

## پہلا ادھیائے

### کتھا اجامل براہمن کی

اتنی کتھا سُن کر راجا پرکشت نے شکدیوجی سے کہا کہ اے مہاراج آپ نے دوسرے اسکندھ میں آدمی کے بیکنٹھ جانے کے واسطے پربرتی مارگ اور نبرتی مارگ प्रवृत्ति और निवृत्ति دو راہ بتلا کر یہ کہا تھا کہ پرم ہنس اور یوگی نبرتی مارگ سے سورج منڈل میں ہو کر پہلے برہم پوری میں جاتے ہیں کچھ دن وہاں برہما جی کے ساتھ رہ کر اُن کی مکتی ہوتی ہے جو جیو مایا کے گنوں سے بار بار جیتے یا مرتے ہیں وہ جیو پربرتی مارگ سے پہلے چندر منڈل میں جا کر اپنے کرم کے اُنسار سورگ آدک کا سکھ بھوگ کر پھر دنیا میں پیدا ہوتے ہیں آپ نے کتھا چودھوں لوک اور سورگ اور نرک دھرم اور ادھرم کرنے والوں کی گت جو پاپ کے بدلے نرک کا دُکھ اور پُن کے بدلے سورگ کا سکھ پاتے ہیں سُنائی اور سب حال راجا سوایمبھو منو اور پریہ برت اور اُتان پاد اور دیو ہوتی اور دُھرو آدک اُن کے بیٹے

اور ساتوں دیپ اور نو کھنڈ اور ساتوں سمندر اور پرتھوی کا بستار اور بھومنڈل آدک کا برنن کیا اب میں ایسی تدبیر
سُننا چاہتا ہوں کہ جس دھرم کرنے سے پاپی اور ادھرمی لوگ بھی پوتر ہو کر سورگ کا سُکھ پاویں آپ دیا کر کے
بتلائیے جس میں کوئی جیو نرک میں نہ جاوے یہ بات سُن کر شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا جو لوگ منسا باچا کرمنا سے
جان بوجھ کر پاپ کریں گے اُن کو اُس ادھرم کے بدلے اُن نرکوں کا دُکھ جو میں نے کہا ہے ضرور بھوگنا پڑے گا
اس واسطے آدمی کو چاہیئے کہ یہ تن پا کر ہر ساعت اپنے مکت ہونے کی تدبیر کرتا رہے جو کوئی اس تن میں اس کا
سوچ نہیں کرتا ہے وہ اپنا جنم اکارتھ کھو کر پیچھے بہت پچھتاتا ہے آدمی سے کوئی پاپ چھوٹا یا بڑا کسی طرح کا
ہو جاوے تو اس کا پرائشچت کفارہ تھوڑا یا بہت شاستر کے مطابق کر ڈالے جس طرح روگ بنا اوشدھ کھائے نہیں جاتا
اُسی طرح پاپ بھی بنا پرائشچت کیے نہیں چھوٹتا یہ بات سُن کر راجا پریکشت نے بنتی کی کہ اے مہاراج جان بوجھ کر
پاپ کرنے والا جو ایک مرتبہ پرائشچت کر کے شدھ ہو کر پھر پاپ کرے گا تو اس کا اُدّھار پرائشچت کرنے سے
کس طرح ہو سکتا ہے یہ بات سُن کر شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا پاپ اور پُن دونوں ایک ایک کرم ہیں اچّھا کرم
کرنے سے پاپ چھوٹتا ہے لیکن پھر پاپ نہ کرے جس طرح روگ چھوٹنے کے واسطے دوا کھا کر پرہیز نہیں کرتا یا
تھوڑے دن پرہیز کر کے پھر کھٹّا میٹھا کھانے لگتا ہے تو دوا کھانا اور نہ کھانا دونوں برابر ہو کر روگ اُس کا
نہیں چھوٹتا بلکہ اور زیادہ ہو جاتا ہے جس طرح ہاتھی نہا کر پھر مٹی اٹھا کر اپنے سر پر ڈال لیوے تو اُس کو
نہلانے سے کیا فائدہ ہو گا جیسا اُدّھار گیان ملنے سے ہوتا ہے ویسا اچّھا اُتم کرم کرنے سے جلدی پاپ نہیں
چھوٹتا لیکن پرہیز کرنے والے کا روگ نہیں بڑھتا اس لیئے شبھ کرم کرنا اچّھا ہے کچھ دن کے بعد اُس کا بھلا ہو جاتا
ہے سوائے اس کے پاپوں کو ناش کرنے کے واسطے برھمچریہ اور برت کر دھرم اور تپ کرنا اور اندریوں کو
اپنے قابو میں رکھنا اور من کو سنساری مایا موہ سے برکت رکھ کر سچ بولنا اور منسا باچا کرمنا کسی کا بُرا نہ چاہ کر
جہاں تک ہو سکے پر اُپکار کرنا اور کسی جیو کو دُکھ نہ دینا اُچت ہے یہ سب تدبیر کرنے سے بھی پاپ کٹ جاتے ہیں لیکن
جیسا پرمیشور کے چرنوں میں بھگتی اور پریت رکھنے اور ان کا نام جپنے اور کتھا اور کیرتن سننے سے بہت جنم کے
پاپ چھوٹ کر آدمی جلد مکتی پاتا ہے ویسا تپ وغیرہ کے کرنے سے شدھ نہیں ہوتا جس طرح صبح کے وقت
کُہرے کا اندھیرا سورج دیوتا کے پرکاش سے دُور ہو جاتا ہے اُسی طرح واسودیو شری کرشن جی کا نام لینے سے بہت
جنموں کے بڑے بڑے پاپ نہ معلوم کہاں بھاگ جاتے ہیں جیسے زمین پر درخت اور پھل وغیرہ اُگتے ہیں ویسے ہی
آدمی پرمیشور کا بھجن اور بھگتی کرنے سے من بانچھت پھل پاتا ہے اس لیئے آدمی کو دنیا میں پرمیشور کی پریت
پیدا ہونے کے واسطے سوائے ست سنگ اور سیوا کرنے سادھو اور مہاتماؤں کی دوسری راہ اچھّی نہیں ہوتی
اور اُن کے ست سنگ اور سیوا کرنے سے بہت جلد من آدمی کا سنسار سے برکت ہو کر مکتی پاتا ہے جو
لوگ پرمیشور سے بمکھ ہیں وہ پرائشچت کرنے سے بھی کسی طرح شدھ نہیں ہوتے جس طرح شراب کا گھڑا گنگا جل
سے دھونے سے پوتر نہیں ہو سکتا جس نے ایک مرتبہ بھی اپنا چت شری کرشن جی کے چرنوں میں لگا یا وہ

سپنے میں بھی جمراج اور جم دوتوں کو نہیں دیکھتا تم جانو کہ وہ سب پرائشچت کر چکا ہم ایک کتھا نارائن نام کے مہاتم کی
جس میں وشنو بھگوان اور جم دوتوں کا سمباد ہے کہتے ہیں سُنو کہ پچھلے جگ میں اجامل نام کا ایک براہمن رہنے والا قنوج
کا ایک لونڈی سے محبّت رکھ کر چوری اور ٹھگی اور جوے کا کام کرتا تھا اُس لونڈی سے دس لڑکے اُسکو پیدا ہوئے
اُس نے اپنے چھوٹے بیٹے کا نام نارائن رکھا اُس بیٹے سے اُس کو بڑی پریت تھی اس لیے کھاتے پیتے اُٹھتے بیٹھتے چلتے پھرتے
اس کی یاد من میں رکھتا تھا جب اسی چلن اور بیوہار سے اجامل کی عُمر اٹھاسٹھ برس کی ہوئی اور اُسکے مرنے کا وقت
آ پہونچا تب تین جم دوت بھیانک رُوپ گدا اور پھانسی لیے ہوئے اُس کی جان نکالنے کے واسطے آئے اور گلے میں پھانسی
ڈال کر کھینچنے لگے تب اجامل نے اُن کا بھیانک رُوپ دیکھتے ہی گھبرا کر جیسے نارائن نام اپنے بیٹے کو چلّا کر پکارا ویسے ہی
انت سمے نام لینے کے پرتاپ سے وشنو بھگوان کی آگیا سے چار دوت شیام رنگ چترُبھج رُوپ شنکھ چکر گدا پدم لیے
ہوئے تیجوان سونے کی چھڑی لیے ہوئے اُس کے پاس پہونچ کر جم دوتوں سے کہنے لگے کہ تم ہمارے سامنے اس کو
دُکھ دیکر جمراج کے پاس نہیں لے جا سکتے یہ بات سُن کر جم دوتوں نے کہا کہ سنو مترّ اس براہمن نے دنیا میں
بہت پاپ کیے ہیں اور پاپی کو ڈنڈ جمراج جی دیا کرتے ہیں اس لیے ہم اُن کے حکم کے موافق اس کو نرک میں
لے جائیں گے تمھیں نارائن جی کے دوت ہو کر ایسے ادھرمی کے پاس آنا اور ہم کو لے جانے سے منع کرنا نہ چاہیئے
یہ بات سُن کر وشنو بھگوان کے دوتوں نے کہا کہ تم دھرم راج کے دوت ہونے پر بھی یہ نہیں جانتے کہ کس آدمی کو سُکھ یا
دُکھ دینا چاہیئے اس لیے تم ہم کو دھرم اور ادھرم کا حال بتلاؤ کہ کس پاپ کرنے والے کو ڈنڈ دینا چاہیئے اور کون کرم
کرنے والے کو سُکھ دینا چاہیئے جم دوتوں نے کہا کہ جو بات وید اور شاستر میں اچھّی لکھی ہے اس کو دھرم اور جو کرم بُرا
لکھا ہے اُس کو ادھرم سمجھنا چاہیئے کیونکہ وید شاستر کی بات نارائن جی کی آگیا سے ہوئی ہے پاپ اور پُن کرنے
کے گواہ سُورج اور چندرما اور دن رات اور دِشا اور وایو آدک دیوتا ہیں انھیں لوگوں سے دھرم اور ادھرم
کا حال پوچھ کر منوشیہ کو دکھ یا سُکھ دیا جاتا ہے ایسا کوئی جیو دنیا میں نہو گا کہ جس سے چلتے پھرتے اٹھتے بیٹھتے پاپ اور
پُن نہو یہ اجامل براہمن کے گھر پیدا ہو کر وِدّیا پڑھ کر شاستر کے مطابق گرُو اور ماں باپ اور اگنی اور سورج اور وشنو
بھگوان کی بھگتی رکھ کر اپنے دھرم اور کرم سے رہتا تھا ایک دن اپنے باپ کی آگیا کے موافق جنگل سے لکڑی اور
پتّا اور پھول وغیرہ توڑ کر لیے چلا آتا تھا کہ راہ میں کیا دیکھا کہ ایک بھیل اپنی بیشیا کو ساتھ لیے ہوئے دونوں متوالے
ہو کر آپس میں ہنستے اور کلول کرتے چلے جاتے ہیں اس براہمن کو دیکھتے ہی وہ بیشیا کامدیو کے بس متوالی ہو کر اُس
کے گلے میں لپٹ گئی تب یہ براہمن بھی کامدیو کے بس ہو کر اُس سے بھوگ کر کے اُس کو اپنے گھر لے آیا اور
اپنے ماں باپ جوان استری اور گرُو اور دھرم کرم سب کو چھوڑ دیا اور اُس بیشیا کے ساتھ رہ کر مانس اور مدرا
کھانے پینے لگا تھوڑے دنوں میں سب مال باپ کا پھونک دیا پھر چوری ٹھگی جُوا کا پیشہ کر کے اپنا کُٹمب
پالنے لگا اس واسطے ایسے مہا پاپی کو ہم جمراج کے یہاں سے لینے آئے ہیں کہ جس میں یہ اپنے کرموں کا ڈنڈ
وہاں پا کر شُدّھ ہو جائے۔

# دوسرا ادھیائے

## کہنا وشنو بھگوان کے دوتوں کا مہاپرمیشور کے نام کی

شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا جم دوتوں سے اجامل کے ادھرم کرنے کا حال سُن کر وشنو بھگوان کے دوت بولے کہ دھرم راج کے یہاں بڑا اندھیر ہے کچھ انصاف نہیں ہوتا کیونکہ اُن کے دوت بنا اپرادھ سادھو لوگوں بھی دُکھ دیتے ہیں جب دھرم راج سب پاپ اور پُن جاننے پر بھی ایسی ناانصافی کریں گے تو سنسار کا کام جس میں کوئی اپنے دھرم اور ادھرم کا حال نہیں جانتا کس طرح چلے گا جو کوئی کسی کے اعتبار پر گود میں سر رکھ کر سوئے اور وہی اُس کا سر کاٹ لیوے یا ماں باپ اپنے بیٹے کو زہر دیویں تو اُس کی رکشا کون کر سکتا ہے تم لوگوں نے نارائن نام کی مہما نہیں سُنی۔ جو آدمی جان کر یا دھوکے سے یا ڈر سے یا ہنسی سے بھی پرمیشور کا نام لیتا ہے اُس کے سب بڑے بڑے پاپ بھی مثلاً سونا چرانے اور گئو اور براہمن اور تپسی اور ماں باپ کے مار ڈالنے اور گرو کی استری سے بھوگ کرنے اور گرو کو بری بات کہنے اور شراب پینے وغیرہ کے انت سمے پرمیشور کا نام لینے سے چھوٹ جاتے ہیں اس براہمن نے مرتے وقت نارائن کا نام اپنے منہ سے نکالا اگرچہ اُس کے بیٹے کا نام تھا تو کیا سندیہہ ہے اُسی نام لینے کے پرتاپ سے بہت جنموں کے پاپ چھوٹ کر یہ براہمن بیکنٹھ میں جانے کے لائق ہو گیا اس نام لینے اور پاپ چھوٹنے کے پیچھے پھر اس نے کوئی پاپ نہیں کیا جو ڈنڈ دینے کے لائق ہو نارائن کا نام لینے سے زیادہ اور کوئی پرائشچت پاپوں کا چھڑانے والا دنیا میں نہیں ہے اگر کسی جگیہ یا تپ یا ہوم وغیرہ میں کچھ بھول جاوے تو رام اور کرشن کا نام لینے سے وہ شُدھ ہو جاتا ہے کوئی تیرتھ برت نیم تپ جپ جگیہ ہوم دان دھرم رام نام لینے کے برابر نہیں ہو سکتا جو آدمی نارائن چار اکشر کا نام اپنے منہ سے نکالتا ہے اُس کو پرمیشور ارتھ دھرم کام موکش چاروں پدارتھ دیتے ہیں بڑے بڑے یوگی اور منیشوروں نے پرمیشور نام کا مہاتم سب سے بڑا لکھا ہے اُن کا نام لینے اور اُن کی کتھا سُننے اور اُن کی بھگتی کرنے سے بہت جنموں کے پاپ چھوٹ جاتے ہیں جس طرح دنیا میں دس بیس آدمی ایک جگہ بیٹھے ہوں اور اُن میں سے کسی کا نام لیکر کوئی پکارے تو وہ آدمی آنکھ اُٹھا کر اُس کی طرف ضرور دیکھتا ہے اسی طرح پرمیشور ترلوکی ناتھ نے اجامل کے نارائن نام لینے سے آنکھ اٹھا کر دیکھا تھا جس طرح آدمی کا روگ دوا جان کر اور انجان میں دونوں طرح کھانے سے چھوٹ جاتا ہے اور ایک چنگاری آگ کی روئی اور لکڑی کے بڑے ڈھیر کو ساعت بھر میں جلا دیتی ہے اسی طرح ایک مرتبہ نارائن نام لینے سے بہت پاپ روئی اور لکڑی کی طرح جل کر مٹ جاتے ہیں اور پرمیشور نے وید میں ایسا کہا ہے کہ جو کوئی میرا نام لیوے اُس کو میں کرتارتھ کر دیتا ہوں جس طرح جنگل میں شیر کی آواز سُن کر ہرن بھاگ جاتے ہیں اسی طرح رام نام منہ سے نکلتے ہی شریر سے پاپ نکل کر مارے ڈر کے بھاگ جاتے ہیں جب وشنو بھگوان کے دوتوں نے

ایسی ایسی باتیں کہہ کر جم دوتوں کو وہاں سے نکال دیا اور چار بھجا والے دوتوں کا درشن کرنے سے اجامل کو گیان اور
بیراگ ہوا اب وہ پرمیشور کے نام کی مہاسن اور سمجھ کر بہت پچھتا کر کہنے لگا کہ میں نے براہمن کے گھر جنم پا کر اپنا
کرم اور دھرم چھوڑ دیا اور لونڈی کے ساتھ رہ کر اپنی عمر بُرے کرم میں کھو دی ان سادھوؤں کے آنے
سے میری جان بچی نہیں تو جم دوت نہ معلوم کیا کیا دُکھ مجھ کو دیتے جس نارائن نام لینے کے پرتاپ سے میرا بھلا ہوا
اب عمر بھر پرمیشور کا نام جپ کر اپنا جنم سدھاروں گا اجامل اس طرح پچھتانے لگا اور وشنو بھگوان کے پارشد
وہاں سے انتردھان ہو گئے اجامل نے اسی وقت اپنا چت سنساری مایا موہ سے برکت کر لیا پارشدوں کا درشن
کرنے کے پرتاپ سے ایک برس اور عمر اُس کو ملی تب وہ ہردوار جا کر اپنے سچے من سے پرمیشور کا دھیان اور سمرن
کرنے لگا جب اس کو وہاں ایک برس دھیان اور بھگتی کرتے ہوا گزرا تب بیکنٹھ سے بہت اچھا بمان اس کے
پاس آ کر اُترا تب وہ اس بمان پر چڑھ کر گاتا بجاتا ہوا بیکنٹھ کو چلا گیا اور چتربھجی رُوپ ہو کر وہاں رہنے لگا یہ
حال دیوتا اور رکھیشوروں نے دیکھ کر اس کی بڑائی کی۔ اتنی کتھا سُنا کر شکدیوجی نے کہا کہ اے راجا دیکھو ایسے
مہاپاپی نے اپنے بیٹے کے دھوکے سے نارائن کا نام اپنے منہ سے لیا تھا وہ ایسی پدوی کو پہونچا تو پھر جو کوئی سنسار
سے برکت ہو کر ہری بھجن کرتا ہے اس کی گت کیا کہنا چاہیئے اُن کا بھگت نرک میں نہیں جاتا۔

## تیسرا ادھیائے

### کہنا یم دوتوں کا حال اجامل کا یمراج سے

راجا پریکشت نے اتنی کتھا سُن کر شکدیوجی سے پوچھا کہ اے مہاراج یم دوتوں نے اجامل کے پاس سے
جا کر یمراج سے کیا کہا اور دھرمراج نے کیا جواب دیا سو بھی دیا کر کے کہئے شکدیوجی بولے کہ اے راجا یم دوتوں
نے یمراج سے جا کر کہا کہ دنیا میں بہت سے انصاف کرنے والے ہم کو دکھلائی دیتے ہیں جب بہت لوگ
انصاف کریں گے تب آپس کے جھگڑے میں کسی پاپی کو بیکنٹھ میں اور کسی دھرماتما کو نرک میں بھیج دینگے
ہم لوگ آج تک کیول آپ کو انصاف کرنے والا جان کر آپ کے حکم سے سب جیوؤں کو لاتے تھے اور کرم
کے مطابق اُن کو پھل ملتا تھا آج ہم لوگ آپ کے حکم سے اجامل پاپی کو لینے گئے تھے اُس نے ہم کو
دیکھ کر نارائن اپنے بیٹے کو پکارا ویسے ہی چار پارشد شیام چتربھج روپی نے آ کر اس پاپی کو ہم سے چھین لیا
اس لیے ہم کہے دیتے ہیں کہ اس کی تدبیر کرو جس میں ہمارا اپمان نہ ہو یہ بات سُن کر یمراج نے برھم رُوپ
بھگوان کا دھیان کر کے دوتوں سے کہا کہ تم لوگ نارائن نام کی مہما نہیں جانتے اس نام کا مہاتم برُن اور اندر
آدک اٹھارہ دیوتا اور بھرگو آدک رکھیشور بھی اچھی طرح نہیں جانتے ہم برھماجی اور راجا جنک اور منو اور بھیشم
پتامہ۔ پرہلاد اور راجا بلی اور شکدیوجی اور ناردجی اور شری مہادیوجی اور کپل دیوجی اور سنکادک چاروں بھائی

اُس نام کے مہاتم کو اچھی طرح جانتے ہیں دیکھو اس نام کا پرتاپ ایسا ہے کہ اجامل ایسا مہا پاپی اپنے بیٹے
کے دھوکے سے نارائن نام لے کر تمھاری پھانسی سے چھوٹ گیا ہم اور برھما جی اور شری مہادیو جی اور اندر
وغیرہ سب دیوتا پرمیشور کی سیوا میں رہتے اور اُن کے حکم کے موافق سب کام کرتے ہیں بھگوان کی اِچھا سے سب
اُتپتی اور پالن اور ناش تینوں لوک کا ایک ساعت میں ہوتا ہے اور اُن کی مایا میں سب جگت بندھا رہتا ہے
اُن کے دوت سب جگہ رہتے اور بھگتوں کی رکشا کرتے ہیں لیکن کسی دیوتا اور منوشیہ کو دکھلائی نہیں دیتے انھیں دوتوں
نے اجامل کو تم سے چھُڑا دیا تم اس بات میں کچھ دُکھ نہ مان کر اپنا بڑا بھاگیہ سمجھو جو تم کو اُن کا درشن ملا اُن کا درشن دیوتا
اور رکھیشوروں کو بھی جلدی نہیں ملتا جم دوتوں نے یہ مہاتم نارائن نام کا سن کر جم راج سے کہا کہ جب پرمیشور کا نام
ہی لینے سے ایسا پھل ہوتا ہے تو پھر وید اور شاستر میں پاپ چھُڑانے کے واسطے تپ آدک کٹھن کٹھن پرائشچت
کیوں کہے ہیں دھرم راج نے کہا کہ جو آدمی نام کی مہما نہیں جانتے اُن کے واسطے تپ اور یگیہ آدک سب بھگتی
کہا ہے جس میں آدمی کا من پرمیشور کی بھگتی اور پوجا میں لگے نہیں تو نارائن کا نام لینے سے بڑھ کر کوئی دوسرا شُبھ کرم
نہیں ہے یگیہ اور تپ وغیرہ کرنے سے ایک ہی پاپ چھوٹتا ہے اور پرمیشور کا نام جپنے سے بہت سے پاپ چھوٹ
جاتے ہیں بھگوان نے کلجگ باسیوں کو کیول ڈرانے کے واسطے یگیہ اور تپ آدک کٹھن کٹھن پرائشچت بنا دیے
ہیں جس میں دنیا کے لوگ اس ڈر سے پاپ نہ کریں نہیں تو آدمی بے ڈر ہو کر ایسا بچارتا ہے کہ پہلے دنیا کے
سُکھ کرنے کے واسطے پاپ کر لیویں پیچھے سے پرمیشور کا نام لے کر شُدّھ ہو جاویں گے یہ بات سُن کر
یم دوتوں نے کہا کہ اے مہاراج جو ایسا ہی ہے تو ہم لوگوں کو کس واسطے بھیجتے ہیں تب دھرم راج نے
کہا کہ ہم تم کو اُس آدمی کے لانے کے واسطے کہتے ہیں جس نے اپنی تمام عمر میں کبھی پرمیشور کا نام نہ لیا ہو یا کبھی
پرمیشور کی لیلا اور کتھا نہ سُنی ہو ایسے آدمی کو بڑا پاپی سمجھنا چاہیئے اور جو نارائن جی کی شرن میں جاتا ہے اُس سے
پاپ نہیں ہوتا پرمیشور اُس کو بُرے کاموں سے بچائے رکھتے ہیں تم لوگ آج سے ایسے پاپی کو بچار کر لایا کرو
جو پرمیشور سے بِمُکھ ہو جو لوگ ہری بھجن میں رہ کر شالگرام کا چرنامرت ہر روز لیتے ہیں اُن کے پاس کبھی مت جانا
وہ لوگ کُندن کی طرح شُدّھ ہو کر مُکتی پاتے ہیں ایسا کہہ کر دھرم راج نے پرمیشور کا دھیان کر کے اپنے دوتوں کا اپرادھ
ان سے چھما کرایا یم دوتوں نے یہ بات سُن کر ڈر مانا اور آپس میں یہ صلاح کی کہ آج سے کبھی اُس آدمی کے پاس جو
ہری چرچا کرتا ہو نہ جانا چاہیئے اتنی کتھا سُن کر راجا پریکشت نے کہا کہ اے مہاراج اجامل جیسے بڑے پاپی کے منھ
سے مرتے وقت نارائن کا نام کس طرح نکلا شُکدیو جی نے کہا کہ اے راجا ایک دن چار سادھو تیرتھ جاترا کرتے ہوئے
اجامل کے گانْو میں شام کے وقت پہونچے اُنھوں نے اپنے ٹِکنے کے واسطے کسی ہری بھگت کا گھر لوگوں سے پوچھا
تب گانْو کے لوگوں نے ہنسی سے اجامل ادھرمی کا گھر بتلا دیا جب سادھو لوگ وہاں گئے تب اجامل کی
پتریا نے اُن سادھوؤں کو اچھا گھر ٹکنے کے واسطے دے کر دھونی پانی سے اُن کی خدمت کی صبح کو چلتے وقت
سادھوؤں نے اُس پتریا سے جو حاملہ تھی کہا کہ تیرے بیٹا ہو اُس کا نارائن نام رکھیو اُن کے حکم کے موافق اجامل نے

اُس بیٹے کا نام نارائن رکھا اُن سادھوؤں کی کرپا سے مرتے وقت اجامل کے منھ سے نارائن نام نکلا تھا دیکھو
سنت مہاتما کی خدمت بیکار نہیں جاتی جو لوگ سادھو اور ویشنو वैष्णव کی سنگت اور ٹہل کرتے ہیں اُن کو کوئی دُکھ
نہیں دے سکتا یہ سُن کر راجا پریکشت بہت خوش ہوئے شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا یہ کتھا ہم نے اگستیہ مُنی سے
سُنی تھی سو وہ تم کو سُنائی راجا پریکشت نے ہاتھ جوڑ کر کہا کہ آپ نے بڑی دیا کر کے نارائن نام کا مہاتم مجھ کو سُنایا۔

# چوتھا ادھیاے

## پیدا ہونا دکش کا پرچیتوں کے یہاں

راجا پریکشت نے اتنی کتھا سُن کر کہا کہ اے مہاراج آپ نے دیوتا اور دیت وغیرہ کی پیدائش تھوڑی سی
کہی اب میں اُس کو بستار پوربک سُننا چاہتا ہوں یہ سُن کر شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا پراچین برہش کے دس بیٹے
پرچیتا نام کے سمدر کے کنارے جا کر شری مہادیو جی کے گیان سکھلانے سے پرمیشور کا تپ اور دھیان کرنے لگے اُنکے
چلے جانے کے پیچھے نارد مُنی کے کہنے سے پراچین برہش راج گدّی کو خالی چھوڑ کر جنگل میں ہری بھجن کرنے کو چلے گئے
تب ان کا بہت سا راج دوسرے راجا لوگوں نے دبا لیا اور بہت سے شہر اور گاؤں اُجڑ کر جنگل ہو گئے جب پرچیتوں کو
ہری بھجن کے پرتاب سے پرمیشور کا درشن مل چکا تب نارد مُنی نے ایک دن گھومتے ہوئے جا کر حال اُجڑنے شہر
اور ہو جانے جنگل اور دبا لینے اُن کا راج دوسرے راجوں کے ہاتھوں اُن سے کہہ دیا یہ بات سُنتے ہی مارے غصّے کے
آگ کی طرح سانس اُن کی ناک سے نکلی کہ جس کی لَو (شعلہ) سے جنگل جلنے لگا یہ حال دیکھتے ہی چندرما نے نم لوچا نام لڑکی
جو بشوامتر اور مینکا اپسرا کے سنجوگ سے پیدا ہوئی تھی لا کر پرچیتوں سے اُس کا بواہ کر دیا جیسے ہی پرچیتوں نے آنکھ
اٹھا کر لڑکی کو دیکھا ویسے ہری اِچھّا سے اُسے گربھ رہ گیا اور دسویں مہینے دکش نام بیٹا پیدا ہوا تب پرچیتوں نے اپنے
باپ کا دیش بسانے اور سرشٹی بڑھانے کی اُس کو آگیا دی تب دکش نے مانسی سرشٹی سے بہت آدمی پیدا کیے
یہ لوگ استری اور پرش کے بھوگ نہ کرنے سے زیادہ نہیں ہوتے تھے اس لیے دکش نے مانسی سرشٹی بڑھانے
کے لیے سندر اچل پہاڑ پر جا کر کچھ دن تپ اور دھیان پرمیشور کا کر کے اس طرح ہنس گہیہ نام استوتر سے انکی استوتی
کی کہ میں اُس پرش کو نمسکار کرتا ہوں جس کا دیریہ کبھی نہیں گھٹتا اور مایا کے گنوں میں وہ دیریہ پڑ کر جڑ کو چیتن کرتا ہے
اور اُس جیو آتما سے اسنیہہ رکھتا اور سب اندریوں کا حال جانتا ہے اور اِندریاں اُس کا بھید نہیں جان سکتیں
میں اُس پربرہم پرمیشور کو ڈنڈوت کرتا ہوں جس کی کرپا سے شریر اور پران اور من اور بُدھی یہ سب اپنا اپنا کرم کرتے
ہیں گیانی لوگ جن کے چرنوں کا دھیان آٹھوں پہر ہردے میں رکھ کر ان کو پرنام کرتے ہیں میں اُس ابناشی
پرش کا چرن پکڑتا ہوں جس سے یہ سب جگت پیدا ہوا ہے اور اُسی کا روپ ہو کر اُس کے آشرے پر استھت ہے
اور جو اس جگت سے الگ رہ کر اپنی مایا کا دخل اُس میں رکھتا ہے ایسے ایشور کو میں ڈنڈوت کرتا ہوں جب

دکش نے ایسی استوتی کرکے نارائن جی کو خوش کیا تب وہ سانولی صورت چتر بھجی مورت شنکھ چکر گدا پدم لئے تاپ ہارنی چتون تیجوان پیتامبر دھارن کئے کریٹ مکٹ کنڈل ساجے بیجنتی مالا اور بن مالا براجے کوستبھ منی پہنے گرڑ پر سوار ناردجی وغیرہ بھگتوں اور سولہ پارشدوں کو سنگ لئے مند مند مسکراتے ہوئے دکش کے سامنے آئے ایسا روپ دیکھتے ہی جب دکش نے بڑی خوشی سے ساشٹانگ ڈنڈوت کی تب بھگوان جی اُس کو اپنا بھگت جان کر بولے کہ اے پرچیتا کے لڑکے تو اپنی تپسیا سے سدھ ہوا اور ہم تیری استوتی کرنے سے بہت خوش ہوئے برھما جی اور مہادیوجی ادک جو میرے بھگت ہیں ان کو میں اپنا متر جانتا ہوں تپ میرا ہردے اور جگیہ میرا شریر اور دھرم میری آتما اور دیوتا میرے پران ہیں اس جگت کا پیدا کرنے والا میں ہی ہوں برھما نے بھی تپ کے پرتاپ سے اس جگت کی رچنا کی ہے تم بھی پنچ جنیہ پرجاپتی کی لڑکی اسلتی سے بواہ کرکے میتھن کرنے سے دنیا پیدا کرو مانسی سرشٹ سے پیدا ہوئے لوگ برکت ہو کر تپ کرنے کے واسطے چلے جاتے ہیں ان کو کسی سے پریت نہیں ہوتی استری پرش کے بھوگ کرنے سے موہنی سرشٹی بہت پیدا ہو کر سنساری مایا میں اِس طرح لپٹے رہیں کہ جیس طرح گرد میں چھپا لپٹا رہتا ہے آج سے سب جیو میتھن کرنے سے دنیا میں پیدا ہو کر اپنے اپنے کرموں کا پھل پاویں گے یہ کہہ کر نارائن جی وہاں سے انتردھان ہو گئے اور دکش اُس لڑکی سے بواہ کرکے گھر آ کر راج کرنے لگے ۔

## پانچواں ادھیائے

### پیدا ہونا دس ہزار لڑکوں کا اُسی اِستری سے

شکدیوجی نے کہا کہ اے راجا جب دکش کو اُسی استری سے دس ہزار لڑکے پیدا ہوئے تب دکش نے سب کا نام ہریشو (ہرےشو) رکھ کر اُن سے کہا کہ پہلے تم لوگ پرمیشور کا تپ کرکے پیچھے سے سنتان پیدا کرو یہ بات سُنتے ہی وہ دس ہزار لڑکے پچھم طرف نارائن نام تیرتھ پر جا کر جب پرمیشور کا تپ اور دھیان کرنے لگے تب نارد منی نے دیا کرکے اُن لوگوں کو بھوساگر پار اُتارنا بچار کر اُن سے کہا کہ تم لوگ جانتے ہو کہ سب سنسار کا پیدا کرنے والا ایک پُرش ہے اُس کے سمان دوسرا نہیں ہو سکتا سب جیوؤں میں اُسی کے تیج کا پرکاش رہتا ہے اسی کی شکتی سے سب جیوؤں کو چلنے پھرنے کی سامرتھ ہوتی ہے مہاپرلے ہونے پر بھی کیول وہی ابناشی پُرش بنا رہتا ہے سو تم لوگ جگت کو کس طرح پیدا کرو گے ابھی تم لڑکے ہو پرتھوی کا انت اور ایک پُرش اور اُس استھان کو جہاں کا گیا ہوا کوئی نہیں پھرتا تم نے نہیں دیکھا بھورونتی استری کو جونت نئے پُرش کی چاہنا کرتی ہے تم نے نہیں جانا بیچارنی استری کے پتی کو بھی نہیں پہچانا ایک ندی کے دونوں طرف دھارا چلتی ہے اُس کو بھی تم نہیں جانتے پچیس منتروں سے بنا ہوا گھر اور ایک ہنس جو ہے اُس کو بھی تم نے نہیں دیکھا چوکھی دھار کے چکر کو بھی تم نہیں جانتے ہو اس لیے ان سب باتوں کو بچار کر دنیا کو پیدا کرنا اور اپنے باپ کے حکم کو بھی رکھنا نارد جی جب یہ گیان پہیلی کی طرح بتلا کر چلے گئے تب اُن لڑکوں نے آپس میں بیٹھ کر اپنے گیان سے اِن سب باتوں کا مطلب بچارا

کہ پرتھوی جیو ہے اور اُس کا انت موکش ہے جب تک ہم اُس کو نہ جان لیں گے تب تک سرشٹی کیا بڑھاویں گے
وہ پُرش نارائن جی کو سمجھنا چاہیئے اُن کی کرپا اور ان کے درشن ہوئے بغیر ہم کیا کر سکتے ہیں اور وہ استھان بیکنٹھ
ہے جہاں کا گیا ہوا پھر دُنیا میں پیدا نہیں ہوتا بغیر اُس کے دیکھے ہم سے کیا ہو سکتا ہے اور بھورونتی استری
بُدھی کو سمجھو اُس کو بغیر ایک چیت گئے ہم سنساری جیوؤں کو کس طرح پیدا کریں گے بیچارنی استری کا پُرش جیو ہے
سو وہ سنساری مایا میں پھنس گیا ہے اُس کو بدون علیحدہ کئے دنیا ہم سے پیدا نہیں ہوگی دونوں طرف بہنے والی
ندی مایا کو سمجھنا چاہیئے جگت میں ایک جنم لیتا ہے دوسرا مرتا ہے دنیا میں ایک گھر میں ڈھول بجا کر خوشی سے گانا
ہوتا ہے اور دوسرے گھر میں شوک اور بلاپ ہوتا ہے جب تک ہم کو اس مایا کا بھید نہ معلوم ہوگا تب تک ہم سے
دنیا پیدا نہ ہو سکے گی پچیس ۲۵ تتوؤں سے بنا ہوا یہ شریر ہے اس میں پرمیشور کا پرکاش ہے۔ بغیر جانے اُس پرمیشور کے
ہمارا کیا کچھ نہ ہوگا ہنس وید اور ساستر کو سمجھو جس کا بچن بندھ اور موکش کا بتانے والا ہے بغیر اُس کے جانے ہم دنیا کو
پیدا نہیں کر سکتے چوکھی دھار کا چکر موت کو جاننا چاہیئے جو سب جگت کا ناش کرتی ہے بغیر اس کے
جانے ہم کو دنیا کے بڑھانے کی سامرتھ نہ ہوگی ان سب باتوں کو بچار کر انھوں نے دنیا کا پیدا کرنا مناسب نہیں جانا
جب گیان پراپت ہو جانے سے انتہ کرن اُن کا شُدھ ہو گیا تب وہ لوگ پھر کر اپنے گھر نہیں آئے پرم ہنس ہو کر
جیون مُکت ہو گئے جب بہت دن گذر جانے پر بھی وہ پھر کر نہیں آئے تب دکش نے جانا کہ نارد مُنی نے گیان سکھلا کر اُن کو
برکت کر دیا ہے ایسا بچار کر دکش نے ہزار بیٹے اور اُسی استری سے پیدا کر کے سبل نام رکھ کر اُن سے کہا کہ
تم لوگ پہلے پرمیشور کا تپ کر کے پیچھے سے سنتان پیدا کرو جب وہ لوگ بھی اُسی جگہ جہاں ان کے بھائی گئے
تھے جا کر پہونچے تب نارد مُنی نے وہاں آ کر اُن کو ایسا گیان بتلایا کہ وہ بھی سنساری مایا چھوڑ کر پرم ہنس ہو گئے
یہ حال سُن کر دکش غصہ میں آ کر کہنے لگے کہ ہمارے گیارہ ہزار لڑکوں کو نارد مُنی نے گیان سکھلا کر برکت کر دیا دنیا میں
آدمی کس طرح بڑھیں دکش اسی غصہ میں بیٹھے تھے کہ نارد جی اُسی وقت بینا بجاتے ہری گن گاتے ہوئے وہاں
آئے اُن کو دیکھتے ہی دکش نے بنا ڈنڈوت کئے ہوئے کہا کہ اے نارد مُنی تم نے ہمارے اگیان بالکوں کو بہکا کر
برکت کر دیا مجھ کو بہکاؤ تو میں جانوں کہ تم بڑے گیانی ہو پرمیشور کے پارشدوں میں ہو کر تم کو ہمارے ساتھ دشمنی
نہیں کرنا چاہیئے تم کیول جتی اور ست بادی ہو وید شاستر کے دھرم کو نہیں جانتے آدمی کو دیو رِن اور رشی
رِن اور پتری رن سے اُرِن ہونا ضرور چاہیئے سو میرے لڑکے ابھی تک اُن تینوں رنوں سے نہیں چھوٹے تم نے
اُن کو کس واسطے گیان سکھلا کر برکت کر دیا کیا تم استری اور پتر وغیرہ کا گرہستھ آشرم میں رہنا اچھا نہیں جانتے ہو
جو گرہستھ آدمی شاستر کے موافق اپنا کرم دھرم رکھے وہ ضرور جوگی اور پرم ہنس کی گت کو پہونچتا ہے تم نے وید
اور شاستر کا دھرم بُرا جانا اس لئے میں پرمیشور سے چاہتا ہوں کہ تم دو گھڑی سے زیادہ ایک جگہ نہ رہو اور جو رہو تو
تمھارا سر دُکھے دکش نے ایسا شاپ نارد جی کو دیا نارد جی کو بھی شاپ دینے کی سامرتھ تھی پر اُنھوں نے دکش کو
ہری بھگت جان کر کچھ شاپ اُن کو نہیں دیا اور خوشی سے وہاں سے چلے گئے تب دکش نے برھما جی سے

جا کر کہا کہ تمہارا بیٹا نارد منی ہمارے بیٹوں کو گیان سکھلا کر برکت کر دیتا ہے دنیا کی پیدائش کس طرح بڑھے گی برھما جی نے یہ سُن کر کہا کہ تم لڑکیاں پیدا کرو اُن کو گھر میں رہنے سے نارد گیان اُپدیش نہ کر سکیں گے استری کو جلدی گیان نہیں ہوتا ہے وہ اپنے مطلب کو اچھا جانتی ہیں اُن سے دنیا کے جیو بہت پیدا ہوں گے۔

## چھٹھواں ادھیاے

### پیدا کرنا دکش کا ساٹھ لڑکیاں اُسی استری سے

شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا دکش نے برھما جی کی آگیا سے اسی اسکنی نام استری سے ساٹھ لڑکیاں پیدا کیں ان میں دس لڑکیاں دھرم کو اور ستائیس چندرما کو اور سترہ کشیپ کو اور دو بھوتوں کو اور دو انگرا رکھیشور کو اور دو کرشاشو (क्षा।२९) پرجاپتی کو بیاہ دیں انھیں لڑکیوں سے بہت جیو دیوتا اور آدمی اور دیت اور دانو اور بشو اور پنچھی پیدا ہوئے ہم اُن سب لڑکیوں اور ان کی سنتانوں کے تھوڑے سے نام کہتے ہیں سنو کہ دھرم کی دسوں استریوں کے نام بھانو لمبا ککوبھ جامی بشوا سادھیا مرتیووتی بشو مُہورتا اور سنکلپا تھا بھانو کا بیٹا رشبھ اُن سے اندرسین لمبا کا بیٹا بدیوت اُن سے میگھ ککوبھ کا بیٹا سنکٹ اُن سے بکٹ اور کیکیٹ سے کلک دیو پیدا ہوئے جامی کا بیٹا سورگ اُن سے نندی چنا بشوا کا بیٹا بشودیوا۔ سادھیا کا بیٹا سادھیہ گن اُن سے ارتھ سدھ ہوا۔ مرتیووتی کے بیٹے اندر اور اُپیندر ہوئے بسو کے اشٹ بسو دیوتا ہوئے۔ مُہورتا سے مہورتوں کے دیوتا سنکلپا کا بیٹا سنکلپ اُس سے کام نام بیٹا پیدا ہوا۔ سوروپا نام بھوت کی ایک استری سے گرڑ اور رودر پیدا ہوئے اُن میں گیارہ رودر مکھیہ ہیں ریوت اج بھو بھیم بام برشاکپی اُگر اجیک پا داہر بدھنیہ بہوروپ اور مہان۔ انگرا کی سُدھا نام استری سے پتر لوگ پیدا ہوئے۔ کرشاشو پرجاپتی کی ارچی نام استری سے دھومرکیش نام لڑکا ہوا۔ چندرما کی استریوں کے نام اشونی[1] بھرنی[2] کرتکا[3] روہنی[4] مرگشرا[5] آردرا[6] پنربشو[7] پکھیہ[8] آشلیکھا[9] مگھا[10] پوربا پھالگنی[11] اترا پھالگنی[12] ہست[13] چترا[14] سواتی[15] بشاکھا[16] انورادھا[17] جیشٹھا[18] مول[19] پورباشاڑھ[20] اتراشاڑھ[21] شرون[22] دھنشٹھا[23] شت بھش[24] پوربا بھادر[25] پد اترابھادر[26] پد ریوتی[27] یہ ستائیس نکشتر ہیں۔ دکش کے شاپ دینے سے چندرما کے چھئی کا روگ ہو گیا تھا اس لئے اُن سے سنتان نہیں ہوئی راجہ پریکشت نے اتنی کتھا سُن کر پوچھا کہ دکش نے اپنے داماد چندرما کو کس واسطے شاپ دے کر لڑکیوں کے بنش کی ہانی کی سو کہیے شکدیو جی نے کہا کہ ایک سمے کرتکا نے اپنے باپ سے جا کر کہا کہ چندرما مجھ کو نہیں چاہتے میری بہن روہنی کو بہت پیار کرتے ہیں یہ بات سنتے ہی دکش نے چندرما کو شاپ دیا کہ چندرما کو چھئی کا روگ ہو جائے اُسی سبب سے چندرما ہزار برس تک سمدر میں پڑا رہا جب چندرما نے دکش کی بہت استوتی کی تب دکش نے خوش ہو کر آشیرباد دیا کہ یہ روگ تیرا چھوٹ کر پندرہ دن تک کلا تیری بڑھا کرے اور پندرہ دن تک گھٹا کرے اسی سبب سے چندرما کی کلا گھٹتی بڑھتی ہے۔ کشیپ کی بنتا نام استری سے گرڑ اور ارون اور کدرو سے سانپ وغیرہ اور پتنگی سے پنچھی وغیرہ

اور یامنی سے ٹیڑی وغیرہ اور تیمی سے جل کے جیو اور سرما سے کُتّے وغیرہ پانچ ناخن والے جیو اور تامرا سے رگدّھ
اور باز وغیرہ اور گرودھ بسا سے بچھو وغیرہ اور منی سے اپسرا اور الا سے درخت وغیرہ اور سُرسا سے راکشش وغیرہ
اور ارشٹا سے گندھرب وغیرہ اور کاشٹھا سے گھوڑے وغیرہ سب کھُر والے پشو اور دَنو سے دانوں وغیرہ اور دیتی سے
ہرنیہ کشپ اور ہرنیاکش دیت اور ادیتی سے سورج اور توشٹا آدک دیوتا پیدا ہوئے سوائے ان سترہ استریوں
کے دو استریاں اُن کی پُلوما اور کالکا نام کی اور تھیں پُلوما سے پُلومادی اور راکشش اور کالکا سے کالے کالے دیتیوں نے
جنم پایا پرچتی دانوں کے سنہکا نام استری سے راہو نام کا دیت پیدا ہوا جس راہُو کا سر نارائن جی نے سُدرشن چکر سے
کاٹ ڈالا تھا سورج سے شرادھ دیو اور دھرم راج دو لڑکے اور جمنا نام کی لڑکی سُبرنا استری سے جو بشوکرما کی بیٹی
تھی پیدا ہوئی جب وہی سُبرنا نام کی استری اپنی مایا روپی چھایا چھوڑ کر چلی گئی اور گھوڑی کی صورت بن گئی تب
اُس چھایا کے پیٹ سے سنیچر اور سابرن منو دو لڑکے سورج کے پیدا ہوئے جب سورج نے اپنی گھوڑی روپی سُبرنا
استری سے جا کر بھوگ کیا تب اُس سے اشونی کمار پیدا ہوئے توشٹا دیوتا کا بواہ جیا نام کی کنیا سے ہوا تھا
سو اس سے ایک بیٹی اور بشوروپ نام کا بیٹا پیدا ہوا جس بشوروپ کو اندر وغیرہ دیوتاؤں نے برہسپت جی کے
روٹھ جانے سے اپنا پروہت بنایا تھا اتنی کتھا سن کر راجہ پریکشت نے پوچھا کہ اے مہاراج سبرنا اپنی چھایا
چھوڑ کر کس طرح چلی گئی تھی اس کا حال کہئے شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا سُبرنا اپنے پتی سورج دیوتا کا تیج
نہیں سہہ سکتی تھی اس لئے اُس نے اپنی چھایا کو منتر کے پرتاب سے استری بنا کر اُس سے کہا کہ میں اپنے باپ کے
گھر جاتی ہوں تو میرے بدلے یہاں رہا کر لیکن یہ بھید میرے پتی سے نہ کہنا اُس نے جواب دیا کہ جب تک میرے
سر کے بال پکڑ کر سورج دیوتا مجھ کو نہ ماریں گے تب تک میں نہیں کہوں گی جب سُبرنا یہ بات مایا روپی استری سے
سمجھا کر آپ اپنے باپ کے گھر گئی تب بشوکرما نے کرودھ کر کے کہا کہ تو بنا آگیا اپنے پتی کے چلی آئی ہے اس لئے
میں تجھ کو نہیں رکھوں گا جب سُبرنا نے یہ بات اپنے باپ کی سُنی تب نراش ہو کر کروکشیتر چلی گئی اور گھوڑی کی
صورت ہو کر وہاں رہنے لگی مایا روپی سبرنا کے سنیچر اور سابرنی نام دو لڑکے پیدا ہوئے وہ اپنے بیٹوں سے زیادہ محبت
رکھ کر دھرم راج اور شرادھ دیوتا سُبرنا کے بیٹوں کو کم چاہتی تھی ایک دن چھایا نے دھرم راج کو لات ماری جب
سورج دیوتا نے یہ بات سُن کر چھایا کے سر کے بال پکڑ کر اُس کو مارا تب اُس نے سُبرنا کے چلے جانے کا سب حال
کہہ دیا یہ حال سُن کر جب سورج دیوتا سبرنا کو ڈھونڈھتے ہوئے کروکیشتر پہونچے اور گھوڑا بن کر اُس سے بھوگ
کرنا چاہا تب گھوڑی روپی سُبرنا نے مُنھ اپنا پھیر لیا اس لئے انکا ویریہ گھوڑی کی گردن اور ناک پر گرا سو گردن کے
بال سے اشونی اور ناک سے کمار پیدا ہوئے اے راجا سُبرنا اس طرح اپنی چھایا چھوڑ گئی تھی یہ کتھا سُن کر
راجا پریکشت بہت پرسن ہوئے۔

## ساتواں ادھیاے

### روٹھنا برہسپتی پروہت کا اندر آدک دیوتاؤں سے

راجا پریکشت نے اتنی کتھا سُن کر کہا کہ اے منی ناتھ اندر نے برہسپتی کو کس واسطے ناراض کر کے بشوروپ کو اپنا پُروہت بنایا تھا اس کا سب حال کہیئے شکدیوجی نے کہا کہ اے راجا ایک دن اندر بڑے غرور سے راج گدّی پر بیٹھے تھے اور بہت سے دیوتا رکھیشور گندھرب کنر وغیرہ اس سبھا میں موجود تھے اُس وقت برہسپتی جی وہاں آئے راجا اندر ہمیشہ آدر کر کے اُن کو اپنی گدّی پر بٹھاتے تھے مگر اس دن غرور سے اُن کا آدر نہیں کیا اس سے برہسپتی جی روٹھ کر اپنے گھر چلے گئے تب اندر نے بڑا سوچ کر کے کہا کہ دیکھو مجھ سے بڑی چوک ہوئی کہ میں نے راج اور دولت کے غرور سے اُن کا آدر نہیں کیا جن کے آشیرباد اور کرپا سے مجھ کو یہ سب سُکھ ملا ہے کرودھ کرنے سے یہ سب جاتا رہے گا اس لیے ان کے پاس چل کر بنتی کر کے اپنا قصور معاف کرانا چاہیئے جس میں میرا بھلا ہو ایسا بچار کر اندر اُسی وقت اُن کے گھر گئے جب برہسپتی جی نے اپنے یوگ بل سے جانا کہ اندر یہاں آتا ہے تب غصہ کے سبب سے ملاقات کرنا اچھا نہ جان کر انتردھان ہو گئے جب اندر نے برہسپتی جی کو گھر پر نہیں پایا تب وہاں سے اُداس ہو کر لوٹ آئے جب دیتوں نے یہ حال سُنا تب برشپروا دیتوں کے راجا نے شکر جی کے حکم سے اپنی فوج لے کر اندرپوری کو گھیر لیا جب لڑتے وقت دیوتاؤں کو برہسپتی جی کے روٹھ جانے کے سبب سے ہار معلوم ہوئی تب اُنھوں نے برھما جی کے پاس جا کر سب حال کہا برھما جی نے کہا کہ تم نے بڑا قصور کیا جو برہسپتی اپنے پروہت کا اپمان کیا اب تمھارا اسی میں بھلا ہے کہ توشٹا کے برہمن کا بیٹا بشوروپ بڑا تپسی اور گیانی ہے اس کو اپنا پروہت بناؤ تب تمھارے واسطے اچھا ہو گا یہ بات سُنتے ہی اندر نے توشٹا کے پاس جا کر ہاتھ جوڑ کر کہا کہ میں آپ کے پاس بھیکھ مانگنے آیا ہوں آپ دیال ہو کر میرے پروہت ہو جیئے اور ایسی تدبیر کیجئے کہ جس میں میرا راج بنا رہے توشٹا نے جواب دیا کہ پروہت ہونے سے تپوبل گھٹ جاتا ہے پر تم بہت بنتی کرتے ہو اس لئے بشوروپ ہمارا بیٹا پروہت ہو کر تمھاری مدد کرے گا تب بشوروپ نے اپنے باپ کے حکم کے موافق پروہت بن کر ایسی تدبیر کی کہ جس سے اندر برشپروا کو لڑائی میں جیت کر اپنے اندراسن پر بنے رہے

## آٹھواں ادھیاے

### کہنا شکدیوجی کا مہاتم اُس کوچ کا جس کے پرتاپ سے اندر نے دیتوں کو جیتا تھا

راجا پریکشت نے اتنی کتھا سن کر پوچھا کہ اے شکدیو سوامی بشوروپ کی تھوڑی کرپا کرنے سے اندر نے

کس طرح دیتوں کو جیت کر اپنا راج استھر رکھا شکدیو جی بولے کہ اے راجا بشوروپ نے ایسا نارائن کوچ कवच اندر کو سکھلا دیا کہ جس کوچ کا منتر پڑھ کر بدن پر پھونک دینے اور وہ کوچ لکھ کر بازو پر باندھنے سے کسی ہتھیار کا گھاؤ نہیں لگتا جس طرح شور بیر اپنے انگ کی حفاظت کے واسطے زرہ بکتر پہن لیتے ہیں اُسی طرح کوچ کو سمجھنا چاہیئے اے پریکشت اندر وہی منتر پڑھکر اپنے بدن پر پھونک کر لڑنے کے واسطے چڑھے تھے اُسی کے پرتاپ سے دیتوں کو جیتا یہ سُن کر راجا پریکشت نے کہا کہ اے مہاراج جس کوچ میں ایسا گن اور پرتاپ ہے اُس کا حال برنن کیجئے شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا جب کسی آدمی کو کچھ ڈر ہو تب وہ ہاتھ پاؤں دھو کر آچمن کر کے اُتر مُنھ بیٹھے اور آٹھ اَچھر کے منتر سے انگ نیاس اور کرنیاس کر کے بارہ اچھر کا منتر پڑھکر یوں کہے کہ جل میں متسیہ اوتار سے رکشا کر کے پاتال میں بامن اوتار سے رکشک ہو اور جہاں پر قلعہ اور جنگل ہو وہاں پر نرسنگھ اوتار سے رکشا کرے راہ میں جگیہ بھگوان رکشا کریں پردیس اور پہاڑ پر شری رام چندر جی رکشک ہوکر یوگ مارگ سے دتاتریہ جی رکشا کریں دیوتا کے اپرادھ سے سنت کمار جی رکشک ہوکر پوجا کے بگھن میں نارد جی سہایک ہوں بد پرہیزی سے دھنونتر بید رکشا کریں اگیان سے ویدبیاس جی اور ادھرم سے کلکی بھگوان سہایتا کریں گوبند نارائن بلبھدر مدھ سُودن ہرشی کیش پدم ناتھ گوپی ناتھ دامودر ایشور پرمیشور جو بھگوان کے نام ہیں وہ آٹھوں پہر سب انگوں اور اندریوں کی رکشا کریں بیکنٹھ ناتھ کا شنکھ چکر گدا پدم اور گرڑ جی انیک بھے भय سے رکشا کریں یہی کوچ بشوروپ نے اندر کو بتلا کر کہا کہ اے اندر اس نارائن کوچ کو دھارن کرنے والے آدمی کا سب ڈر چھوٹ جاتا ہے یہی کوچ پڑھکر گرڑ جی بیکنٹھ ناتھ کو اپنے اوپر بٹھا کر اڑاتے ہیں جس کے پرتاپ سے کوئی ان کو نہیں جیت سکتا ہے ایک سمے کوشک نام کا براہمن اس کوچ کا ہر روز پڑھنے والا مرو دیش میں مر گیا تھا ہڈیاں اُس کی وہاں پڑی تھیں ایک دن چتررتھ نام گندھرب کا بمان اڑتا ہوا چلا جاتا تھا جیسے بمان کی چھایا ان ہڈیوں پر پڑی ویسے ہی وہ بمان اُلٹ گیا جب بالکھلیہ رکھیشور کے اُپدیش سے اُس گندھرب نے اُن ہڈیوں کو سرسوتی ندی میں بہا دیا تب اُس کا بمان پھر اڑنے لگا اے راجا ایسا نارائن کوچ ہم نے تم کو سُنایا جو کوئی اُس کوچ کو پڑھا کرے اُس کے سامنے لڑائی میں کوئی نہیں ٹھہر سکتا۔

## نواں ادھیائے

### مارنا اندر کا بشوروپ اپنے پروہت کو

شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا بشوروپ کے تین مُکھ تھے وہ ایک مُنھ سے سوم بلّی لتا کا رس جگیہ میں نکال کر پیتا تھا دوسرے منھ سے شراب اور تیسرے مُنھ سے اناج وغیرہ بھوجن کرتا تھا اندر نے راج پر بیٹھ کر کچھ دن جانے کے پیچھے بشوروپ سے کہا کہ میں آپ کی دیا سے جگیہ کرنا چاہتا ہوں جب بشوروپ کی آگیا سے جگیہ شروع ہوئی تب ایک دن کسی دیت نے بشوروپ کے پاس جا کر کہا کہ تمھاری ماتا بھی دیت کی لڑکی ہے

اس سبب سے ہماری بہتری کے واسطے ایک آہوتی دیتوں کے نام پر بھی جگیہ میں دیا کرتے تو اچھا ہوتا جب بشوروپ
اُس دیت کا کہنا مان کر آہوتی دیتے وقت دیتوں کا نام بھی دھیرے سے لینے لگا اسی سبب سے دیوتاؤں کا
تیج جگیہ کرنے سے نہیں بڑھا تب اندر نے یہ حال جانتے ہی غصہ میں ہو کر تینوں سر بشوروپ کے کاٹ
ڈالے سو شراب پینے والا سر بھونرا سوم بلی پینے والا سر کبوتر اور اناج کھانے والا سر تیتر پنچھی دنیا میں پیدا ہوا
بشوروپ کے مرتے ہی اندر کی صورت برہم ہتیا کے گھیر لینے سے بدل گئی جب دیوتاؤں کے برس دن
تک پُرشچرن کرنے پر بھی بڑا پاپ برہم ہتیا کا نہیں چھوٹا تب اندر وغیرہ دیوتاؤں کے بنتی کرنے سے برہما جی
نے اُس برہم ہتیا کے چار ٹکڑے کر کے ایک ٹکڑا زمین کو دیا اسی سبب سے زمین کہیں کہیں اوسر ہوتی ہے وہاں
پوجا پاٹھ نہیں کرنا چاہیئے اور یہ بردان زمین کو دیا کہ جہاں گڑھا ہو کچھ دن میں وہ آپ سے بھر جائے دوسرا ٹکڑا
درختوں کو دیا جس سے کوئی درخت گوند و لاہی لگ کر سوکھ جاتے ہیں سوائے گوگل کے اور سب گوند اشُدھ ہیں
اور یہ آشیرباد دیا کہ درخت کاٹ ڈالنے پر بھی جڑ بنی رہنے سے پھر تیار ہو جاوے اور تیسرا ٹکڑا استریوں کو دیا اسی
سبب سے استری مہینے مہینے رجسولا ہو کر پہلے دن چانڈالی دوسرے دن برہم گھاتنی تیسرے دن دھوبن کے سمان
(حیض سے[12])
رہ چوتھے دن شُدھ ہوتی ہے اور یہ بردان استریوں کو دیا کہ ہمیشہ اُن کا کامدیو بنا رہے اس لئے گربھوتی استری کا
بھی من بھوگ کرنے کے واسطے چاہتا ہے چوتھا حصہ پانی کو دیا جس سے پانی پر کائی اور پھینا اور بُلبلا وغیرہ ہوتے ہیں
پانی کو یہ بردان دیا کہ جس میں پانی کو ڈال دیویں وہ چیز زیادہ ہو جائے اندر چاروں جگہ ہتیا بٹ جانے سے شُدھ
ہو کر اپنا راج کرنے لگے جب توشٹا کو بشوروپ کے مارے جانے کا حال معلوم ہوا تب اُس نے بڑا کرودھ کر کے
ایسا منتر پڑھ کر ہوم کیا کہ جس سے ایک پُرش اندر کا مارنے والا پیدا ہو پرمیشور کی اِچھا سے سرسوتی نے اُس
منتر کا مطلب اس طرح پر اُلٹ دیا کہ اندر اُس کا مارنے والا ہو ہوم پورا ہو چکنے کے بعد اگنی کُنڈ سے ایک دیت
بڑا بلوان پہاڑ کی طرح کالا رنگ گدا اور کھڑگ ہاتھ میں لئے ہوئے نکلا جتنی دور ایک تیر جاتا ہے اتنا بدن اُس
دیت کا ہر روز بڑھتا تھا اسی واسطے توشٹا نے اُس کا نام بِرترا سر رکھا اور اُس سے کہا کہ اِندر نے تیرے بھائی کو
مارا ہے تو جا کر اپنے بھائی کا بدلہ لے جیسے یہ بات توشٹا کے منھ سے نکلی ویسے ہی برترا سُر نے ایک ساعت میں اندر
کے پاس پہونچ کر للکارا اس کا بھیانک روپ دیکھنے اور للکار سُننے سے سب دیوتا گھبرا گئے جب برترا سر نے
چاہا کہ اندر کو اپنے منھ میں ڈال کر نگل جاؤں تب اندر وغیرہ سب دیوتاؤں نے اُس کے سامنے آ کر اپنے اپنے
ہتھیار اُس پر چلائے جب برترا سر اُن سب کے ہتھیار نگل گیا تب اندر دیوتاؤں سمیت وہاں سے بھاگ گئے اور
نارائن جی کی شرن میں جا کر بنتی کی کہ اے دینا ناتھ میں آپ کی شرن آیا ہوں میرا پران اس دیت کے ہاتھ سے
بچائیے ہم لوگوں کا کیا کچھ نہیں ہو سکتا جس طرح ساون بھادوں میں کتے کی پونچھ پکڑ کر آدمی گنگا پار نہیں جا سکتا اسی طرح
ہمارا بھجن اور اسمرن کرنے سے کوئی بھوساگر پار نہیں اُترتا یہ استوتی سُنتے ہی پرمیشور دینديال نے اندرادک دیوتاؤں کو اپنا
بھگت جان کر شنکھ چکر گدا پدم ساتھ لئے ہوئے چتربھجی روپ سے ان کو درشن دیا اندرآدک دیوتاؤں نے بیکنٹھ ناتھ کو

دیکھتے ہی ڈنڈوت کرکے کہا کہ اے مہاراج یگیہ روپ آپ کو ہم نمسکار کرتے ہیں وید اور شاستر آپکی شواس
سے پیدا ہونے پر بھی آپ کے آدی اور انت کو نہیں جان سکتے سو ہم لوگ نارائن باسدیو روپ کو ڈنڈوت کرتے ہیں
جو چرن کمل آپ کے بڑے بڑے یوگی اور پرم ہنسوں کے ہردے میں آٹھوں پہر رہتے ہیں اُن چرنوں کو ہماری ڈنڈوت
قبول ہو اے بھگوان دینا ناتھ سب دیوتا اور آدمی آپ کے بنائے ہوئے ہیں برترائسر کے مارے جانے کی
کوئی تدبیر کیجئے نہیں تو وہ دیوتا اور منوشیہ آدِک سب جیوؤں کو مارڈالیگا ہم لوگ آپ کے داس ہیں اور ایسے دکھی
ہیں کہ برترائسر کے ڈر کے مارے ہمیں اچھی طرح نیند نہیں آتی اپنے وقت پر سب آپ کی کرپا سے بڑھتے ہیں اسواسطے
دیوتاؤں کو بڑھانا چاہیئے سو برخلاف اُس کے برترائسر بڑھا ہے ہم کو دکھی اور دین جان کر دیال ہوجیئے یہ بات سُنکر
نارائن جی نے کہا کہ اے اندر تم نے اگیانتا سے براہمن کو جو مارا تھا اُسی کا یہ سب پھل ہے برترائسر کے بدن پر کوئی
ہتھیار نہیں لگ سکتا اس لئے تم ددھیچ رکھیشور کی ہڈّی جس نے بہت تپ کیا ہے مانگ کر اس ہڈّی کا بجر
بناؤ تب اس کے تپ کے پرتاپ سے وہ بجر برترائسر کے بدن کو کاٹے گا ایسا کہہ کر بیکنٹھ ناتھ انتردھان ہوگئے۔

## دسواں ادھیائے

### جانا اندر آدک دیوتاؤں کا ددھیچ رکھیشور کے پاس ہڈّی مانگنے کے واسطے

شکدیوجی نے کہا کہ اے راجا پریکشت نارائن جی کا بچن سُنتے ہی راجا اندر سب دیوتاؤں سمیت ددھیچ رکھیشور کے
پاس گئے اور ڈنڈوت کرکے کہا کہ ہم لوگ آپ کے پاس بھیکھ مانگنے کے واسطے آئے ہیں اور اپنی بھلائی کے لئے
آپ کے تن کی ہڈّی چاہتے ہیں یہ بات سُن کر رکھیشور نے کہا کہ اے اندر تم اپنے من میں بچار کرو کہ تھوڑا
دُکھ بدن پر پہونچنے سے کیسا دُکھ ہوتا ہے اس لئے تم کو اپنے شریر کے سمان دوسرے کا تن بھی سمجھنا چاہیئے
جس طرح سب لوگ اپنا شریر پیارا جان کر اس کو سُکھ دینے اور موٹا کرنے کے واسطے تدبیریں کرتے ہیں اسی طرح
مجھ کو بھی اپنا تن پیارا ہے مجھ کو کیوں ایسا دُکھ دینے آئے ہو اندر نے جواب دیا کہ آپ یہ بات سچ کہتے ہیں لیکن
میں نارائن جی کی آگیا سے ہڈّی مانگنے کے واسطے آیا ہوں جس طرح ہر ادرخت اپنی چھایا اور پھل اور پھول سے
پشو پنچھی وغیرہ سب جیوؤں کو سُکھ دیتا ہے اور کسی کے ڈالی کاٹنے پر بھی دُکھ نہیں مانتا اسی طرح مُنشور
اور رکھیشور بھی اپنا شریر اُپکار کے واسطے سمجھتے ہیں اُن کا شریر اگر دوسرے کے کام آوے تو دینے
سے انکار نہیں کرتے جب اِندر نے ایسا گیان کہہ کر بہت بنتی کی تب رکھیشور نے کہا کہ اے اندر یہ تن نارائن جی
نے دیا ہے جو وہ آپ اگر ایسا کہتے تو بھی میں اپنی خوشی سے نہ مانتا پر ایسا سمجھ کر تمہارا کہنا مانتا ہوں
کہ یہ بدن ہمیشہ نہیں بنا رہے گا ایک دن ضرور نشٹ ہو جائے گا اس سے اور کیا بہتر ہے جو تمہارے
کام آوے میں جوگ ابھیاس سادھ کر پرمیشور کے دھیان میں بیٹھتا ہوں تم ایک گئو لاکر میرا بدن چٹاؤ جب سب ماس

بدن کا چاٹ کر ہڈی رہ جائے تب اُس ہڈی کو لے کر اپنا کام کرنا لیکن مجھ کو تیرتھ اسنان کرنے کی چاہ ہے تم کہو تو
تیرتھ اسنان کر آؤں تب ہڈّی میرے بدن کی لینا دیوتاؤں نے کہا کہ ہم اسی جگہ سب تیرتھوں کا جل لائے دیتے
ہیں آپ اسنان کر لیجئے رکھیشور نے کہا کہ بہت اچّھا تب دیوتاؤں نے ساعت بھر میں سب تیرتھوں کا جل وہاں
لا دیا جب رکھیشور اسنان کر کے ابھیاس سے اپنا پران برھمانڈ میں چڑھا کر پرمیشور کے دھیان میں لین ہوئے
تب اندر نے ایک گئو منگا کر نمک لگا کر اُن کا بدن چٹوایا جب اُس گئو نے سب مانس چاٹ لیا اور ہڈی باقی رہ گئیں
تب اندر نے وہ ہڈّی لے کر بشوکرما کو ہتھیار بنانے کے واسطے دی اتنی کتھا سنا کر شکدیوجی نے کہا کہ اے راجا دیکھو
دو هیچ رکھیشور کو داتا سمجھ کر راجا اندر بھکھاری ہو گیا اس لئے داتا کا نام سب لوگ لیتے ہیں اور سوم اور لالچی کا نام
کوئی نہیں لیتا دینا بہت اچھا ہوتا ہے بشوکرما نے اُس ہڈّی کا بجر نامک ہتھیار بنا دیا تب اندر وہ بجر لے کر
برترا سُر سے لڑنے کے واسطے آئے تو وہ دیت اندر کو دیکھ کر سوچنے لگا کہ یہ تو میرے سامنے سے بھاگ گیا تھا
آج نہ معلوم کس سبب سے پھر لڑنے آیا ہے ایسا بچار کر برترا سُر نے نموچی اور دمور دھا اور پرچتّی وغیرہ دیتوں کو
اپنے ساتھ لے کر دیوتاؤں سے بڑی بھاری لڑائی کی جب گدا اور تیر اور تلوار اور ترشول اور بھشنڈی وغیرہ سب
ہتھیار دیتوں کے ٹوٹ گئے تب وہ لوگ پہاڑ اور درخت اُکھاڑ کر مارنے لگے لیکن ایشور کی دیا سے دیوتاؤں نے
دیتوں کو مار کر ہٹا دیا جب برترا سُر کے ساتھی ہار مان کر بھاگے اور دیوتاؤں نے اُن کا پیچھا کیا تب برترا سُر نے
دیتوں کو بھاگتے دیکھ کر کہا کہ تم لوگ لڑائی سے نہ بھاگو ایک دن ضرور مرنا ہے موت کے ہاتھ سے کوئی نہیں بچے گا
گھر میں مرنا اچھا نہیں ہوتا دو طرح کی موت اچھی سمجھنا چاہیئے ایک یوگ ابھیاس کر کے شریر چھوڑنا اور دوسرے
لڑائی میں مارا جانا اس لئے تم لوگ پھر کر لڑائی کرو بھاگنا اچّھا نہیں ہے۔

## گیارھواں ادھیائے

## یُدّھ ہونا اندر اور برترا سُر کا

شکدیوجی نے کہا کہ اے راجا برترا سُر کے سمجھانے پر بھی کوئی دیت نہیں پھرا سب بھاگ گئے تب
برترا سُر نے بڑے غصّہ سے للکار کر کہا کہ اے اندر بھاگے ہوئے کو مارنا کچھ بہادری نہیں ہوتی پہلے میں نے سب
دیوتاؤں کو جیت کر بھگا دیا تھا اب کیا ہوا جو میرے ساتھی بھاگے جاتے ہیں تم سب کھڑے رہو میں اکیلا سب کو
ماروں گا جب سب دیوتا للکار سُن کر ڈر سے زمین پر گر پڑے تب برترا سُر نے سب کو لاتوں سے اس طرح روند ڈالا
جس طرح کمل کے جنگل کو ہاتھی روند ڈالتا ہے اندر نے یہ حال دیوتاؤں کا دیکھ کر جیسے اپنی گدا اُس پر چلایا ویسے ہی
برترا سُر نے وہ گدا چھین کر ایراوت ہاتھی کے سر پر ایسی ماری کہ ہاتھی ساٹھ قدم پیچھے کو ہٹ گیا تب اندر نے
امرت لگا کر زخم اُس کا اچّھا کر دیا جب اندر پھر اپنے کو سنبھال کر برترا سُر کے سامنے آئے تب برترا سُر نے کہا

کہ آج بہت اچھا دن ہے جو تو اپنے بھائی اور گرو اور براہمن کا مارنے والا ہتھیارا میرے سامنے ہوا ہے بدلے آج تجھ کو دیوتاؤں سمیت اپنے ترشول سے مار کر بھوت ناتھ کے نام کا یگیہ کروں گا اب تو میرے سامنے سے جیتا پھر کر نہیں جا سکتا جو تجھ کو اپنی رانی اور راج پیارا ہو تو میرے سامنے سے بھاگ جا میں اپنے بھائی کا بدلہ لینے آیا ہوں تیرے مارنے سے مجھ کو دنیا میں کیا نام ہوگا اور جو تو نے مجھ کو مار لیا تو میں ترنت پرمیشور کے چرنوں کے پاس پہونچ کر یہاں کے راج سے بڑھ کر وہاں کا سُکھ پاؤں گا جس طرح چڑیا کا بچہ بغیر پر کے اُڑ نہیں سکتا اپنے ماں باپ کے سہارے پر دانہ پانی پاتا ہے اور دودھ پینے والا لڑکا اور بچھڑا اپنی ماں کے بھروسے پر رہتا ہے اور پتی برتا استری اپنے سوامی کی چاہ رکھتی ہے اسی طرح شیام سُندر کے چرنوں کا دھیان میں رکھتا ہوں اس لیے مجھ کو اندرآسن لینے اور راج کرنے سے مارے جانے میں بہت خوشی ہے جو لوگ اپنے کو بدوان اور گیانی جانتے ہیں اُن کو مورکھ سمجھنا چاہیئے پرمیشور سب باتوں کے مالک ہیں یہ بات کہہ کر برترا ئسر ایشور کے چرنوں کا دھیان کرنے لگا۔

## بارھواں ادھیائے

### مارا جانا برترا ئسر کا بجر سے جو ددھیچ رکھیشور کی ہڈی سے بنا تھا

سُکدیوجی نے کہا کہ اے راجا یہ سب گیان کہہ کر برترا ئسر نے غصہ سے اپنا ترشول اندر پر چلایا اندر نے اُس کا وار بچا کر وہی بجر جو ہڈی سے بنا تھا ایسا مارا کہ برترا ئسر کی داہنی بانہہ کٹ کر گر پڑی تب اُس نے بائیں ہاتھ سے پرگھ نام ہتھیار مار کر وہ بجر اندر کے ہاتھ سے گرا دیا جب اندر ڈر کے مارے وہ بجر زمین پر سے نہیں اُٹھا سکے اور کھڑے رہ گئے تب برترا ئسر نے کہا کہ اے اندر مت ڈر مجھ سے شور بیروں کی طرح لڑائی کر جو میں نے تجھ کو مار لیا تو اندر پوری کا راج کروں گا اور جو میں تیرے ہاتھ سے مارا گیا تو بیکنٹھ میں جا کر سُکھ پاؤں گا اس لئے میں مرنے سے نہیں ڈر کر دونوں باتوں میں خوش ہوں مارنا اور مرنا میرے اور تیرے بس نہیں ہے سنساری جیوؤں کے سب کام پرمیشور کی آگیا کے مطابق نٹ کے کھیل کی طرح ہوتے ہیں تو خوشی سے بجر اُٹھا کر مجھ کو مار جس میں ترنت پرمیشور کے چرنوں کے پاس پہونچ جاؤں اندر نے یہ بچن سُن کر بہت خوشی سے کہا کہ اے برترا ئسر تیری بُدھی دھنیہ ہے جب اندر نے ایسا کہہ کر اُسی بجر سے اُس کا بایاں بازو بھی کاٹ ڈالا تب برترا ئسر دوڑ کر اندر کو ہاتھی سمیت نگل گیا لیکن نارائن کوچ کے پرتاپ سے اندر نہیں مرے اور بجر سے اُس کی کوکھ چیر کر باہر نکل آئے پرمیشور کی کرپا سے اندر اور ہاتھی کو کچھ دُکھ نہیں پہونچا اسی طرح سو برسوں تک اندر اور برترا ئسر کی لڑائی ہوئی اندر نے اُسی بجر سے برترا ئسر کو مار ڈالا تب اُس کے تن سے ایک تیج نکل کر بیکنٹھ میں چلا گیا سب دیوتا اُس کے مارے جانے سے خوش ہوئے لیکن اندر خوش نہیں ہوئے۔

## تیرھواں ادھیائے

## بھاگنا اندر کا برھم ہتیا کے ڈر سے

راجا پریکشت نے اتنی کتھا سُن کر کہا کہ اے مُنی ناتھ اِندر ایسے زبردست دشمن کو مار کر کیوں نہیں خوش ہوئے
شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا برتراسُر دیت کو تو ششا برا ہمن نے پیدا کیا تھا اس لئے برتراسر کے مرتے ہی بردھا روپ
برھم ہتیا نے جس کے یونی سے خون بہتا ہوا بدن سے سڑی مچھلی کی طرح بدبو آتی تھی لوہے کا گہنا پہنے ہوئے اِندر کے
پاس آکر اُس کو نگلنا چاہا تب اندر اس کے ڈر سے بھاگے اور بردھا روپ ہتیا نے اُس کا پیچھا کیا جب اِندر نے
اُس کے ہاتھ سے اپنا بچاؤ نہیں دیکھا تب وہ پورب اور اُتّر کے کونے پرمان سَرور تالاب میں جا کر کمل نال میں چھپ رہے
اور وہ ہتیا بھونرا کی صورت ہو کر اُس پھول کے چاروں طرف گونجنے لگی اس سبب سے اِندر اُسکے ڈر سے باہر
نہیں نکل سکتے تھے جب اندر بھوکھ اور پیاس سے بہت دُکھ پانے لگے تب شری لکشمی جی نے اُن کا پالن کیا جب اندر
کے چھپ جانے سے اندر اسن خالی ہو گیا تب رکھیشوروں نے وہاں کا راج نہوش کو جو بڑا دھرماتما پرتاپی تھا دنیا
بچار کر اُس سے کہا کہ ہم لوگ تم کو اندر اسن پر بیٹھالنا چاہتے ہیں راجا نے کہا کہ مجھ کو دیولوک میں راج کرنے کی سامرتھ
نہیں ہے یہ بات سُن کر رکھیشوروں نے کہا کہ ہم لوگ اپنے تپ اور جپ کا بل تم کو دیں گے تب تم وہاں کا راج کرنے
کے لائق ہو جاؤ گے جب رکھیشوروں نے تھوڑا تھوڑا اپنے اپنے تپ کا پھل راجا نہوش کو دیکر اُس کو اندر اسن پر
بیٹھال دیا تب اس نے اندر رانی پر موہت ہو کر کہلا بھیجا کہ اب میں اندر کی جگہ پر راجا ہوں تو میرے پاس کیوں نہیں
آتی یہ بات سُنتے ہی پتی برتا اندر رانی نے جو سوائے اپنے پتی کے دوسرے کو نہیں چاہتی تھی نہوش کے ڈر سے
برہسپتی گرو کے پاس جا کر کہا کہ اے مہاراج راجا نہوش آدمی ہو کر مجھ کو بھوگ کرنے کے واسطے بلاتا ہے جس میں میرا پتی برتا دھرم
بچے وہ تدبیر کیجئے برہسپتی جی نے کہا کہ تو راجا نہوش سے کچھ دن کا وعدہ کر میں اندر کو پھر گدّی پر بیٹھالنے کی تدبیر کرتا ہوں
اندر رانی نے برہسپتی کی آگیا سے کچھ دن کا وعدہ کر کے نہوش کو خوش کیا اور برہسپتی نے اگنی کو اندر کا پتہ لگانے کیواسطے
بھیجا سو اگنی دیوتا نے برہسپتی سے آکر کہا کہ اِندر برھم ہتیا کے ڈر سے مان سرور تالاب میں چھپے ہیں جب اندر کا حال
معلوم ہونے تک میعاد کے دن پورے ہو گئے اور نہوش کا آدمی اندرانی کو بلانے گیا تب اُس نے برہسپتی جی کی آگیا
سے راجا کو کہلا بھیجا کہ آدمی سو یگیہ راجسوے اور اشومیدھ جگیہ کرنے سے اندر ہوتا ہے تم بغیر یگیہ کئے ہوئے دیولوک کا
راج کرتے ہو اس لئے تم سُکھپال میں بیٹھ کر براہمنوں کے کندھے پر میرے یہاں آؤ تب میں تمہارے پاس
رہوں گی راجا نے کام کے بس ہو کر کچھ پاپ اور پُنیہ کا بچار نہیں کیا اور بہت سے رکھیشور اور براہمنوں کو زبردستی
اپنے سُکھپال میں لگا کر اندرانی کے مکان پر چلا۔ براہمنوں نے کبھی بوجھا اٹھایا نہ تھا اس لیے جلدی نہیں چل سکتے
تھے جب راجا نے کام کے نشے میں اندھے ہو کر رکھیشوروں کو پاؤں سے ٹھوکر مار کر کہا کہ جلدی جلدی چلو تب رکھیشوروں نے

اُس کا ادھرم دیکھ کر راجا کو شاپ دیا کہ تو سانپ ہو جا یہ بات اُن کے مُنھ سے نکلتے ہی وہ سانپ ہو کر زمین پر گر پڑا اور اندر رانی کا پتی برتا دھرم پرمیشور نے بچا لیا تب برہسپت جی نے مان سرودر تالاب پر جا کر کہا کہ اے اندر تم کمل نال سے باہر آؤ اندر نے ڈنڈوت کر کے کہا کہ اے مہاراج میں برھم ہتّیا کے ڈر سے باہر نہیں آسکتا یہ بات سن کر برہسپتی جی نے کہا کہ تو مت ڈر اسومیدھ یگیہ کرنے سے یگیہ پُرش سب طرح کے پاپ چھڑا دیتے ہیں سو میں ابھی یگیہ کرا کے تیرا پاپ چھڑا دوں گا اندر نے برہسپتی جی کی آگیا سے تالاب سے نکل کر اشومیدھ یگیہ کیا تب وہ برھم ہتیا چھوٹنے سے پھر دِبیہ روپ ہو کر دیولوک کا راج کرنے لگے۔

## چودھواں ادھیائے

### کہنا شکدیو جی کا برترائسُر کے پورب جنم کی کتھا

راجا پریکشت نے اتنی کتھا سُن کر پوچھا کہ اے شکدیو سوامی سادھو اور وشنو البتہ پرمیشور کے بھگت ہوتے ہیں برترائسُر تو دیت تھا اور تو شٹا براہمن کے غصّے سے پیدا ہوا تھا لڑائی میں مرتے وقت اُسکو کس طرح گیان ہوا تھا کہ سب سُکھ اور دُکھ نارائن جی کی اِچھّا سے ہوتا ہے شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا جس سبب سے برترائسُر کو انت سمے گیان پیدا ہوا وہ کتھا سُنو اگلے جنم میں برترائسُر چترکیتو نام کا ساتوں دیپوں کا راجا تھا اور دھرم کے ساتھ پرجا پالن کرتا تھا سب چھوٹے بڑے اُس کے راج میں اپنے دھرم اور کرم سے رہ کر خوش تھے لیکن راجا کے ایک کروڑ استریاں ہونے پر بھی کوئی لڑکا نہ تھا اس سے وہ آٹھوں پہر سوچ میں رہتا تھا ایک دن انگرا رکھیشور اپنی خوشی سے راج مندر پر آئے راجا نے بڑے آدر سنمان سے بٹھا کر اُن کی پوجا کی جب رکھیشور نے راجا کو اُداس دیکھ کر پوچھا کہ تم اتنے بڑے دھرماتما اور پرتاپی ہو کر ملین روپ کیوں دکھلائی دیتے ہو تب راجا نے ہاتھ جوڑ کر بنتی کی کہ اے مہاراج آپ کے آشیرباد سے سب سُکھ مجھ کو ہے لیکن اولاد نہ ہونے سے دُکھی رہتا ہوں جس طرح بھوکے پیاسے آدمی کے بدن میں چندن وغیرہ لگاؤ تو خوشبو سونگھنے سے اُس کی بھوک پیاس نہیں جاتی اسی طرح بغیر اولاد کے یہ ساتوں دیپ کا راج اور سُکھ مجھے اچھا نہیں لگتا جیسے آپ دیال ہو کر یہاں آئے ہیں ویسے ہی یہ سوچ میرا دور کیجئے یہ بات سُن کر رکھیشور نے کہا کہ اے راجا تمھاری قسمت میں اولاد نہیں لکھی ہے تم کس واسطے اتنا سوچ کرتے ہو ہم تمھیں بھوگر پار اُترنے کی تدبیر بتلائے دیتے ہیں تم پرمیشور کا بھجن کرو جس میں تمھاری مُکتی ہو راجا نے کہا کہ اے مہاراج مجھ کو بغیر اولاد کے گیان اور دھیان کچھ اچھا نہیں لگتا انگرا رکھیشور نے راجا کو بہت ہوس لڑکے کی دیکھ کر کہا کہ اے راجا جو تم ایسا ہٹھ کرتے ہو تو تمھارے ایک لڑکا ہوگا اُس کے ہونے سے تم کو پہلے بڑی خوشی اور پیچھے سے رنج ہوگا راجا نے کہا کہ اے مہاراج پہلے ایک مرتبہ بیٹے کا سُکھ دکھلا دیجئے پھر جو چاہے وہ ہو یہ بات سن کر انگرا رکھیشور نے لڑکا ہونے کے واسطے راجا سے یگیہ کرایا اور پورن آہتی اگنی کنڈ میں ڈال کر جو کچھ ساکلیہ بچا وہ پرساد راجا کو

دے کر کہا کہ اس کو تو اپنی ایک رانی کو کھلا دے راجانے وہ سا کلیہ اپنی بڑی رانی کرت دیوتی کو کھلا دیا رشی
اچھا سے رانی کے گربھ رہ گیا اور دسویں مہینے بیٹا پیدا ہوا راجانے بڑی خوشی سے چھ ادب گئوپں بدھی کے ساتھ
براہمنوں کو دان میں اور سب چھوٹے بڑوں کو منھ مانگی دولت دیکر اس طرح خوش کیا کہ جس طرح ساون بھادوں میں
پانی برس کر خلقت کو خوش کر دیتا ہے راجا چترکیتو کو اُس لڑکے سے اتنی محبت ہوئی کہ جس کے پیار سے راجا بڑی
رانی کے محل میں دن رات لڑکے کے پاس رہنے لگا جب دوسری رانیوں نے دیکھا کہ راجا لڑکے کی محبت سے آٹھوں
پہر ہماری سوت کے پاس رہتا ہے اور ہم لوگوں کو آنکھ اُٹھا کر بھی نہیں دیکھتا اور اُس کے قابو میں رہ کر ہم کو
اپنی لونڈی کے برابر بھی نہیں سمجھتا تب سوتیا ڈاہ سے سب رانیوں نے آپس میں یہ صلاح کی کہ اس لڑکے کو مار ڈالو
تو راجا ہم کو بھی پیار کرنے لگے گا ایسا بچار کر راجا کی کسی رانی نے اُس لڑکے کو ایک دن اکیلا پا کر زہر کھلا دیا
جس سے وہ لڑکا مر گیا جب کرت دیوتی رانی اُس کو سوتا ہوا جان کر جگانے کو آئی تب اُس کو مرا دیکھ کر بہت
بلاپ کرنے لگی جب راجانے یہ حال سُنا تب روتا پیٹتا ہوا وہاں جا کر زمین پر گر پڑا اور بارہ پہر تک ایسا بیہوش
رہا کہ اُس کو اپنے تن کی بھی خبر نہ رہی جب راجکمار کا مرنا اور راجا کے بے ہوش ہونے کا حال سُن کر شہر میں ہاہاکار
مچ گیا تب سب چھوٹے بڑے روتے ہوئے راج مندر پر آئے اُس لڑکے کے مرنے کا سوچ جیسا راجا بڑی رانی اور
داس داسیوں اور نگر باسیوں کو ہوا ویسا برنن نہیں ہو سکتا اتنی کتھا سُنا کر شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا استری اپنے
کل اور پتی کا بھلا نہ چاہ کر اپنے ہی شریر کا سُکھ چاہتی ہے اس لئے گیانی آدمی کو استری کی بات پر بشواس اور
بھروسا کرنا اور اُس کے قابو میں ہو جانا اچھا نہیں ہے -

## پندرھواں ادھیائے

### آنا نارد جی اور انگرا آدی رکھیشوروں کا راجا کے محل پر

شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا جب چترکیتو کے بے ہوش ہونے کا حال چاروں طرف پھیلا تب نارد مُنی
اور انگرا وغیرہ رکھیشور یہ سُن کر راجا کو سمجھانے آئے انھوں نے چترکیتو کو اُٹھا کر کہا کہ اے راجا تو کس واسطے اتنا
دُکھ کرتا ہے وہ لڑکا تجھ سے کیا کام رکھتا تھا یہ سب سنساری جیو اپنے پہلے جنم کا بدلہ لینے کے واسطے دنیا میں آکر
جمع ہوتے ہیں جب اُس کرم کا بدلہ مل جاتا ہے تو انت میں پھر وہ لوگ علیحدہ ہو جاتے ہیں - اس لئے مرنے کا
سوچ نہ کر کے سب باتوں کو پچھلے جنم کا سنسکار جاننا چاہیئے سنسار سپنے کے سمان ہے جس طرح آدمی کو
سپنے میں بہت طرح کی چیزیں دکھلائی دیتی ہیں اور جاگنے پر کچھ نہیں ملتا تب وہ جانتا ہے کہ یہ سب سپنے کی
بات جھوٹھی تھی اسی طرح جبتک دنیا میں آدمی کو گیان نہیں ہوتا تب تک وہ اگیان روپی نیند میں بیہوش رہتا ہے سو تم اس بات
کو سمجھ کر سوچ چھوڑ دو اُس وقت راجا لڑکے کے غم میں ایسا ڈوبا ہوا تھا کہ رکھیشور کو نہیں پہچان کر اُن لوگوں سے پوچھا

کہ تم لوگ کون ہو تب انگرا رکھیشور نے نارد منی وغیرہ رکھیشوروں کا نام بتلا کر راجا سے کہا کہ میں وہی انگرا رکھیشور ہوں جس نے تیرے یہاں لڑکا پیدا ہونے کی تدبیر کر کے پہلے تجھ سے کہہ دیا تھا کہ بیٹا پیدا ہونے میں تجھ کو خوشی اور رنج دونوں ہوں گے اب تو اپنے من کو دھیرج دے کر میری بات کو سچ مان کہ سب ہانی اور لابھ پرمیشور کی اِچھا سے ہوتی ہے اُس میں کوئی تل بھر بھی گھٹا بڑھا نہیں سکتا اس لئے تو ہری چرنوں میں دھیان لگا کر اپنی مکتی کی تدبیر کر اور اس جگت کی جھوٹھی مایا کو چھوڑ دے جس میں تیرا بھلا ہو نارد جی نے بھی اسی طرح بہت گیان سمجھا کر کہا کہ اے راجا ہم تجھ کو ایک منتر بتلائے دیتے ہیں اُس کو تو سات دن تک جپنے سے تو شیش بھگوان کا درشن پاوے گا۔

## سولھواں ادھیائے

## گیان پانا راجا چترکیتو کا نارد مُنی کے اُپدیش سے

شُکدیو جی نے کہا کہ اے پریکشت راجا چترکیتو اپنی بڑی رانی سمیت اُس لڑکے کے سوچ میں ایسا بیاکُل تھا کہ رکھیشوروں کے سمجھانے پر بھی اُس کا سوچ نہیں مٹا جب اُس نے آنکھ کھول کر انگرا اور نارد مُنی کو پہچانا تب اُن کا چرن اپنے آنسوؤں سے دھو کر کہا کہ اے مہاراج ایک مرتبہ کسی طرح اُس لڑکے کو جلا دیجئے تو مجھ کو دھیرج ہو یہ بچن سُنتے ہی نارد مُنی نے اپنے یوگ بل سے اُس لڑکے کے جیو آتما کو بلا کر آکاش میں کھڑا کر دیا اور راجا اور رانی کے سامنے اُس سے کہا کہ تم اپنے شریر میں آ کر ماں باپ کا سوچ دُور کر کے اُن کو سکھ دو اور ساتوں دیپ کا راج کرو تب وہ جیو آتما چترکیتو کو گالی دے کر بولا کہ یہ میرے کس جنم کے باپ ہیں اور میں کون جنم کا بیٹا ہوں جگت کا بیوہار ہمیشہ سے یوں ہی چلا آتا ہے جس طرح آدمی روپیہ اور اشرفی کو ہاتھ میں رہنے سے اپنا جانتا ہے لیکن وہ کسی کا نہیں ہوتا اسی طرح جیو آتما بھی چوراسی لاکھ یونی میں پھرتا ہے اور کسی کا نہیں ہوتا اس لئے میرا اور اُن کا کچھ ناتا نہ سمجھنا چاہیئے پچھلے جنم میں ہم اور چترکیتو دونوں راجا تھے اور آپس میں لڑتے تھے جب میں اپنی فوج کٹ جانے سے بھاگ کر بھربھنڈ نام جنگل میں جا کر چھپا تب اُس نے وہاں جا کر میرا سر کاٹ لیا تھا اُسی سبب سے میں نے اس جنم میں بیٹا ہو کر اُس کو دُکھ دیا اور چترکیتو کی یہ سب رانیاں پچھلے جنم میں ایک کروڑ چیونٹیاں تھیں اور ایک ماند میں رہتی تھیں اس نے داتون کرتے وقت اُس بِل میں پانی ڈال دیا تو وہ سب مر گئیں اس سبب سے اُنھوں نے آپس میں صلاح کر کے اس جنم میں مجھ کو زہر دے کر اپنا بدلا لیا اُسی طرح سب جیو دنیا میں پیدا ہو کر ایک دوسرے سے بدلا لیتے ہیں ایسا کہہ کر وہ جیو آتما چلا گیا یہ باتیں اُس سے سُن کر جب راجا اور رانی کا سب سوچ مٹ گیا تب اُنھوں نے کہا کہ آدمی کا جنم پا کر اچھا کرم کرنا چاہیئے یہ لڑکا میرا دشمن تھا اب مجھ کو اُس کے مرنے کا کچھ سوچ نہیں ہے اور راجا کی دوسری رانی جس نے اُس کو زہر دیا تھا یہ حال کر دیکھ بہت پچھتائی اور نارد جی اور انگرا رکھیشور سے پوچھ کر شاستر کے مطابق پرائشچت کیا اور راجا چترکیتو اُسی وقت راج گھر چھوڑ کر جنگل میں اس طرح چلا گیا جس طرح چہلے میں پھنسا ہوا ہاتھی نکل جاتا ہے

جب راجا جمنا کنارے جا کر نارد جی کا بتلایا ہوا منتر جپنے لگا اور اس منتر کے پرتاپ سے ساتویں دن شیش جی نے اس کو درشن دیا راجا نے شیش جی کو ڈنڈوت کر کے بدھی پوربک سے ان کی پوجا اور استوتی کی تب شیش بھگوان نے خوش ہو کر چترکیتو کو اسی شریر سے وِدّیا دھروں کا راجا بنا دیا اور یہ بردان دیا کہ تجھ کو ہمیشہ ہری چرنوں کی بھکتی بنی رہے اور ایک دِبیہ بمان ساعت بھر میں سب جگہ پہونچنے والا اس کو دے کر شیش جی انتردھان ہو گئے اور چترکیتو وِدّیا دھروں کا راجا ہو کر اپنی استریوں سمیت بمان پر بیٹھ کر سیر کیا کرتا تھا۔

## سترھواں ادھیائے

### شاپ دینا پاربتی جی کا راجا چترکیتو کو

شکدیو جی نے کہا کہ اے پرکشت ایک دن راجا چترکیتو اپنی استریوں سمیت بمان پر بیٹھ کر سیر کرنے کو نکلا تو کیلاش پربت پر جہاں شری مہادیو جی شری پاربتی جی کو جانگھ پر بیٹھاتے ہوئے بھرگو آدک رکھیشوروں کو گیان سکھلا رہے تھے جا ہو پہنچا اور ان دونوں کو نمسکار کر کے ہنس کر کہنے لگا کہ دیکھو انھوں نے تپسی اور برہم گیانی اور جگت گرو ہونے پر بھی ایسی شرم چھوڑ دی کہ وشئی آدمیوں کی طرح استری کو سبھا میں جانگھ پر بیٹھائے ہیں سنساری جیو بھی اپنی استری کو اکیلے میں لے کر بیٹھتے ہیں ایسی بات سُننے پر بھی مہادیو جی ہنس کر چپ ہو رہے لیکن پاربتی جی اُس کو ہنستے دیکھ کر اور یہ بات سُن کر کرودھ کر کے بولیں کہ ہم ایسے بے شرموں کو سمجھانے والا یہ وِدّیا دھر پیدا ہوا ہے جن کو برہما جی اور سنت کمار جی اور شکدیو جی بھی اُپدیش نہیں کر سکتے ان کو یہ نارد کا منتر شُنکر غرور سے گیان بتلاتا ہے ایسے مورکھ کو نارائن جی کی سیوا میں نہ رہنا چاہیئے یہ کہہ کر پاربتی جی نے چترکیتو سے کہا کہ اے بیٹا اب تم کچھ دن دیت یونی میں جنم لے کر اس ہنسنے کا پھل بھوگو یہ بات سنتے ہی چترکیتو نے اُس شاپ کو اپنے سر پر چڑھا لیا اور بمان پر سے اُتر کر پاربتی جی کو ڈنڈوت کر کے کہا کہ اے ماتا تُمھارا شاپ میں نے خوشی سے قبول کیا ال پرمیشور کی اِچّھا اسی طرح پرتھمی دنیا میں آدمی سُکھ اور دُکھ دونوں پاتا ہے اس لئے میں شاپ اور بردان اور سورگ اور نرک دونوں کو برابر جانتا ہوں مجھ کو ایسی سامرتھ نہیں ہے کہ شری مہادیو سوامی کو گیان سکھلاؤں میں نے اس واسطے اتنا کہا کہ جس میں دنیا کے لوگ یہ حال سُنکر ایسے بے شرم نہ ہو جائیں چترکیتو یہ کہہ کر اس شاپ کا ہری اِچھا سے ہونا جان کر خوشی سے چلا گیا تب مہادیو جی سوامی نے کہا کہ اے پاربتی جی تم نے پرمیشور کے بھکتوں کا مہاتم اور سوبھاؤ دیکھا کہ اتنا بڑا شاپ سن کر بھی چترکیتو دُکھی نہ ہوا مجھ کو ہری بھکتوں کے سمان کوئی دوسرا پیارا نہیں لگتا اتنی کتھا سُنا کر شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا وہی چترکیتو پاربتی جی کے شاپ سے برترا سُر دیت ہوا اس لئے پرمیشور نے اس کو اپنا بھکت جان کر مرتے وقت گیان دیا تھا سو وہ راکشش کا شریر چھوڑ کر بیکنٹھ میں جا کر پرمیشور کی سیوا کرنے لگا اے راجا یہ کتھا چترکیتو کی جو کوئی کہے یا سُنے وہ بھوساگر پار اُتر جاتا ہے۔

# اٹھارھواں ادھیائے

## کہنا شکدیوجی کا کتھا سوِتا دیوتا وغیرہ کی

شکدیوجی نے کہا کہ اے پریکشت اب میں سوِتا دیوتا آدک کے سنتان کی کتھا کہتا ہوں سنو کہ سوِتا دیوتا کے پرشنی نام استری سے اگنی ہوتر وغیرہ تین بیٹے اور ساوتری آدک تین لڑکیاں اور بھگ دیوتا کے سِدھی نام استری سے دو لڑکے اور ایک لڑکی اور دھاتا دیوتاؤں کے یہاں اُرگادک چار بیٹی اور پورنماس آدک چار بیٹے اور اگنی دیوتا کے کرتکا نام استری سے پورِش آدک بیٹے اور برون دیوتا کے چرشنی نام استری سے بالمیک آدک رکھیشور دو لڑکے پیدا ہوئے متر ابرون دیوتا کا ویریہ اُربشی اپسرا کو دیکھ کر گر پڑا تھا سو وہ ویریہ گھڑے میں رکھنے سے اگستیہ اور بشسٹھ جی پیدا ہوئے اندر کی پُلوما نام استری سے جینت آدک تین لڑکے اور وامن بھگوان کی کیرتی نام استری سے سبھگ نام لڑکا اور کشیپ کی دِتی نام استری سے ہرنیہ کشپو اور ہرنیہ کش دو لڑکے اور ہرنیہ کشپو کی کیادھو نام استری سے سنہکا نام لڑکی اور سنگھلاد پرہلاد اور اہلاد چار سنتان پیدا ہوئیں وہ لڑکی بپرچتی دیت کو بیاہی گئی جس سے راہو پیدا ہوا سنگھلاد کا بیٹا پنچ جن اور پرہلاد کا بیٹا باتاپی دانو ہوا جس کو اگستیہ جی نے مارا اہلاد کے مہشا سر اور باشکل دو بیٹے ہوئے اور پرہلاد سے بروچن پیدا ہوا بروچن کی دیوی نام استری سے راجا بلی ہوئے اور اس سے بانا سر آدک سو بیٹے ہوئے اور کشیپ کی دِتی استری سے مرودگن نام اُنچاس لڑکے پیدا ہوئے جو اندر کے برابر دیوتا ہو گئے اتنی کتھا سن کر راجا پریکشت نے پوچھا کہ اے مہاراج دِتی کے بیٹے دیت کس طرح دیوتا ہوئے یہ برنن کیجئے شکدیوجی نے کہا کہ اے راجا جب پرمیشور نے واراہ نرسنگھ اوتار لے کر ہرنیہ کشپو اور ہرنیاکش دِتی کے دونوں لڑکوں کو مار ڈالا تب دِتی نے بہت اُداس ہو کر کہا کہ میرے دونوں لڑکے اندر نے مروا ڈالے اب میں ایسی تدبیر کروں جس میں اندر کا مارنے والا بیٹا میرے پیدا ہو اسی چاہ سے دِتی اپنے مالک کی سیوا پریم سے کرنے لگی ایک دِن کشیپ جی نے خوش ہو اُس سے پوچھا کہ اے دِتی میں تجھ سے بہت خوش ہوں تجھ کو جو چاہنا ہو وہ بردان مانگ لے تب دِتی ہاتھ جوڑ کر بولی کہ اے مہاراج جو تم خوش ہو کر مجھے بردان دینے کے واسطے کہتے ہو تو مجھ کو ایک بیٹا ایسا دیجئے جو اندر کو مار کر ہمیشہ زندہ رہے یہ بات سنتے ہی کشیپ جی نے اُداس ہو کر من میں بچارا کہ میں بردان دے چکا ہوں اب کیا کروں اِندر پرمیشور کا بھگت ہے اُس کا پران لینا نہ چاہیئے اور میری بات بھی جھوٹھی نہیں ہو سکتی اس طرح بہت سوچ کر کے کشیپ جی کہا اے دِتی تو اگہن مہینے کا برت کرے تو تیرے ایسا بیٹا پیدا ہو یہ سُن کر دِتی نے کہا کہ اے مہاراج مجھ کو اس کی بِدھی بتلا دیجئے میں یہ برت کروں گی تب کشیپ جی نے کہا کہ اے دِتی اگہن مہینے میں شکل پکش سے اس برت کو شروع کرے اور ہر روز برہم چریہ سے اس برت میں دن کو سونا ننگی ہو کر اسنان کرنا اور نیچ ذات سے بولنا سر کے بال کھلے رکھنا جھوٹ بولنا منع ہے

آٹھوں پہر شُدھ رہے اور لکشمی نارائن اور ساوتری استریوں کی پوجا نت بِدھی پوربک برس دن تک کرنا اور برت رکھنا اُچت ہے تو ایسا برت کرے تو تیرے ایسا بیٹا پیدا ہوا جو اندر کو مار کر امر رہے لیکن جو نارائن جی نہ چاہیں گے تو تیرے برت میں کھِجن ہو جائے گا یہ بات سُن کر دِتی بہت خوش ہو کر اُسی طرح برت رکھنے لگی اندر نے یہ حال سُنا تو اس نے بہت ڈرمان کر من میں کہا کہ اب میرے مرنے کا سنجوگ ہوا اب میں کسی طرح نہیں بچ سکتا ایسا بچار اندر براہمن کا روپ بن کر جس جگہ دِتی یہ برت کرتی تھی وہاں پر گیا اور دن رات اُس کی سیوا کرنے لگا دِتی اُس کی سیوا سے خوش رہنے لگی لیکن جیوں جیوں برت پورے ہونے کے دن نزدیک آتے جاتے تھے تیوں تیوں اندر بہت سوچ کرتا تھا جب اُس برت کے پورے ہونے میں چار یا پانچ دن باقی رہ گئے تب پرمیشور کی اِچھا سے ایک دن سر کے بال کھلے چھوڑ جو ٹھے منہ سو گئی یہ دونوں باتیں برت میں اشُدھ جان کر اندر اپنا چھوٹا روپ بنا کر بجر لئے ہوئے دتی کے پیٹ میں گھُس گیا اور وہاں جا کر گربھ میں جو لڑکا تھا اس کو سات ٹکڑے کر ڈالے وہ ساتوں ٹکڑے رونے لگے پھر اندر نے ایک ایک کے سات سات ٹکڑے کئے لیکن نارائن جی کی اِچھا سے کوئی بھی نہیں مرا اُن ساتوں کے انچاس لڑکے روتے ہوئے بولے کہ اے اندر تم ہم کو مت مارو ہم تمھاری مدد کریں گے یہ سن کر اندر ان لڑکوں سے بولا کہ اے بھائی مت ڈرو تم مرُوت نام ہو کر میرے ساتھ رہو گے پھر اندر انچاس لڑکوں سمیت گربھ کی راہ سے باہر نکل کر اندر روپ ہو گیا جب دِتی نے جاگ کر اندر کو انچاس ۴۹ لڑکوں سمیت کھڑے ہوئے دیکھا تو اُس سے پوچھا کہ اے اندر میں نے ایک لڑکا پیدا ہونے کے واسطے برت کیا تھا انچاس لڑکے کس طرح پیدا ہوئے یہ بات سن کر اندر ڈرتا اور کانپتا ہوا بولا کہ اے ماتا جب میں نے تم کو جوٹھے منہ اور کھلے بال سو جانے سے برت میں اشُدھ دیکھا تو اپنا پران بچانے کے لئے تمھارے بالک کو مارنا بچار کر کے پیٹ میں گھس گیا اور میں نے اپنے بجر سے اُس بالک کے انچاس ۴۹ ٹکڑے کئے لیکن تمھارے برت اور پوجا کے پرتاپ سے وہ انچاسوں امر ہو کر جیتے رہے سو میں اب اِن لڑکوں کے ساتھ تمھارے گربھ سے نکلا اس سبب سے یہ سب میرے بھائی ہو کر اندر پوری میں میرے ساتھ رہیں گے یہ بات سن کر دتی بہت خوش ہو کر بولی کہ اے اندر تو نے براہمن روپ رکھ کر میری بڑی سیوا کی اس لئے اب مجھ کو تیرے مرنے کی اچھا نہیں ہے یہ لوگ بھائی کی طرح تیرے ساتھ رہ کر وقت پر کام آویں گے جب یہ بات سُن کر اندر کو اپنے مرنے کا ڈر چھوٹ گیا تب وہ بڑی خوشی سے دِتی کو ساشٹانگ ڈنڈوت کر کے انچاسوں لڑکوں سمیت اندر لوک میں جا کر راج کرنے لگا اے راجا اس طرح دِتی کے بیٹے دیوتا ہو گئے تھے یہ کتھا سن کر راجا پریکشت بہت خوش ہوئے۔

## اُنیسواں ۱۹ ادھیائے

### کہنا شکدیو جی کا بدھی اُس برت کی

راجا پریکشت نے اتنی کتھا سُن کر پوچھا کہ اے مہاراج جس برت میں ایسا پرتاپ ہے اُس کی بدھی بتلائیے

شکدیوجی بولے کہ اے راجا جو استری اس برت کو کرنا چاہے وہ اپنے سوامی سے آگیا لے کر اگھن بدی اماوس کو نہا کر پہلے مروت دیوتا کی کتھا سُنے پھر شوکر کی کھودی ہوئی مٹی بدن مل کر اسنان کرے اور اگھن سُدی پریوا سے برت رکھنا شروع کرکے برھم چریہ رہے اور شاستر کے مطابق ہر روز لکشمی نارائن جی کی پوجا کرنے کے پیچھے ہاتھ جوڑ کر منتر سے ان کی استوتی کرے پھر ساوتری استری کو پوج کر کھیر کی آہوتی اگنی میں دیوے اور پہلے برہمن کو کھیر کھلا کر پیچھے آپ وہی کھیر جو آہوتی دینے سے بچ جاوے کھالیوے اس طرح برس دن تک ہر روز برابر برت اور پوجا کرکے کاتک شکل پورناسی کو بدھی پوربک اُدیاپن کرے اور براہمن اور کنگالوں کو ایسا بھوجن کراوے کہ کوئی خالی نہ پھر جائے اُدیاپن کرانے والے اچاریہ کو شیادان گئو اور روپیہ وغیرہ دے کر خوش کرے اِس طرح برت کرنے والی استری دیوتا کے برابر بیٹا پاکر سدا ساوتری رہتی ہے اور سنسار میں اپنا منورتھ پا کر مرنے کے بعد مکتی پاتی ہے اتنی کتھا سُنا کر شکدیوجی بولے کہ اے راجا ہم نے پُسون पुसवन نام کا برت اور مروتوں کے جنم کی کتھا تم کو سُنائی یہ مہاتم برت کا سُن کر راجا پرکشت بہت خوش ہوئے ۔

# اسکندھ ساتواں

## مارنا نرسنگھ بھگوان کا ہرنیہ کشپو کو

| دوہا۔ لکھوں کتھا پرہلاد کی جا کی بھکتِ اپار | داکی رکشا کے لئے بھئے نرہر اوتار |
|---|---|

## پہلا ادھیائے

## کہنا شکدیوجی کا کتھا جے اور بجے کی

راجا پرکشت اتنی کتھا سُن کر بولے کہ اے شکدیو سوامی پرمیشور کے نزدیک تو دیت اور دیوتا دونوں برابر ہیں پھر کس واسطے نارائن جی دیوتاؤں کی سہایتا کرکے دیتوں کو مارتے ہیں اس بات کا مجھ کو نرگن کے گنوں میں سندیہہ ہے سو آپ چھڑا دیجئے جس طرح کسی کے دو بیٹے ہوں تو وہ دونوں پر برابر پریت رکھتا ہے اسی طرح دیوتا اور دیت پرمیشور کی اچھا سے پیدا ہو کر دونوں برابر ہیں پھر کس سبب سے نارائن جی دیوتاؤں پر دیا رکھ اور دیتوں کو مارتے ہیں یہ بات سُن کر شکدیوجی بولے کہ اے راجا تم نے یہ بہت اچھی بات بھگوان کی بھکتی بڑھانے والی پوچھی ہے جو کتھا میں نے ناردمنی آدک رکھیشوروں سے سنی تھی وہ تم سے کہتا ہوں سنو کہ پرمیشور نرگن روپ کو سب سے نیارا سمجھنا چاہیئے پر اُن کی مایا سے ستوگن رجوگن توگن یہ تینوں گن پرگٹ ہوئے ہیں اس لئے ستوگن کی باری میں دیوتاؤں کو بڑھاتے ہیں اور رجوگن کی باری میں دیتوں کا پرتاپ بڑھاتے ہیں تموگن کی باری میں آدمیوں کا بھاگیہ لے ہوتا ہے ایک سمے راجا یدھشٹھر نے رششوپال کی مکتی راجسو یگیہ میں دیکھ کر نارد جی سے پوچھا کہ اے مہاراج جس ششوپال نے شری کرشن جی ترلوکی ناتھ کو

درہجن کہا اُس کی زبان کے سو ٹکڑے ہونے چاہیئے۔ تھے سو اُس نے مکتی پائی یہ بات بڑے آشچریہ کی ہے تب
نارد منی بولے کہ اے راجا پرمیشور سب کو ایک سا جانتے ہیں جو آدمی اپنا من کام کرودھ لوبھ موہ یا کسی طرح سے اُنمیں
لگاوے وہ انھیں کا روپ اس طرح ہو جاتا ہے جس طرح بھرنگی نام کیڑے کو دیکھ کر دوسرا کیڑا بھی اُسی کا روپ ہو جاتا
ہے دیکھو گوپیوں نے نارائن جی کو اپنا پتی جان کر پریت کی ششوپال اور روان آدک نے دشمن جانا یہ بنسیوں نے
بھائی بندھو اور یدھشٹھر آدک پانڈوؤں نے ایشور جان کر اُن میں چت لگایا اور ان کی کرپا سے سب کرتارتھ
ہو گئے ایک ششوپال کی مکتی ہونے میں کیا آشچریہ ہے اور یہ دونوں ششوپال اور دنت بکر تمھاری موسی
کے بیٹے جے اور بجے نامک دوارپال ہیں براہمن کے شاپ سے اُنھوں نے بیکنٹھ سے گر کر دیت یونی میں جنم
پایا اور تینوں جنموں میں پرمیشور سے دشمنی رکھنے کی وجہ سے نارائن جی کے ہاتھ سے ملے جا کر اب تیسرے جنم میں مکت
ہوئے ہیں یہ سُن کر راجا یدھشٹھر بولے کہ اے مُنی ناتھ بیکنٹھ میں رہنے والوں کا شریر اور پران سنساری آدمیوں کی طرح نہو کر
ان کا چیتن روپ ہوتا ہے بیکنٹھ باسی پاپ نہیں کرتے پھر انھوں نے بنا اپرادھ کئے کس واسطے دیت کا تن پایا
اور ہرنیہ کشیپو دیت کے گھر پرہلاد ایسا پرم بھگت کس طرح پیدا ہوا اس کا حال کہئے نارد منی بولے کہ اے راجا ایکدن
سنکادک برمیشور کا درشن کرنے کے واسطے بیکنٹھ میں جاتے تھے تو جے اور بجے نے پرمیشور کی آگیا کے مطابق ان کو
بھیتر جانے نہیں دیا اور پانچ پانچ برس کے لڑکے جان کر ان کا اپمان کیا تب انھوں نے کرودھ کر کے جے بجے کو
شاپ دے کر کہا کہ ہم لوگ نارائن جی کا درشن کرنے آئے تھے سو تمھارے روک دینے سے تین چھن درشن ملنے میں ہرج ہوا
اِس لئے تم دونوں یہاں رہنے کے قابل نہیں ہو بیکنٹھ سے گر کر دیت کی یونی میں جنم لو تیسرے جنم میں اُدھار ہو کر
پھر بیکنٹھ میں آؤ گے سوائے یدھشٹھر وہی دونوں بھائی شاپ کے مارے ہرنیاکش اور ہرنیہ کشیپو نام کے دیت دِتی
سے پیدا ہوئے ہرنیاکش نے جوان ہو کر ایسا بچار کیا کہ دیوتا لوگ پرتھوی پر یگیہ اور ہوم ہونے سے اپنا بھاگ پا کر بلوان
ہوتے ہیں سو میں پرتھوی اٹھا کر پاتال میں لے جاؤں تب کس طرح کوئی یگیہ کرے گا اور یگیہ کا بھاگ نہ پانے سے
سب دیوتا بھوجن بنا دُبلے ہو کر مر جائیں گے جب ہرنیاکش یہ بچار کر پرتھوی کو پاتال میں لے گیا تب نارائن جی
برہما جی کے بنے کرنے سے واراہ اوتار لے کر پاتال میں چلے گئے اور ہرنیاکش کو مار کر پرتھوی کو لا کر پھر جیوں کی
تیوں استھر کر دیا اور نرسنگھ اوتار لے کر پرہلاد بھگت کا پران بچانے کے واسطے ہرنیہ کشیپو کو مارا جب اُن دونوں نے
وہ تن چھوڑ کر بشوشروا विश्रश्रवा منی کے گھر کیشی نام کی استری سے جنم پایا اور راون اور کمبھ کرن کہلائے تب نارائن جی
نے شری رامچندر جی کا اوتار لے کر اُن کو مارا اب انھوں نے کشتری برن ہو کر تیسرا جنم تمھاری موسی کے گھر لیا ہے
اُسی برودھ سے ششوپال کرودھ روپ ہو کر پرمیشور کا بھجن کرتا تھا اب شری کرشن جی نے سدرشن چکر سے
مار کر اُس کو مکتی کر دیا سو وہ دونوں بھائی ششوپال اور دنت بکر شری شیام سُندر کے ہاتھ سے مارے جا کر بیکنٹھ
میں پھر اپنی جگہ پر پہونچے اتنی کتھا سُن کر راجا یدھشٹھر نے نارد منی سے پوچھا کہ اے مہاراج پرہلاد ایسے پرم بھگت اور گن وان سے ہرنیہ کشیپو
نے کس واسطے دشمنی کر کے ان کو دُکھ دیا کہ جس سبب سے وہ مارا گیا اور پرہلاد ایسے پرم بھگت دیت کل میں کس طرح پیدا ہوئے یہ بتلایئے

# دوسرا ادھیاے

## کہنا نارد جی کا کتھا ہرنیہ کشپو کی

نارد جی یدھشٹھر کی بات سُن کر بولے کہ اے راجا جب ہرنیاکش دیت واراہ جی کے ہاتھ سے مارا گیا تب ہرنیہ کشپو
کرودھ کر کے اپنے ساتھ کے دیتوں سے چنتی اور شت باہو آدک سے بولا کہ تم میرا بچن سنو کہ دیوتاؤں نے بھگوان کو
پھسلا کر میرے بھائی ہرنیاکش کو مروا ڈالا نارائن جی بچّوں کی طرح بڑے اگیانی ہیں جو کوئی ان کی بنتی کرتا ہے
اُسی کی سہایتا کرتے ہیں اس لئے میں ابھی ہرنیاکش کے نام پر پانی نہ دے کر وشنو بھگوان کو اپنے ترشول
سے ماروں گا اور انھیں کے خون سے اپنے بھائی کو تلانجلی دوں گا دُربل دیوتاؤں کو کیا ماروں جب میں نارائن جی
اتنے بڑے بھاری دشمن کو جو سب دیوتاؤں کی جڑ ہیں ماروں گا تب سب دیوتا بغیر مارے آپ ہی مر جائیں گے
اس سے تم لوگ اس جڑ کو اکھاڑنے کی یہ تدبیر کرو کہ جس جگہ براہمن اور رکھیشوروں کو یگیہ اور ہوم کرتے دیکھو تو یگیہ انکی
بگاڑ ڈالو اور جہاں گئو اور براہمن کو پاؤ مار ڈالو اور دُنیا میں کسی کو یگیہ اور تپ اور جپ اور ہری بھجن کرنے مت دو یہ بات
سنتے ہی دیت لوگ سب جگہ ڈھونڈ ڈھونڈ کر گئو اور براہمن اور رکھیشوروں کو مارنے لگے جب ہرنیاکش کی ماتا اور استری
اور بیٹوں نے اس کے مرنے کا بہت سوچ کیا تب ہرنیہ کشپو نے اس طرح ان کو سمجھایا کہ میرا بھائی دشمن کے سامنے
لڑائی میں مارا گیا ہے اس لئے تم کو اُس کا سوچ نہ کرنا چاہیئے جیو کبھی نہیں مرتا اور شریر کسی کا سدا بنا نہیں رہتا
اس لیے مرنے کا شوک اگیانی آدمی کرتے ہیں اس کا ایک اتہاس کہتا ہوں سُنو کہ اُتر دیش میں سویگیہ نام ایک راجا
رہتا تھا جب وہ بھی اسی طرح لڑائی میں مارا گیا تب اُس کی رانیوں نے مارے موہ کے لوتھ کے پاس بیٹھ کر ایسا بلاپ
کیا کہ سورج ڈوبنے پر بھی لوتھ اُس کی نہیں جلائی تب جم راج جی پانچ برس کے بالک بن کر وہاں آئے اور راجا کے
ذات بھائیوں اور رانیوں کو سمجھا کر کہا کہ بڑا آشچریہ ہے جو تم لوگ گیانی ہو کر اتنا دکھ کرتے ہو سنسار کی گتی دیکھو جہاں
سے جیو آیا تھا وہاں چلا گیا اور تم لوگ بھی ضرور اُسی جگہ جاؤ گے پھر رونا تمھارا بیکار ہے جس کے واسطے تم روتے ہو
وہ شریر جیوں کا تیوں یہاں پڑا ہے اور جو اُس کا یا میں بولنے اور کھانے پینے والا سامرتھی پُرش تھا اُس کو
تم نے کبھی آنکھ سے نہیں دیکھا پھر کیوں سوچ کرتے ہو سب جیوؤں کی رکشا پراربدھ کے ادھین سمجھنا چاہیئے دیکھو
میں پانچ برس کا لڑکا اکیلا جنگل میں پھرتا ہوں بے موت آئے نہیں مرتا میرے ماں باپ نے مجھے چھوڑ دیا اسلیے
مجھ کو کسی سے پریت نہیں ہے جس نے گربھ میں میرا پالن کیا تھا وہی اب بھی رکشا کرے گا جس طرح درخت لگانے
والا اپنے درخت کو سینچ کر اُس کی رکشا کرتا ہے اور درخت اپنی رکشا نہیں کر سکتا اسی طرح نارائن جی سب جیوؤں کا
پالن اور رکشا کرتے ہیں جو تم لوگ ایسا کہو کہ راجا لڑائی میں نہ جاتا تو کیوں مرتا سو یہ بات یقین کر کے جانو کہ جب
موت آتی ہے تب آدمی لوہے کے قلعہ میں بند رکھنے سے بھی نہیں بچتا جس طرح گھر بنتا اور کچھ دن پیچھے پھر گر پڑتا ہے

اُسی طرح شریر کا دھرم بننا اور بگڑنا ہے یہ سدا استھر نہیں رہتا اور جیو سدا امر رہ کر آکاش کے سمان رہتا ہے جس طرح دس برتن پانی سے بھر کر دھوپ میں رکھدو تب سورج کی چھایا پڑنے سے دوسرے سورج دکھلائی دیتے ہیں اور جب وہ برتن توڑ ڈالو تب پھر وہ پرکاش سورج میں مل جانے سے اُس برتن میں کچھ نہیں پڑتا جس طرح اُس برتن کے ٹوٹ جانے سے سورج کا پرکاش ناش نہیں ہوتا اسی طرح اس جیو کو بھی سمجھو جیسے آگ لکڑی میں دکھلائی نہیں دیتی اسی طرح یہ جیو بولتا پرش شریر میں رہ کر دکھلائی نہیں دیتا جب تک وہ جیو آتما بدن میں تھا تب تک راجا جیتا رہا اب تم جتنا چاہو اتنا رو کر اپنا پران بھی دے ڈالو لیکن اُس سے بھینٹ نہیں ہو سکتی کرموں کے پھل سے وہ جیو نہ معلوم کہاں چلا گیا جو تم روتے روتے مرجاؤ تو اکال مرتیو ہونے کے کارن نرک میں دکھ بھوگنا پڑے گا جیسے کرنگ कुरंग پنچھی بچوں کے موہ سے جال میں پھنس کر برباد ہوا تھا وہی گتی تمھاری بھی ہوگی جب ایسا گیان سن کر رانیوں کا شوک مٹا تب انھوں نے لوتھ کو جلایا اور جمراج بالک روپ وہاں سے انتردھان ہو گئے سو تم لوگ بھی یہی گیان سمجھ ہرنیاکش کے مرنے کا سوچ مت کرو یہ بات ہرنیہ کشپو سے سُن کر دتی ہرنیاکش کی ماتا اور رودھا بھانو रुधाभानु استری اور شکن शकुन وغیرہ اس کے بیٹوں نے دھیرج دھرا۔

## تیسرا ادھیاے

### تپ کرنا ہرنیہ کشپو کا مندراچل پربت پر جا کر

نارد جی بولے کہ اے یدھشٹھر جب ہرنیہ کشپو کے سمجھانے سے ان کا شوک کم ہوا تب دِتی نے کہا کہ اے بیٹا نارائن جی نے دیوتاؤں کی مدد کے لئے تیرے بھائی کو مارا ہے سو تو بھی دیوتاؤں کو مار کر اپنے بھائی کا بدلہ لے ہرنیہ کشپو بولا کہ اے ماتا ہرنیاکش کو پرمیشور نے مارا تھا اس لئے میں اُن کو مار کر اپنے بھائی کا بدلہ لوں گا لیکن میں نے یہ اُپائے سوچا ہے کہ پہلے برھما جی کا تپ کر کے اُن سے ایسا بردان لوں کہ جس سے میں کبھی نہ مروں تب نارائن جی کا سامنا کر کے اُن کو ماروں گا یہ کہہ کر ہرنیہ کشپو اپنی ماتا سے بدا ہوا اور مندراچل پربت پر جا کر تپ کرنے لگا۔

جب اُس نے سو برس تک ہاتھ اٹھائے اور ایک پاؤں کے انگوٹھے پر کھڑا رہ کر برھما جی کا تپ کیا اور تپ کرتے وقت اپنا بدن نہیں ہلا کر سورج بھگوان کو دیکھتا رہا تب اُس کے سب بدن پر مٹی جمع ہو جانے اور گھاس اُگنے سے سانپ اور بچھو نے اپنا بل بنا لیا تپ کے پرتاپ سے اُس کا تیج ایسا بڑھا کہ ندی اور پہاڑ اور سمندر جلنے لگے جب دیوتاؤں کو اُس کی جوالا پہونچی تب انھوں نے برھما جی کے پاس جا کر کہا کہ اے مہاراج ہرنیہ کشپو کے تپو بل سے ہم کو بہت دُکھ ہوتا ہے سو آپ جا کر اُس کو بردان دے کر تپ کرنا اُس کا چھڑا دیجئے نہیں تو ہرنیہ کشپو آپ کے پیدا کئے ہوئے جیوؤں کو اپنے تیج سے جلا کر دوسری سرشٹی بنایا چاہتا ہے یہ بات دیوتاؤں کی سنتے ہی برھما جی بھرگو آدک رکھیشوروں کو اپنے ساتھ لے کر ہرنیہ کشپو کے پاس گئے اور اُس کا تپ دیکھ کر برھما جی نے کہا کہ

اے کشیپ نندن تو نے بڑا بھاری تپ کر کے مجھ کو بہت خوش کیا ہے ایسا دوسرے سے نہیں ہو سکتا جو سو برس تک بنا ان جل کئے جیتا رہے اب تجھ کو جس بردان کی اِچھّا ہو وہ مانگ یہ کہہ کر جیسے برھما جی نے اپنے کمنڈل کا جل اُس پر چھڑکا ویسے ہی اُس کے تن کا مانس جو دیمک لگنے سے کیول ہڈی رہ گئی تھیں جیوں کا تیوں بلوان اور موٹا ہو گیا اور سونے کی طرح چمکنے لگا تب ہرنیہ کشپو نے ڈنڈوت اور استتی کر کے برھما جی سے ہاتھ جوڑ کر بنتی کی کہ اے مہاراج آپ جگت گرو ہیں اور سب جڑ اور چیتن کی اُتپتی کرتے ہو آپ جگیوں کا بدھان اور دھرموں کی رکشا کرنے والے نرگن روپ ہو یہ سوروپ اپنا کیول جگت کی رچنا کرنے کے واسطے دھارن کرتے ہو جو آپ دیال ہو کر بران دینے کے واسطے کہتے ہیں تو مجھ کو ایسا بردان دیجئے جس میں آپ کا پیدا کیا ہوا کوئی جیو جڑ چیتن دیوتا دیت اور منوشیہ آدک مجھے نہ مار سکے اور میں نہ دن کو مروں نہ رات کو اور نہ پرتھوی پر مروں اور نہ آکاش میں مروں اور کوئی ہتھیار مجھے نہ کاٹ سکے اور لڑائی میں کوئی میرا سامنا نہ کر سکے اور یوگ اور تپ کرنے سے جو سدھی ہوتی ہے وہ سدھی مجھ کو ہو جاوے میں دیوتا دیت اور منوشیہ آدک سب جیوں کا راجا ہوؤں اور میری سامرتھ کبھی نہ گھٹے۔

## چوتھا ادھیائے

## بردان دینا برھما جی کا ہرنیہ کشپو کو

نارد جی بولے کہ اے یدھشٹر برھما جی نے ہرنیہ کشپو کی بات سُن کر بچارا کہ اس ادھرمی کو ایسا بردان دینا نہ چاہیئے اور اگر بردان نہیں دیتا ہوں تو وہ تپ کرنا نہ چھوڑے گا اس لئے بردان دیتا ہوں پھر نارائن جی کی دیا سے یہ مارا جائے گا ایسا بچار کر برھما جی نے کہا کہ اے ہرنیہ کشپو تو نے بہت کٹھن بردان مانگا ہے لیکن میں نے تیرے تپ کے پرتاپ سے بردان تجھ کو دیا اب تو ساتوں دویپ کا راجا ہو گا یہ کہہ کر برھما جی اپنے لوک کو چلے گئے اور ہرنیہ کشپو بہت خوش ہو کر اپنی ماتا کے پاس آیا اور بردان پانے کا حال اُس سے کہہ کر بولا کہ اب میں سب دیوتاؤں کو مار کر تینوں لوک کا راج کروں گا دتی یہ بردان پانے کا حال سُن کر بہت خوش ہوئی اور ہرنیہ کشپو اپنی بھجا کے بل سے سب دیوتا دیت گندھرب سدھ چارن کنر رکھیشور تپسی بھوت پریت پشاچ پرجاپتی منو اور ساتوں دیپ کے راجوں کو جیت کر تینوں لوکوں کا راج کرنے لگا جب اُس کو یہ اِچھّا ہوئی کہ کوئی سُور بیر ملے تو اس سے لڑوں تب سب دیوتا اس کے ڈر سے بھاگے اور برھما جی کے پاس جا کر کہا کہ اے مہاراج ہرنیہ کشپو نے سب راج دیوتوں کا چھین لیا تس پر بھی ہمارے پران کا گاہک ہے اب ہم لوگ کیا کریں برھما جی نے جواب دیا کہ ان دنوں دیتوں کی دشا اچھی ہے اور تمہارے دن کھوٹے آئے ہیں اس لئے تم لوگ کسی پہاڑ کی کھوہ میں چھپ کر ہری چرنوں کا دھیان اور اسمرن کرو جب تمہارے دن اچھے آویں گے تب وہ اپنی کرنی کو پہونچ کر پھر تمہارا راج ہو گا یہ بات سُن کر دیوتا لوگ کسی پہاڑ کی کھوہ میں جا کر چھپ رہے اور اپنے دن کاٹ کر پرمیشور کا دھیان کرنے لگے جب وہاں رہنے سے یہ لوگ

بہت دکھی ہوئے تب چھیر ساگر کے کنارے جا کر بہت عاجزی سے نارائن جی کی اُستوتی کی اُس سمے یہ آکاش بانی ہوئی کہ ہرنیہ کشپو دھرم اور وید اور تم سے برودھ کر چکا جب پرہلاد سیرے بھگت کو دکھ بہت دے گا تب میں اس کو ماروں گا یہ بات سن کر دیوتا لوگ پھر اُسی کھوہ میں آ کر ہری بھجن کرنے لگے ہرنیہ کشپو اندراسن پر بیٹھ کر اندر پوری اور سرگ وغیرہ کا سکھ بھوگتا تھا اور اندر کی اپسرائیں اپنا ناچ اس کو دکھلاتی اور گندھرب گانا سناتے تھے رکھیشور اور تپسی اسکے بس میں رہتے تھے زمین اور سمدر اور پہاڑ اور درخت وغیرہ بہت طرح کے رتن اور پھل اور پھول ہرنیہ کشپو کو بھینٹ دیتے تھے اُس کے پرتاپ اور ڈر سے بارھوں مہینے درخت وغیرہ میں پھل اور پھول لگے رہتے تھے اور گھی اور دودھ کی ندیاں بہتی تھیں ہرنیہ کشپو اپنی مایا سے برون اور کبیر وغیرہ دسوں دگپالوں کا روپ رکھ کر شراب پیتا اور اپسراوں سے بھوگ بلاس کرتا تھا رکھیشور اور منی اور گئو اور براہمن اس کے ہاتھ سے بہت دُکھ پاتے تھے اور چار بیٹے اُسکے پیدا ہوئے اُن میں تین لڑکے دیتوں کا کام کرتے تھے اور چوتھا لڑکا پرہلاد نام کا سب سے چھوٹا اپنا سوبھاؤ اور چلن دیوتاؤں کی طرح رکھ کر آٹھوں پہر سنت اور مہاتماؤں کی سیوا اور ہری بھجن میں رہتا تھا سب جیوؤں میں پرمیشور کا چمتکار برابر جان کر کسی جیو کو دکھ نہیں دیتا تھا اور اندری جیت اور ستیہ وادی تھا چھوٹوں کو بیٹوں کے برابر اور بڑوں کو باپ اور ایشور کے برابر جانتا تھا بالکوں کے سمان نہیں کھیلتا تھا اس لئے مہاتما لوگ اُس کی بڑائی کرتے تھے ایسے لڑکے سے ہرنیہ کشپو کا برودھ ہو گیا اتنی کتھا سن کر یدھشٹھر نے پوچھا کہ اے منی ناتھ پوت کپوت ہوتے ہیں تو بھی ماں باپ اپنے بیٹے کا برا نہیں چاہتے اس بیر کا کارن بتلائیے۔

## پانچواں ادھیائے

### بیٹھالنا ہرنیہ کشپو کا پرہلاد جی کو پڑھنے کے واسطے

نارد جی نے کہا کہ اے راجا یدھشٹھر شکراچاریہ کے بیٹے سنڈا संडा اور مرک मर्क نام براہمن ہرنیہ کشپو وغیرہ دیتوں کے لڑکوں کو پڑھایا کرتے تھے جب پرہلاد جی پانچ برس کے ہوئے تب ہرنیہ کشپو نے اُن کو سنڈا اور مرک کو سونپ کر کہا کہ ہم نے تمھارے باپ سے پڑھا تھا پرہلاد کو تم ہمارا دھرم سکھاؤ جب پرہلاد جی وہاں اور لڑکوں کے ساتھ پڑھنے بیٹھے تب سنڈا اور مرک نے ہرنیہ کشپو کی آگیا کے مطابق پرہلاد جی سے کہا کہ تو ہرنیہ کشپو کا نام جپا کر جب پرہلاد جی نے گرو کے سمجھانے اور ڈانٹنے پر بھی سوائے لینے نام رام اور نارائن اور وشنو بھگوان کے ہرنیہ کشپو کا نام منھ سے نہیں لیا تب گرو نے اُس کے باپ کے پاس جا کر سب حال کہہ دیا اس لئے ہرنیہ کشپو نے ایک دن پرہلاد جی کو اپنی گود میں بٹھا کر پوچھا کہ اے بیٹا جو تم نے اپنے گرو سے آج تک پڑھا وہ ہم کو سناؤ پرہلاد جی بولے کہ اے پتا میں نے سوائے رام نام کے جن کا بھجن اور جپ آٹھوں پہر کرنا چاہیئے اور کچھ نہیں پڑھا ہے میری جان میں

اسوقت چیت میرا ایک استری سے اُن دنوں بہت پھنسا تھا اُس سے گانا میرا نہیں بن پڑا انگرا رکھیشور کی بدصورتی دیکھ کر میں نے ہنس دیا اسی اپرادھ سے اس دیوتا نے مجھ کو شاپ دیا کہ تو شودر سو جا تب میں دوسرے جنم میں اُسی شاپ کے کارن ایک براہمن کی داسی کا بیٹا ہوا وہاں پرسنت سنگ اور ہری بھجن کرنے کے پرتاپ سے مجھ کو یہ نارد پدوی ملی سوائے یدھشٹھر تم بڑے بھاگیہ وان ہو کہ جن پر برہم پرمیشور کا نام لینے اور بھجن کرنے سے آدمی کرتارتھ ہو کر ایسی پدوی کو پہونچتا ہے وہی پر برہم پرمیشور شری کرشن جی دن رات تمھارے سامنے رہ کر تم کو اپنا بڑا جانتے ہیں ایسا بھاگیہ دوسرے کا ہونا دُرلبھ ہے ہم لوگ رکھیشور اور دیوتا آدک بھی انھیں کا درشن کرنے کے واسطے تمھارے پاس آیا کرتے ہیں سو شیام سندر کے درشن اور پوجن کرنے سے تمھاری مُکتی ہونے میں کچھ سندیہ نہیں ہے یہ بات سنتے ہی راجا یدھشٹھر اور ارجن نے شری کرشن مہاراج کے پریم میں ڈوب کر بڑا سوچ کر کے من میں کہا کہ دیکھو پرمیشور ترلوکی ناتھ کو ہم نے اپنا بھائی جان کر اُن سے ناتے داروں کی طرح کام لیا جب ایسا بچار کر دونوں بھائی شیام سُندر کے چرنوں پر سر رکھ کر رونے لگے تب شیام سندر نے اشارے سے نارد مُنی سے کہا کہ تم نے کیوں میرا بھید کھول دیا اب یہ لوگ ناتے داری کی محبت چھوڑ کر مجھ کو پرمیشور کا بھاؤ سمجھیں گے نارد جی بولے کہ اے دینا ناتھ آج تک یہ آپ کی مایا میں لپٹے تھے اب اِن کا موہ چھڑا کر کرتارتھ کر دیجئے اتنی کتھا سنا کر شکدیو جی بولے کہ اے راجا پریکشت یہ سب مہااور بڑائی شیام سُندر کی سنتے ہی راجا یدھشٹھر نے بہت خوش ہو کر بڑے پریم سے شری کرشن جی اور نارد مُنی کی بدھی سے پوجا کی اُسی دن سے یدھشٹھر شیام سندر کو پورن برہم جان کر اُن کا دھیان اور اسمرن کرنے لگے اور نارد مُنی وہاں سے برہم لوک کو چلے گئے۔

# اسکندھ آٹھواں

## پرمیشور کا ہری اوتار لے کر گج کو گراہ سے بچانا اور وامن اوتار دھر کر تین پگ پرتھوی راجا بلی سے دان لینا

## پہلا ادھیائے

### کہنا شکدیو جی کا کتھا منونتروں کی

راجا پریکشت اتنی کتھا سن کر بولے کہ اے شکدیو سوامی راجا سوائمبھو منو स्वायम्भुवमनु کے بنش کا حال میں نے سنا اب منونتروں کے نام اور جس جس منونتر میں جو جو اوتار پرمیشور نے لیئے تھے اُن کی کتھا سُننا چاہتا ہوں سو کہیئے شکدیو جی بولے اے راجا پریکشت سوائمبھو منو سے لیکر آج تک چھ منونتر گزرے ہیں سو پہلے منونتر کی

کتھا جس میں وہی سوایمبھو منو راجا ہو کر دو بیٹے اور تین بیٹی پیدا کیے تھے تیسرے چوتھے اور پانچویں اسکندھ میں
تم سے کہہ چکا ہوں اُنھیں کی تیسری کنّیا آکوتی تھی جو روچی پرجاپتی کو بیاہی گئی تھی اُسی منونتر میں یگیہ بھگوان نے
اوتار لیا ایک سمے راجا سوایمبھو منو سُبھدرا ندی کے کنارے ایک پیر سے کھڑے ہو کر تپ کرتے تھے اُس سمے راکشسوں
نے آ کر اُن کا تپ کھنڈت کرنا چاہا تب اُنھیں یگیہ بھگوان نے راکشسوں کے ہاتھ سے سوایمبھو منو کو بچا کر تینوں
لوک کی لکشمی سمیت راج بھوگا یہ سب کتھا پہلے منونتر کی ہے دوسرا سوارُوچش स्वारोचिष نام منو اگنی کا بیٹا
ہوا اُس میں دیوتا آدِک منو کے بیٹے اور روچن نام کا اندر اور تُشِتا तुषिता آدِک دیوتا اور اُورجستمبھ ऊर्जस्तम्भ
آدِک سپت رشی ہوئے شِرس शिरस رکھیشور کے یہاں بِبھو विभव نام پرمیشور نے اوتار لیکر اٹھاسی ہزار
رکھیشوروں کو گیان اُپدیش کیا تیسرا اُتّم نام منو راجا پریبرت کا بیٹا ہوا اس میں پون पवन آدِک منو کے
بیٹے ستیہ جیت نام اِندر اور ستیہ آدِک دیوتا اور پرمیشور آدِک سپت رشی ہوئے دھرم کی سُنیتا نام استری سے
ستیہ سین نام پرمیشور نے اوتار لیکر پاپی اور دشٹوں کو ناش کر کے ستیہ کو استھر کیا۔ چوتھا تامس نام منو اُتّم کا
بھائی ہوا اس میں پرِتھو وغیرہ منو کے بیٹے اور ششکھ विशिख نام اِندر ستیک सत्यक آدِک دیوتا اور
جیوتی دھرم وغیرہ سپت رشی ہوئے ہری میدھا رکھیشور کے یہاں پرمیشور نے ہری نام اوتار لیکر گراہ سے
گجیندر کو چھوڑایا اتنی کتھا سن کر راجہ پریکشت نے بنے کی کہ اے مہاراج جس طرح پرمیشور نے گج کو گراہ
سے چھوڑایا تھا اُس کی کتھا کہیے۔

## دوسرا ادھیائے

## کہنا شکدیو جی کا کتھا گجیندر اور گراہ کی

شکدیو جی بولے کہ اے راجا پریکشت پرمیشور اناشی پُرش جنم لینے اور مرنے سے رہت ہیں برہما جی وغیرہ دیوتا
بھی اُن کے آدی اور انت کو نہ جان کر نرنکار روپ اُن کا پرکٹ نہیں دیکھ سکتے جب کبھی ہری بھکتوں پر دُکھ پڑتا
ہے تب وہ اپنے بھکت کی رکشا کرنے کے واسطے سگُن اوتار لیکر سنسار میں ایک نام اپنا پرکٹ کر دیتے ہیں اسی طرح
ہاتھی کا پران بچانے کے واسطے بھی ہری نے اوتار دھارن کیا تھا کتھا اُس کی اس طرح پر ہے کہ ایک پہاڑ ترکوٹ
त्रिकूट نام دس ہزار یوجن لمبا چوڑا اور اونچا چھیر سمدر میں ہے جس کے تین شکھر سونے چاندی اور لوہے کے
ہیں اُس شکھر میں بہت طرح کے اچھے اچھے رتن ایسے جڑے تھے کہ جن کا پرکاش سورج سے بھی ادھک تھا اُس
پہاڑ پر دیوتا اور گندھرب آدِک اپنی اپنی استریوں سمیت رہ کر بہار کرتے تھے وہاں سنگ مرمر کے کُنڈ بنے تھے
اور بہت طرح کے پنچھی میٹھی میٹھی بولی بولتے تھے ایسا عمدہ باغیچہ بہت طرح کے پھل اور پھولوں سے پھلا ہوا
وہاں پر بنا تھا جس کے دیکھنے سے من سب کا موہ جاتا تھا چار کوس تک اُن پھولوں کی سُگندھ جاتی تھی

اُس پہاڑ پر ایک بہت بڑا تالاب تھا جس میں کمل پھولے ہوئے تھے اور بہت سے کچھ مچھ گراہ آدک اُس میں رہتے تھے ایک دن سب ہاتھیوں کا راجا گجیندر جو اُس پہاڑ پر رہتا تھا جیٹھ مہینے میں دوپہر کے وقت پیاسا ہو کر ہزار ہتھنی اور کئی ہزار بچوں کو ساتھ لیے ہوئے اُس تالاب پر پانی پینے کے واسطے چلا مد بہنے سے اُس کے چاروں طرف بھونرے گونجتے تھے جب وہ اپنی اُمنگ سے کہ وہ دس ہزار ہاتھی کا بل رکھتا تھا راستے میں جھومتا اور درختوں کو گراتا اور پتے کھاتا ہوا ہمپن کا مارا جا کر تالاب میں گھسا اور پانی پی کر اپنی ہتھنی اور بچوں کو سونڈ سے پانی پلا کر اُن کے ساتھ کلول کرنے لگا تب ایک گراہ نے جو اُس سے بھی ادھک بلوان تھا آکر ہاتھی کا پچھلا پیر پانی کے بھیتر پکڑ لیا تب گراہ اور گج سے لڑائی ہونے لگی کبھی گجیندر اپنے بل سے گراہ کو کھینچ کر سوکھے میں لے آتا تھا اور کبھی گراہ اُس کو پانی میں لے جاتا تھا جب اس طرح اُن دونوں کو لڑتے ہوئے ہزار برس بیت گئے اور کوئی ہتھنی اور بچہ اپنا اپنا بل کرنے پر بھی گجیندر کو گراہ سے چھڑا نہ سکا تب انھوں نے ہار مان کر سمجھ لیا کہ اب ہاتھی کا پران نہیں بچ سکتا ہم لوگ اس کے ساتھ اپنا پران کیوں دیں جب سب ایسا بچار کر ہاتھی کو وہاں اکیلا چھوڑ کر جنگل میں چلے گئے تب گجیندر نے جس کا پران گلے میں آرہا تھا اُن سب کے چلے جانے سے گھبرا کر بچار کیا کہ ایسے بڑے دُکھ میں بھی کوئی میرا ساتھ نہ دے کر ہتھنی اور بچوں نے بھی مجھ کو اکیلا چھوڑ دیا اس سے میں نے جانا کہ میرے پورب جنم کے پاپوں نے گراہ روپ ہو کر میرا پیر پکڑا ہے جیسا کرم میں نے کیا تھا ویسا پھل بھوگتا ہوں یہ سب دیوتا اور گندھرب وغیرہ اپنے اپنے بانوں پر بیٹھے ہوئے میری لڑائی کا تماشا دیکھتے ہیں اُن میں سے بھی کوئی میرا پران نہیں بچاتا اس لیے اب میں اُس پر برہم پرمیشور کا جو کال وغیرہ سب کے مالک ہیں دھیان کروں اور اُن کی شرن میں جاؤں تو میرا پران بچے نہیں تو اب بچنے کی کوئی صورت نہیں ہے ایسا بچار کر وہ ہاتھی نارائن جی کے چرنوں کا دھیان سچے من سے کرنے لگا۔

## تیسرا ادھیائے ۳

## گجیندر کا پربرہم کی استوتی کرنا

شکدیوجی بولے کہ اے راجا پرکشت اُس وقت گجیندر نے اپنے پورب جنم کے پُنّ سے پرمیشور کے دھیان میں نمسکار کر کے کہا کہ میں اُن بھگوان کی شرن میں ہوں جن کی کرپا سے سنسار کے سب جیو چیتن ہوتے ہیں اور سب جیووں کی جڑ وہی ہیں اور سارا سنسار انھیں سے پیدا ہو کر اُن کے آشریہ میں رہتا ہے وہ پرمیشور مہاپرلے میں بھی ناش نہ ہو کر ہمیشہ بنے رہتے ہیں جس طرح لڑکا نٹ اور بھان متی کے کھیل کو نہیں پہچانتا اُسی طرح برہما جی وغیرہ دیوتا بھی اُن کے آدی اور انت کو نہیں جانتے جیسے آگ کی چنگاری اُڑتی ہے اور

سورج کا پرکاش چھید میں سے دھول کے سمان دکھلائی دیتا ہے ویسے ہی جن پر برہم کے سامنے دیوتا لوگ چنگاری اور ذرّہ کے برابر ہیں میں انھیں پرمیشور کو ڈنڈوت کرتا ہوں جن کے بہت سے نام اور روپ ہیں پرکٹ میں کوئی روپ اُن کا دکھلائی نہیں دیتا اور وہ آپ مکت روپ ہو کر سب کام کرتے ہیں اُن کو میں نمسکار کرتا ہوں جو ابناشی پُرش مجھ کو اس پھندے سے چھڑانے والے اور ارتھ دھرم کام موکش چاروں پدارتھ کے دینے والے ہیں سب جیووں میں اُنھیں کا تیج رہتا ہے ایسے جگت پیا پک رام کی میں شرن ہوں جو پرمیشور یوگیشوروں کو یوگ اور تپ کرنے کا پھل دیتے ہیں وہی دینا ناتھ اس سمے میری رکشا کریں سوائے ان کے اب میں کسی کا بھروسا نہیں رکھتا اے دین دیال مہاپربھو میں اس گراہ کے منہ سے چھوٹنے کو یہ استوتی نہیں کرتا ہوں بلکہ مایا روپی جال سے چھوٹنے کے لیے میں کہتا ہوں اس لیے مجھ دین پر دیال ہو کر میرا دُکھ دور کیجیے اے پربرہم پرمیشور تینوں لوکوں کے پیدا اور پالن اور ناش کرنے والے سوائے تمھارے دوسرا کوئی ایسی سامرتھ نہیں رکھتا جو دینوں کا دُکھ چھڑا سکے اے جگت گرو جب تک آدمی اپنی سامرتھ اور پریوار والوں کا آسرا رکھتا ہے تب تک اُس کی کوئی اِچھا پوری نہیں ہوتی سو میں بھی تمھاری مایا میں لپٹ کر اپنی ہتھنی اور بچوں کا بھروسا رکھنے سے اس دُردشا کو پہونچا اب اُن کا آسرا چھوڑ کر تمھاری شرن آیا ہوں اے دین دیال مجھ کو اب اپنے مرنے کا کچھ ڈر نہیں ہے کیول اس بات کا بڑا سوچ ہے کہ سنساری لوگ ایسا کہیں گے کہ گجیندر کا دکھ نارائن جی کی شرن جانے سے نہیں چھوٹا اس بات کی لاج رکھو میرا یہ دُکھ دور کیجیے نہیں تو آپ کی شرن میں کوئی نہ جائیگا آپ انتریامی ہیں بہت کیا کہوں۔ اے راجا پریکشت یہ استوتی سنتے ہی پرمیشور انتریامی نے گجیندر کو مہادکھی جان کر اسی سمے سُدرشن چکر اپنا اٹھا لیا اور گروڑ پر بیٹھ کر بیکنٹھ سے چلے جب گجیندر نے جس کا پران کنٹھ میں آلگا تھا دیکھا کہ بیکنٹھ ناتھ سُدرشن چکر ہاتھ میں لیے گروڑ پر چڑھے آکاش مارگ سے میری رکشا کرنے کو چلے آتے ہیں تب اُس نے ایک پھول کمل کا اپنی سونڈ سے توڑ لیا اور اُس کو اونچا کر کے پکارا کہ اے نارائن اے جگت گرو اے دینا ناتھ اے بھگونت اے دُکھ بھجن اے شیام سندر اے جیوتی سروپ میں آپ کی شرن میں ہو کر ڈنڈوت کرتا ہوں جلدی میری خبر لیجیے جیسے ہی ترلوکی ناتھ نے یہ دین بچن اُس دکھیارے کا سُنا ویسے ہی سُدرشن چکر سمیت گروڑ پر سے کود کر پیدل دوڑے اور وہاں پہونچتے ہی سُدرشن چکر سے گراہ کا منہ چیر کر مار ڈالا اور ہاتھی کو تالاب میں سے کھینچ کر باہر نکال لیا۔

## چوتھا ادھیاے

### گندھرب تن پانا گراہ کا

شکدیوجی نے کہا کہ اے راجا پریکشت جس سمے گراہ مارا گیا اُس سمے دیوتوں نے خوشی سے نقارہ بجا کر

پھولوں کی برشا ہری بھگتوں کے اوپر کی اور سب رکھیشور آدک استوتی کرنے لگے اور وہ گراہ پرمیشور کے چھونے سے
ایک پُرش بہت سُندر راجسی پوشاک اور زیور پہنے ہوئے نارائن جی کے چرنوں پر گر پڑا اور اُس نے استوتی اور
پرکرما کر کے ہاتھ جوڑ کر بنے کی کہ اے مہاراج میں پچھلے جنم میں ہُو ہُو نام کا گندھرب تھا ایک دن اپنی استریوں کو
بان پر بٹھا کر سیر کرنے کو چلا تو جنگل میں ایک بہت اچھا تالاب دیکھ کر استریوں سمیت اس میں جل بہار کرنے لگا اُسی
جگہ دیول رشی بھی نہاتے تھے سو میں نے اپنی اگیانتا اور استریوں کے کہنے سے اُن رشی سے ہنسی کرنے کے لیئے
نہاتے ہوئے غوطہ مار کر اُن رکھیشور کی ٹانگ پکڑ کر پانی کے بھیتر کھینچ لی جب وہ گر پڑے تب میں اُن کا پاؤں چھوڑ کر
تالاب سے باہر نکل آیا اور اپنی استریوں سمیت ہنسنے لگا تب دیول رشی نے کرودھ کر کے مجھ کو یہ شاپ دیا کہ
اے گندھرب تو نے ہنسی سے ہمارا پیر گراہ کی طرح پکڑ کر کھینچا ہے اس لیئے میں پرمیشور سے چاہتا ہوں کہ تو گراہ
تن میں جنم لے کر پشو اور آدمی کا پیر پانی کے بھیتر پکڑا کرے گا یہ شاپ سنتے ہی میں نے بہت شرمندہ ہو کر
اُن سے کہا کہ میں نے اپنے کیے کا پھل پایا لیکن اب آپ یہ بتلائیے کہ اس شاپ سے اُدّھار کب ہوگا تب رکھیشو
بولے کہ تو کئی ہزار برس تک گراہ یونی میں رہ کر ایک دن گجیندر کا پیر پکڑے گا اور جب بیکنٹھ ناتھ ہاتھی کو چھڑانے
کے واسطے آ کر تجھ کو اپنے سُدرشن چکر سے ماریں گے تب تو پھر گندھرب کا تن پاوے گا سو اُن رکھیشور کی کرپا سے
میں آج آپ کا درشن جو برہما جی اور شری مہادیو جی آدی کو بھی جلدی نہیں ملتا پا کر کرتارتھ ہوا اب آپ مجھ کو
آگیا دیجیئے تو اپنے لوک کو جاؤں جب وہ گندھرب پرمیشور سے بدا ہو کر ڈنڈوت کر کے بان پر بیٹھ کر اپنے لوک کو
چلا گیا تب ہری بھگوان کی آگیا سے اُس ہاتھی نے بھی وہ تن چھوڑ کر مکتی پائی اور اندرومن [illegible] راجا ہو گیا
اور ڈنڈوت اور استوتی اور پرکرما کرنے کے پیچھے ہاتھ جوڑ کر بولا کہ اے دینا ناتھ میں پورب جنم میں اندرومن نام کا
راجا تھا اور دن رات ہری چرنوں کا دھیان لگائے راج کاج کرتا تھا ایک دن اگستیہ جی میرے پاس آئے
تب میں جپ اور دھیان کر رہا تھا اُس سمے میں اپنے اگیان سے اُن کا آدر نہ کر کے چپ چاپ اُسی طرح بیٹھا
رہا تب اگستیہ جی میرے اوپر کرودھ کر کے بولے کہ اے راجا کس شاستر میں لکھا ہے کہ جب براہمن یا رکھیشور
یا بیشنو کسی کے مکان پر آوے اور مکان کا مالک اُس کا آدر نہ کر کے متوالے ہاتھی کی طرح بیٹھا رہے اس لیئے
میں پرمیشور سے چاہتا ہوں کہ تو ہاتھی کا تن پائے یہ شاپ سنتے ہی میں نے لجت ہو کر اُن سے کہا کہ اے
مُنی ناتھ میں نے اپنی کرنی کا پھل پایا لیکن اب آپ یہ بتلائیے کہ اس تن سے میرا اُدّھار کب ہوگا یہ سُن کر
مُنی نے کہا کہ جب گراہ تیرا پاؤں تالاب میں پکڑے گا تب بیکنٹھ ناتھ تجھ کو چھڑانے کے لیے آویں گے اور
گراہ کو مار کر تجھے مکتی دیں گے سو میں اگستیہ مُنی کی دیا سے آپ کا درشن پا کر کرتارتھ ہوا جب اس طرح
بہت سی استوتی اندرومن نے ہاتھ جوڑ کر کی تب نارائن جی پرسن ہو کر بولے کہ اے اندرومن جو کوئی مجھ کو
تجھ کو اور اس پہاڑ اور کیشر سمدر اور کو سبتھ منی اور شنکھ چکر گدا پدم میرے ہتھیاروں کو اور مچھ کچھ
آدک میرے اوتاروں کو اور گنگا جی آدی تیرتھوں اور دھرو اور پرہلاد آدی جو میرے بھگت ہیں اُن کا

پچھلی رات اٹھ کر دھیان کرے گا اُس کو بُرے سپنے کا پھل نہ ہوگا۔ جو سنساری جیو اس گجیندر موکش کی استوتی کو میرے واسطے پڑھیں گے اُن کو میں انت سمے اسی طرح مُکتی دوں گا جس طرح تیرا اُدّھار کیا ہے یہ کہہ کر ہری بھگوان نے اندر دمن کو اپنے گرُڑ پر بٹھا لیا اور شنکھ بجا کر بیکنٹھ کو چلے گئے اتنی کتھا سنا کر شکدیو جی بولے کہ اے راجا پریکشت جس طرح ہاتھی کو گراہ پکڑے تھا اسی طرح سب سنساری جیو کال روپی گراہ کے مُنہ میں پڑے ہیں جب گجیندر نے دین دُکھی ہو کر نارائن جی کو پکارا تب پرمیشور نے اس کو گراہ کے مُنہ سے چھڑایا اسی طرح جب آدمی پرمیشور کا دھیان اور سمرن کرتا ہے تب جنم اور مرن سے چھوٹ کر بھو ساگر پار اُتر جاتا ہے جو کوئی مصیبت میں اس گجیندر موکش کی کتھا کا دھیان کرے گا نارائن جی ضرور اُس کی مصیبت کو دور کریں گے۔

# پانچواں ادھیائے

## کہنا شکدیو جی کا کتھا چھپ اوتار کی

شکدیو جی بولے کہ اے راجا پریکشت ہر ایک منونتر میں جو اکہتر چوکڑی جُگ کا ہوتا ہے نارائن جی ایک اوتار لیکر دھرم کی رکشا کرتے ہیں چوتھے منونتر میں ہری اوتار ہوا تھا اُس کی کتھا تم کو سُنائی اور پانچواں منو ریوت रैवत نام تامس तामस کا بھائی ہوا اس میں بلی بندھیہ बलि बिन्ध्य آدک منو کے بیٹے اور بِبھو बिभव نام اندر اُوردھ باہو ऊर्ध्वबाहु آدک دیوتا اور ہرنیہ روم हिरण्यरोम آدک سپت رشی ہوئے اور شبھر शुभ्र رکھیشو کی بکینٹھا نام استری سے بیکنٹھ بھگوان کا اوتار ہوا انھونے سُمیر پربت پر ستیہ لوک کے سامنے دوسرا بیکنٹھ لکشمی جی کے رہنے کے واسطے بنایا اس اوتار کے گنُوں کا کوئی برنن نہیں کر سکتا چھٹھواں چاکشُش चाक्षुष نام کا منو ہوا اس میں پُور پुर آدک منو کے بیٹے متر روپ मित्ररूप نام اندر اور اُبھو آدک دیوتا اور ہریشو دیو آدک سپت رشی ہوئے اور براج बिराज کی دیو سمبھوتا نام استری سے اجت نام اوتار پرمیشور کا ہوا جنھوں نے چودہ رتن نکالنے کے واسطے دیوتا اور دیتوں سے سُمدر یا متھن کرایا آپ کچھوے کا اوتار لے کر مندر اچل پربت کو جو متھانی بنانے سے ڈوبا جاتا تھا اپنی پیٹھ پر اٹھایا اتنی کتھا سُن کر راجا پریکشت نے پوچھا کہ اے شکدیو سوامی بھگوان نے کس طرح پہاڑ کو اپنی پیٹھ پر لیکر سُمدر کا متھن کرایا اور اُس میں سے چودہ رتن نکالکر دیوتوں کو امرت پلایا سو کتھا دیا کر کے سُنایئے میرا من ہری چرت سننے سے نہیں اگھاتا یہ سُن کر شکدیو جی نے بہت خوش ہو کر کہا کہ اے راجا دیوتا اور دیت دونوں بھائی کشیپ جی کے بیٹے ہو کر آپس میں دُشمنی رکھتے ہیں کبھی اندر دیتوں کو جیت کر دیوتوں سمیت راج کرتے ہیں اور کبھی دیت لوگ دیوتوں کو جیت کر تینوں لوکوں کا راج کرتے ہیں جس طرح سنساری جیو پرتھوی پر چلتے پھرتے ہیں اُسی طرح دیو لوک وغیرہ میں رکھیشور اور مہاتما لوگ آکاش مارگ سے چلتے پھرتے ہیں ایک سمے اندر جب راج سنگھاسن پر تھے تب ایراوت ہاتھی پر چڑھ کر

کہیں کو جاتے تھے راہ میں درواسا رشی کو جو اپنے چیلوں سمیت چلے آتے تھے دیکھ کر اندر نے ڈنڈوت کی
تب رکھیشور نے بڑی خوشی سے ایک مالا پھولوں کی جو اپنے گلے میں پہنے تھے اُتار کر اندر کے پاس بھیج دی جب اُنکا
چیلا مالا لیکر اندر کے پاس گیا تب اندر نے وہ مالا اُس سے لے کر ہاتھی کے مستک پر دھر دی اور ابھمان سے یہ بولا
کہ اُس سے بڑھ کر سگندھ والے اچھے اچھے پھول دیولوک میں ہوتے ہیں ہاتھی نے وہ مالا سونڈ سے گرا کر
پیر کے نیچے روند ڈالی جب اس چیلے نے جا کر یہ سب حال رکھیشور سے کہا تب دُرواسا رکھیشور کرودھ کر کے
بولے کہ اے اندر تو نے راج اور دھن کے غرور سے میری مالا کا نرادر کیا اس لیے تیرا راج اور دھن جاتا ہے جب
دیتوں نے دُرباسا رکھیشور کے شاپ دینے کا حال سُنا اور لڑائی کر کے اندر کا راج چھین لیا تب اندر نے دیوتوں
سمیت بھاگ کر برھماجی سے بنتی کی کہ اے مہا پربھو دُرباسا کے شاپ دینے سے میرا راج اور دھن جاتا رہا آپ
کچھ سہایتا کیجئے برھماجی بولے کہ میں ایسی سامرتھ نہیں رکھتا چلو نارائن جی سے بنتی کریں اُن کی دیا سے تمھارا
دُکھ چھوٹ جائیگا یہ بات کہہ کر برھماجی نے اندر آدک دیوتاؤں کو اپنے ساتھ لیکر چھیر سُمدر کے کنارے پر جا کر
یہ استوتی پرمیشور کی کی کہ اے دینا ناتھ میں آپ کی کرپا سے سب جیوؤں کو اُن کے کرم کے مطابق چوراسی لاکھ یونیوں
میں جنم دیتا ہوں لیکن آپ اپنی اچھا سے دیوتا براہمن اور بھگتوں کا دُکھ چھڑانے کیواسطے اوتار لیتے ہیں میرا اس میں
بس کچھ نہیں چلتا ان دنوں دُرباسا رشی کے شاپ سے دیوتوں کا راج دیتوں نے چھین لیا ہے اس سے
دیوتا سب بہت دُکھی ہو کر آپ کی شرن میں آئے ہیں آپ دیال ہو کر ان کا دُکھ دُور کیجئے سوائے آپ کے اور
کوئی دوسرا مالک اور بڑا نہیں ہے جس سے جا کر اپنا دُکھ کہیں سنسار میں آپ کا نام دین دیال پرگٹ ہے سو
اِن کو دین جان کر ان پر دیال ہوجیئے اور شرن آئے کی لاج رکھ کر سہایتا کیجئے۔

## چھٹواں ادھیائے

### درشن دینا پرمیشور کا برھمادک دیوتاؤں کو

شکدیو جی بولے کہ اے راجا پرکشت جب برھماجی وغیرہ دیوتاؤں کے استوتی کرنے سے بیکنٹھ ناتھ پرسن
ہوئے تب انھوں نے ہزار سُورج کے سمان تیجسوی روپ سے گُرڑ پر آکر دیوتاؤں کو درشن دیا وہ پرکاش دیکھتے
ہی سوائے برھماجی کے اور سب دیوتاؤں کی آنکھیں جھپ گئیں اور سُدرشن چکر آدک آٹھوں ششتر (ہتھیار) اُن کے اپنا اپنا
روپ دھارن کیئے چاروں طرف کھڑے تھے برھماجی نے ڈنڈوت اور پرکرما کر کے ہاتھ جوڑ کر بنتی کی کہ اے
دینا ناتھ جل پرتھوی اگنی بایو آکاش سب آپ ہی ہیں ہم مہادیو جی اور دکش پرجاپتی آدک دیوتا آپ کے سامنے
چنگاری کے سمان کچھ سامرتھ نہیں رکھتے آپ سدا آنند سروپ ہیں کون ایسا ہے جو آپ کے آدی
انت اور مہما کا برنن کر سکے جس میں دیوتاؤں کا بھلا ہو وہ کیجئے تب پرمیشور نے جل بہار کرنا بچار کر کہا کہ اے برھماجی تم

دیتوں کی وشا بلی ہے اور دیوتوں کی وشا در باسا کے شاپ دینے سے نربل ہو گئی۔ ہے اب میری سمجھ سے یہ اُچت ہے
کہ سب دیوتا دیتوں کے پاس جا کر اُن سے پریت کر کے چھیر سمدر کو متھیں مندراچل پہاڑ کی متھانی بنا کر
اُس میں باسُکی سانپ کی رسی لگا دیں اور سمدر سے امرت اور چودہ رتن بہت اچھے نکلیں گے تب میں وہ
امرت دیوتوں کو پلاؤں گا اُس کے پینے سے دیوتا امر ہو کر دیتوں کو جیت کر اپنا راج پاویں گے یہ بات سُن کر
دیوتوں نے بنے کی کہ اے مہاراج دیت لوگ ہم سے بلوان ہیں جب وہ امرت چھین کر پی لیں گے تب ہمارا
بس کیا چلے گا پرمیشور بولے کہ تم لوگ دھیرج رکھو ہم کسی تدبیر سے تم کو امرت پلاویں گے دیتوں کو سوائے
محنت کرنے کے کچھ فائدہ نہ ہو گا تم اُن سے پریت کر کے اپنا مطلب نکال لو جس طرح سانپ نے جال میں پھنس کر
چوہے سے پریت کر کے اپنا مطلب نکال لیا تھا اُس کا اتہاس مہابھارت میں بستار پوربک لکھا ہے جو لوگ پرمیشور
کی شرن میں رہتے ہیں اُن کا سب کام پورا ہوا ہے جو بات دیت لوگ کہیں اُس کو مان لینا بہت لالچ نہ کرنا جس میں
تمھاری اور اُن کی پریت بنی رہے یہ آگیا دے نارائن جی انتردھان ہو گئے تب دیوتا لوگ اُن کی آگیا سے
راجا بلی کے پاس جو اُن دنوں دیتوں کے راجا تھے پہونچے راجا بلی نے دیکھتے ہی من میں کہا کہ اِندر اور برون اور
کُبیر وغیرہ دیوتا لوگ جو میرے ساتھ ہمیشہ دشمنی رکھتے تھے آج بغیر ہتھیار لیے میری شرن میں آئے ہیں اس لیے
جو بات یہ کہیں وہ ماننی چاہیے ایسا بچار کر راجا بلی نے دیوتوں سے پوچھا کہ تم لوگ کس اِچھا سے یہاں آئے ہو
اپنا حال کہو تب اندر بولے کہ ہم تم دونوں دیوتا اور دیت کشیپ جی کے بیٹے آپس میں بھائی بھائی ہیں سو ہیں نے
بچار کیا کہ کوئی تدبیر ایسی کریں کہ جس میں ہم کو اور تم کو بڑھاپا اور موت نہ آوے اور بہت اولاد پیدا ہو اس اِچھا سے
ہم برھما جی کے پاس گئے تھے تب برھما جی ہم لوگوں کو نارائن جی کے پاس لے گئے تب اُنھوں نے ہماری بنتی
سُن کر کہا کہ تم لوگ راجا بلی آدک اپنے بھائیوں کو ساتھ لے کر چھیر سمُدر کو متھو مندراچل پہاڑ کی متھانی بنا کر
باسُکی ناگ کی اُس میں رسّی لگاؤ جس طرح دہی متھنے سے گھی نکلتا ہے اُسی طرح چھیر سمُدر متھنے سے امرت اور
چودہ[۱۴] رتن نکلیں گے تب تم لوگوں کو امرت پینے سے بڑھاپا اور موت کا کھٹکا چھوٹ کر ہمیشہ جوانی بنی رہے گی
اسی واسطے ہم لوگ آئے ہیں کہ اس کام میں آپ لوگ بھی ہمارے ساتھ پریت رکھ کر سہایتا کیجیے جس میں دیوتا
اور دیت دونوں بھائی امرت پی کر امر ہو جاویں اے راجا بلی تم سب دیوتوں کے بھی مالک ہو کر رہنا ہم لوگ
تمھارے ادھین رہیں گے یہ سُن کر راجا بلی اور دوسرے دیتوں نے کہا کہ اس کام میں ہم تمھارا ساتھ دیں گے
لیکن امرت وغیرہ جو کچھ چھیر سمُدر سے نکلے اُس کو بانٹ لیں گے دیوتا بولے کہ بہت اچھا تمھارا کہنا ہم کو منظور
ہے تب سب دیوتا اور دیتوں نے جا کر بڑی محنت سے مندراچل پہاڑ کو اکھاڑ کر جب اُس کو سمُدر کے کنارے
لے چلے تب کئی دیوتا اور دیت گھائل ہو کر مر گئے تب انھوں نے ہار مان کر پہاڑ کو راہ میں رکھ دیا اور دیوتا اور دیتوں
نے اپنا ابھمان ٹوٹنے سے پرمیشور کا دھیان کر کے بنے کی کہ اے بیکنٹھ ناتھ ہم نا دیا کر کے آپ کے یہ پہاڑ ہم لوگوں
سے سمُدر تک نہیں پہونچ سکتا جیسے ہی بھگوان انتریامی نے اُن کا دین بچن سُنا ویسے ہی گرُڑ پر سوار ہو کر

وہاں آئے تب دیوتا اور دیتیوں نے ڈنڈوت اور استوتی کرکے بنے کی کہ اے مہاراج ہم لوگوں سے یہ پہاڑ چھیر سُمدر تک نہیں پہونچ سکتا تھوڑی دور تک لے آنے میں بہت سے دیوتا اور دیت گھائل ہوئے اور مرگئے یہ بچن سنتے ہی پرمیشور دین دیال نے امرت درشٹی سے دیکھ کر گھائل اور مرے ہوؤں کو جلا دیا اور بائیں ہاتھ سے مندراچل پہاڑ کو اٹھا کر گرُڑ جی کی پیٹھ پر رکھ لیا اور سب دیوتا اور دیتیوں کو بھی اُسی گرڑ پر بیٹھا کر ایک ساعت میں سمدر کے کنارے جا پہونچے جب مندراچل پہاڑ کو اُتار کر گرُڑ جی کو وہاں سے بدا کیا تب سب دیوتا اور دیت اُن کی استوتی کرنے لگے ۔

## ساتواں ادھیائے

### متھا جانا چھیر سمدر کا

شکدیو جی بولے کہ اے راجا پریکشت جب پرمیشور نے سُمدر کنارے پہونچ کر دیوتا اور دیتیوں کو باسُکی ناگ کے لانے کے واسطے آگیا دی تب انھوں نے پاتال میں جا کر اُس سے کہا کہ نارائن جی کی آگیا ہے تم کو مندراچل پہاڑ میں لپیٹ کر چھیر سُمدر متھا جائے گا اسی واسطے تم کو بُلانے آئے ہیں چلو یہ سُن کر باسُکی ناگ بولا کہ پہاڑ میں لپٹنے سے میرے ملائم بدن کو دُکھ ہوگا اس لیے میں نہیں چل سکتا تب دیوتا اور دیتوں نے کہا کہ پرمیشور نے بُلایا ہے اُن کی آگیا مان کر ضرور چلنا چاہیے یہ بات سُن کر جب باسُکی ناگ لاچاری سے نارائن جی کے پاس گیا تب بیکنٹھ ناتھ بولے کہ اے باسُکی تم کچھ سوچ مت کرو تم کو کچھ دُکھ نہ ہوگا اور امرت نکلنے پر تم بھی حصّہ پاؤ گے جب دیوتا اور دیتوں نے باسُکی ناگ سے وہ پہاڑ لپیٹ کر سُمدر میں ڈال دیا اور پہاڑ پانی پر نہیں ٹھہر کر ڈوبنے لگا تب دیوتا اور دیتوں نے پرمیشور سے بنے کی کہ اے مہا پربھو پہاڑ پانی میں ڈوبا جاتا ہے ہمارا بل کچھ کام نہیں دیتا سُمدر کس طرح متھیں یہ بچن سنتے ہی نارائن جی نے ایک روپ اپنا کچھپ اوتار لاکھ یوجن لمبا اور چوڑا سمدر میں دھارن کر کے وہ پہاڑ اپنی پیٹھ پر اُٹھا لیا جب وہ پہاڑ پانی پر ٹھہر گیا تب بھگوان نے دیوتوں اور دیتوں سے کہا کہ پہلے تم لوگ گنیش جی کی پوجا کرو جس میں تمہارا منورتھ سدھ ہو پیدایش گنیش جی کی اس طرح پر ہے کہ ایک دن شری پاربتی جی بیٹھی ہوئی شری مہادیو جی کو پنکھا ہانک رہی تھیں اُسی سمے اُن کے ایک لڑکا پیدا ہوا تب شری پاربتی جی اسکو پریم سے دیکھنے لگیں اس سے ہاتھ کا پنکھا گر پڑا تب شری مہادیو جی نے کرودھ کر کے ایک ترشول ایسا اُس بالک کو مارا کہ سر اُس کا کٹ کر نہ معلوم کتنی دُور پر جا گرا یہ دشا دیکھ کر شری پاربتی جی نے کہا کہ یہ میرا بیٹا تھا اس کو تم نے کیوں مارا اب پھر اس کو جلا دو نہیں تو میں بھی اپنا تن چھوڑ دوں گی یہ بات سن کر شری شیو جی بولے کہ اس لڑکے کا سر بہت دور چلا گیا ہے اب نہیں آسکتا اُتر کی طرف سر کئے ہوئے جو جیو مرا پڑا ہوا اُس کا سر لے آؤ تو میں اس کو جلا دوں ڈھونڈھنے سے ایک ہاتھی اُتر کی طرف سر کئے مرا ہوا ملا اُس کا سر مہادیو جی کے گن لے آئے اُس بالک کے دھڑ سے سر جوڑ کر

مہادیوجی بولے کہ اُٹھ بیٹھ وہ لڑکا جی کر اُٹھ کھڑا ہوا تب شیوجی نے اُس کا نام گنیش جی رکھ کر یہ بردان دیا کہ آج
سے تینوں لوکوں میں جس کے یہاں کوئی شبھ کارج ہو وہ پہلے گنیش جی کو پوج کر پیچھے سے دوسرا کام کرے تو اُس کا کام
اچھی طرح پورا ہوگا اُسی دن سے سب لوگ گنیش جی کو پوجتے ہیں شوجی شام سُندر کی آگیا پاکر دیوتا اور دیتوں نے بھی
پہلے گنیش جی کی پوجا کی پھر نارائن جی کی آگیا سے دیوتوں نے باسکی ناگ کا سر پکڑ کر دیتوں سے پونچھ پکڑنے
کے واسطے کہا تب دیت لوگ ابھمان سے بولے کہ ہم کس بات میں تم سے کم ہیں جو اشدھ انگ پونچھ کو پکڑیں یہ سُن کر
پرمیشور نے دیوتوں سے کہا کہ تمھیں پونچھ پکڑو تب دیت لوگ سر اور دیوتا اور نارائن جی پونچھ باسکی ناگ کی پکڑ کر سمندر کو
دہی کی طرح متھنے لگے اُس سمے مندراچل پہاڑ کا گھومنا کچھپ روپ بھگوان کو ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے کوئی پیٹھ میں
سُہراتا ہے جب دیت لوگ سمندر متھنے کے سمے باسکی ناگ کا سر کھینچنے لگے تب اس کی پھنکار سے ایسی جوالا نکلی
کہ دیتوں کا بدن جلنے لگا تب دیتوں نے پھر چاہا کہ ہم لوگ پونچھ پکڑیں اُس وقت نارائن جی نے کہا کہ جو بات تم نے
اپنی اِچھا سے اختیار کی ہے اُس کو چھوڑنا نہ چاہیے جب دیوتا اور دیت سمندر متھتے متھتے تھک گئے تب سب نے
نارائن جی سے بنے کی کہ اے ترلوکی ناتھ اب ہم کو سامرتھ نہیں رہی کہ سمندر کو متھیں یہ بات سُن کر جب پرمیشور نے
کچھ بل اپنا اُن کو دے کر دھیرج دیا تب وہ لوگ نیا بل پاکر پھر سمندر متھنے لگے تب پہلے ایسا ہلاہل بِش سمندر سے
نکلا کہ جس کی گرمی سے سمندر کے سب جلچر جنتو جلنے لگے اور دیوتا اور دیتوں نے بھی گھبرا کر کہا کہ اے بیکنٹھ ناتھ اس
بِش کے رکھنے کا کہیں ٹھکانا کیجئے نہیں تو ہم لوگ اس کی گرمی سے مرا چاہتے ہیں تب بھگوان بولے کہ اس زہر کو
سوائے مہادیوجی کے دوسرا کوئی قبول نہیں کر سکتا تم لوگ اُن کی بنتی کرو یہ بات سنتے ہی دیت اور دیوتوں نے
شری مہادیوجی سے ہاتھ جوڑ کر بنے کی کہ اے مہاپربھو اس زہر سے تینوں لوکوں کے جیو جل کر مرا چاہتے ہیں اس کو
آپ ہی قبول کیجئے سوائے آپ کے دوسرے میں ایسی سامرتھ نہیں ہے کہ جو اس زہر کی گرمی سہہ سکے یہ بات سُنکر
شری مہادیوجی نے بچار کیا کہ میں ویشنو ہوں جو کوئی دوسرے کا دُکھ دیکھ کر اُس دُکھ کو دُور نہ کرے اُس کو ویشنو نہیں
کہنا چاہیئے اس لیے اِن کا دُکھ دُور کرنا ضروری ہے یہ سوچ کر شیوجی نے پاربتی جی کی طرف دیکھا تب پاربتی جی
بولیں کہ اے سوامی دیوتا لوگ آپ کی شرن میں آئے ہیں جس میں ان کا بھلا ہو وہ کیجئے اور نارائن جی نے بھی شیوجی
سے کہا یہ سب دیوتا ہیں اور آپ مہادیو ہیں اس لیے جو چیز سمندر سے پہلے نکلی ہے وہ آپ کو بھینٹ کرنی چاہیئے
اس سے آپ اس کو قبول کرو سب جیوؤں کا دُکھ ہرنا آپ کو اُچت ہے تب شری مہادیوجی خوش ہو کر بولے
کہ سچ ہے اس زہر کو سوائے میرے دوسرا کوئی نہیں پی سکتا اس کو میں اگر پیٹ کے اندر اُتار جاؤں تو شری
رام چندر جی کو جو میرے ہردے میں رہتے ہیں دُکھ پہونچے گا اس لیئے کنٹھ ہی میں اس بِش کو رکھنا اُچت ہے یہ کہہ
شیوجی نے وہ بِش جو پھینے [illegible] کی طرح سمندر سے نکلا تھا ایک ہی بار میں سب اپنے منہ میں ڈال لیا ڈالتے وقت
تھوڑا سا بس زمین پر گر پڑا اسی سے سنکھیا اور بچھو ناگ وغیرہ پیدا ہو کر سنسار میں آج تک موجود ہیں جو کہ مہادیوجی
وہ زہر اپنے کنٹھ میں رکھے رہے اُسی کارن گلا اُن کا باہر سے نیلا ہے اور اُنکا نیل کنٹھ نام پرسدھ ہوا نارائن جی نے

امرت درشٹی سے دیوتا اور دیتوں کو دیکھا تو سب گرمی زہر کی اُن کے انگ سے دُور ہوگئی اور دیوتاؤں نے شری مہادیو جی کی بہت استوتی کی۔

# آٹھواں ادھیاے

## نکلنا کامدھینو گئو اور امرت ادک کا سُمدر سے

شکدیو جی بولے کہ اے راجا پھر دیوتا اور دیت پرمیشور کی آگیا سے سمدر کو متھنے لگے تب دوسری مرتبہ کامدھینو گئو بہت سُندر سُمدر سے نکلی تب نارائن جی نے کہا کہ اس گئو سے سنساری بستُو جو مانگو سو مل سکتی ہے یہ سُن کر دیوتا اور دیتوں نے اس گئو کو لینا چاہا تب بیکُنٹھ ناتھ بولے کہ یہ گئو براہمن اور رکھیشوروں کو دینی چاہیئے کیونکہ وہ لوگ نِبواس کرکے کند مول آدک کھا کر دن رات ہری بھجن کرتے ہیں اور بواہ یگیہ آدک میں اُن کو راجا لوگوں سے بھیکھ مانگنی پڑتی ہے اس سے یہ گئو اُن کے پاس رہے گی جس میں وہ لوگ بیفکر ہو کر پرمیشور کا دھیان کیا کریں وید اور شاستر میں بھی ایسا لکھا ہے کہ جب آدمی کوئی کام اپنے مطلب کے واسطے کرے تو اُس کے فائدے میں سے پہلے براہمن کو کچھ دیدے جس سے اس کا کام سدھ ہو یہ بات کہہ کر شری بھگوان وہ گئو بششٹھ اور درواسا آدِک رکھیشوروں کو دے کر بولے کہ تم اس گئو کو دیولوک میں رکھو جب براہمن اور رکھیشوروں کو کسی چیز کی چاہنا ہو تب گئو اپنے استھان پر لے آکر اُس سے وہ پدارتھ مانگ لیویں اور پھر گئو کو وہاں پر پہونچا دیویں گئو دیکر جب پھر سُمدر کو متھنے لگے تب نارائن جی نے کہا کہ اب سُمدر میں سے جو نکلے اُس میں ایک چیز دیت اور ایک دیوتا لیویں تیسری مرتبہ اُچیہ شروا [illegible] نام کا گھوڑا سفید رنگ کا بہت خوبصورت نکلا تب دیتوں نے کہا کہ یہ گھوڑا راجا بلی کے چڑھنے کے لائق ہے نارائن جی نے گھوڑا دیتوں کو دے دیا چوتھی مرتبہ ایراوت ہاتھی سفید رنگ چار دانت کا نکلا وہ دیوتوں کو دیا تب دیتوں نے کہا کہ ہاتھی ہم کو دیجئے گھوڑا ہم سے پھیر لیجئے شیام سُندر بولے کہ جو بات ٹھہر گئی اُس سے پھرنا نہ چاہیئے پانچویں مرتبہ کوستبھ منی بہت تیجوان اور مہا سندر نکلی اُس کو دیکھ کر نارائن جی بولے کہ یہ چیز ہم لیں گے تب دیت اور دیوتوں نے خوش ہو کر کہا کہ بہت اچھا تب ترلوکی ناتھ نے وہ منی پرو کر گلے میں پہن لی چھٹویں مرتبہ پارجات نام کا ایک درخت نکلا تب نارائن جی بولے کہ اس کلپ برکش سے جو مانگو سو دے گا اس کو دیتوں نے لیا جو کوئی کہے کہ وہ کلپ برکش اندرلوک میں کس طرح گیا سو جاننا چاہیئے کہ جب چودہ[14] رتن سُمدر سے نکلنے کے بعد دیوتا اور دیتوں میں لڑائی ہوئی تب دیوتا دیتوں کو جیت کر وہ کلپ برکش دیولوک میں لے گئے ساتویں مرتبہ رمبھا نام اپسرا مہا سندری چھیر ساگر سے نکلی وہ کسی کو نہیں ملی ویشیا ہو کر رہی آٹھویں مرتبہ لکشمی جی مہا سندری اور تیجوان اچھا گہنا اور کپڑا پہنے داہنے ہاتھ میں کمل کا پھول اور بائیں ہاتھ میں مالا لیے سُمدر سے نکلیں اُنکا روپ دیکھتے ہی سوائے نارائن جی کے سب دیوتا اور دیتوں نے اُن پر موہت ہو کر سمدر کا متھنا چھوڑ دیا اور اُن کے چاروں طرف جمع ہو کر کہا کہ ان کو

ہم لیں گے تب لکشمی جی بولیں کہ مجھے کوئی زبردستی سے نہیں لے سکتا جس میں سب گُن ہوں گے اُسی کے پاس
میں اپنی اچھا سے رہوں گی میرے نکٹ دیوتا اور دیت دونوں برابر ہیں تم سب دیوتا اور دیت اور تپسی اور رکھیشور
اور براہمن اور گندھرب آدک اپنی پنگت باندھ کر بیٹھو ان میں سے جس پر میرا من چاہے گا اُس کے گلے
میں جے مال ڈال کر اُس کو اپنا پتی بناؤں گی جب سب اُن کی آگیا کے مطابق سب پنگت باندھ کر بیٹھے تب
لکشمی جی پہلے دیتوں کو دیکھ کر بولیں کہ ان لوگوں کا راج سدا نہیں بنا رہتا اور یہ لوگ ابھمان میں بھرے
رہ کر پاپ کیا کرتے ہیں اس لیئے ان کی سنگت نہ کرنی چاہیئے پھر تپسی اور رکھیشوروں کی طرف دیکھ کر کہا کہ یہ لوگ
مہا کرودھی ہیں تھوڑا اپرادھ کرنے پر بھی بڑا شاپ دیتے ہیں پھر گیانیوں کو دیکھ کر بولیں کہ یہ لوگ نیم اور آچار سے
نہ رہ کر من مانا کرم کرتے ہیں پھر دیوتاؤں کو دیکھ کر کہا کہ یہ لوگ نربل ہیں جب ان پر کچھ بپت پڑتی ہے تب نارائن جی
کی شرن میں جا کر اُن سے سہایتا لیتے ہیں اس لیے ان کو بھی قبول نہیں کرتی ہوں تب پرتھوی نے بہت سُندر
رتن جٹت سنگھاسن لا کر اُس پر لکشمی جی کو بیٹھالا اور جمنا اور نرمدا آدک تیرتھ استری روپ ہو کر سونے کے کلسوں
میں اپنا اپنا جل لائیں کامدھینو گئو نے دودھ دہی گوبر گئو موتر اور گھی ملا کر پنچ گبیہ بنایا پرتھوی نے پنچ گبیہ
اور تیرتھوں کے جل سے لکشمی جی کو اسنان کرایا اور بہت اُتّم گہنا اور کپڑا پہنا کر جتھا جوگ اُن کا سنگار کیا تب
لکشمی جی برہما جی کو دیکھ کر بولیں کہ یہ بوڑھے ہیں پھر اندر برون اور کبیر دیوتاؤں کو دیکھ کر کہا کہ ان سب کو آٹھوں
پہر اپنی پدوی بڑھنے کی اچھا بنی رہتی ہے پھر کوس آدک رکھیشوروں کو دیکھ کر بولیں کہ ان لوگوں کی اتنی بڑی
عمر ہے کہ کتنے ہی برہما ان کے سامنے ہو کر مر جاتے ہیں تھوڑی عمر ہونے سے نربل ہو کر اشبھ کرم کرنے سے نہیں ڈرتے
اور موت کا ڈر نہیں رکھتے جو آدمی مرنے سے ڈرتا ہے اُس سے بُرا کرم نہیں ہوتا پھر لکشمی جی نے نارائن جی کے سامنے
جا کر اُن کے روپ تیج بل اور گنوں کو دیکھ کر کہا کہ یہ ترلوکی ناتھ سب گنوں سے جیسا میرا من چاہتا ہے بھرے ہوئے
ہیں لیکن ایک دوش ان میں بھی ہے کہ سنساری وستو کی اچھا اور کسی کا موہ نہیں رکھتے اُن کی کرپا دیا کچھ جپ
اور اسمرن کے آدھین نہیں ہے دیکھو اودھو بھگت جو جنم بھر ان کی سیوا میں رہے ان کو انھوں نے آگیا دی کہ تم
بدرکا شرم میں جا کر تپ کرو تب تمھاری مُکتی ہوگی اور وہ بدھک جس نے ان کے پاؤں میں بان مارا تھا اُس کو
بان پر بیٹھا کر اُسی تن سے بیکنٹھ کو بھیج دیا یہ سب دوش ہونے پر بھی ان سے بڑا تینو لوکوں میں کوئی نہیں ہے
اس لیے میں ان کے چرن کمل داب کر اپنا جنم سپھل کروں گی یہ بات کہہ کر لکشمی جی نے وہی مالا جو ہاتھ میں
لیے تھیں بیکنٹھ ناتھ کے گلے میں ڈال دی تب بھگوان بولے کہ تم آٹھوں پہر ہمارے ہردے میں بسی رہو گی
یہ دیکھ کر دیوتا اور دیتوں نے بہت خوشی سے کہا کہ اے لکشمی جی تم نے بہت اچھا کیا کہ نارائن جی کے گلے
میں مالا ڈال دی اُسی سمے سُمدر نے آدمی کا روپ بن کر وید اور شاستر کے مطابق لکشمی جی کا بواہ نارائن جی
سے کر دیا اور بشوکرما نے گہنا پرتھوی نے موتی اور رتنوں کی مالا ناگوں نے کنڈل لا کر لکشمی جی کو
پہنائے اور شری مہا دیو جی آدی دیوتاؤں نے آنند پوربک لکشمی نارائن پر پھولوں کی برشا کی

دیت اور دیوتاؤں نے دُندبھی آدک بڑی خوشی سے بجائی اندر کی اپسراؤں نے آکاش میں آکر ناچ دکھلایا اور
گندھربوں نے گانا سُنایا اُس وقت تینوں لوک میں منگلاچار ہوا لکشمی جی کے درشن سے دیوتا اور دیتوں کے
انگ میں بل آگیا پھر نارائن جی کی آگیا سے دیوتا اور دیت سُمندر متھنے لگے تب نویں مرتبہ کنّیا روپ ہو کر باروُنی
سُمندر سے نکلی اُس کو دیتوں نے لے لیا دسویں مرتبہ ایک پروش بہت سُندر اور تیجوان دھنونتری نام وید یہ پرمیشور
کا اوتار یگیہ کا ایک بھاگ لینے والا ایک ہاتھ میں امرت کا کلسا اور دوسرے ہاتھ میں ایک ہڑ لیے
سُمندر سے نکلا اُس کو دیکھتے ہی دیوتا اور دیتوں نے خوش ہو کر کہا کہ اسی امرت کے واسطے ہم لوگوں نے اتنا پرشرم کیا
تھا سو نکلا یہ کہتے ہی ایک دیت نے دوڑ کر وہ کلسا دھنونتری وید یہ سے چھین لیا تب دیوتا بولے کہ اس میں آدھا
حصہ ہمارا بھی ہے دیتوں نے اُدھرم سے جواب دیا کہ ہمارے پینے سے جو بچے گا سو تم کو بھی دیں گے جب دیوتاؤں
نے ہار مان کر یہ حال نارائن جی سے کہا تب بیکنٹھ ناتھ بولے کہ تمہارے کہنے سے یہ لوگ امرت نہ دیں گے
لیکن ہم اپنی مایا سے کوئی اُپائے کر کے امرت تم کو پلا دیں گے تم سوچ مت کرو نارائن جی کے کہنے سے دیوتاؤں
کو دھیرج ہوا دیت امرت کا کلسا جو دھنونتری وید یہ سے چھین لے گئے تھے سو اُس کلسے کو اور دیت جو زیادہ
بلوان تھے ایک دوسرے سے چھین لیتے تھے لیکن کسی دیت کو اتنا وقت نہیں ملتا تھا جو اُس امرت کو پی سکے
اُسی سمے نارائن جی استری روپ موہنی مورت مہا سُندر اُتم گہنے کپڑے اور رتن پہنے پرگٹ ہو کر جہاں دیوتا اور
دیت تھے اُس طرف چلے آئے اتنی کتھا سنا کر شکدیو جی بولے کہ اے راجا موہنی روپ اُس کو کہتے ہیں جس کا روپ دیکھنے
سے دیوتا دیت آدمی یوگیشور مُنی اور جتی سب موہت ہو کر بے سُدھ ہو جاتے ہیں وہی روپ پرمیشور نے
دھارن کیا تھا۔

## نواں ادھیائے

## لینا کلسا امرت کا موہنی روپ بھگوان کا دیتوں سے

شکدیو جی بولے کہ اے راجا پریکشت جب دیوتا اور دیتوں نے اُس موہنی روپ استری کو اپنی طرف آتے دیکھا
تو وہ لوگ اُس کے روپ پر موہت ہو کر امرت پینا بھول گئے جب وہ روپ وتی استری اُن دیتوں کی طرف
کٹ کش ناز و ادا کرتی ہوئی چلی تو اُنھوں نے بہت خوش ہو کر آپس میں کہا کہ دیکھو ہمارا بھاگیہ اُدے ہوا جو ایسی
مہا سُندر استری جس کے برابر تینوں لوکوں میں دوسری استری نہ ہوگی ہماری طرف چلی آتی ہے ہم لوگ امرت
پینے کا جھگڑا جو آپس میں کرتے ہیں اُس کے فیصلہ کرنے کے واسطے اس استری کو پنچ قرار دے کر امرت کا کلسا
اس کے سامنے رکھ دیویں جو یہ اپنے دھرم سے سب کو بانٹ کر پلا دیوے اُس کو پی لیویں آپس میں جھگڑا
کرنا اچھا نہیں ہوتا یہ صلاح کر کے دیتوں نے امرت کا کلسا موہنی روپ بھگوان کے پاس لے جا کر کہا کہ

اے مہاسندری اس امرت کے پینے کے واسطے ہم لوگوں میں جھگڑا ہے اس لیئے ہم اپنی خوشی سے تم کو پنچ ٹھہرا کر چاہتے ہیں کہ یہ امرت تم اپنے ہاتھ سے بانٹ کر سب کو پلادو جب موہنی روپ بھگوان اُن کی باتوں پر کچھ دھیان نہ کر کے آگے چلے اور دیتوں نے اُن کے چرنوں پر گر کر امرت بانٹنے کے واسطے بہت بنتی کی تب موہنی روپ بھگوان نے دیتوں کی طرف دیکھ کر مسکرادیا وہ مُسکرانا دیکھ کر دیت لوگ اچیت ہوگئے تب موہنی روپ بھگوان سے دیتوں کو اپنے روپ پر موہت دیکھ کر کہا کہ تم لوگ مجھ بیشیا استری سے کہاں کی جان پہچان رکھ کر امرت بانٹنے کے واسطے پنچ ٹھہراتے ہو گیانی کو کبھی بیشیا کا بشواس نہیں کرنا چاہیئے جو تم امرت بانٹنے کے واسطے ایسی ہی ہٹھ کرتے ہو تو میرے نکٹ امرت نکالنے میں تمھارا اور دیوتاؤں کا پرشرم برابر ہے تمھاری خوشی ہو تو میں آدھا آدھا امرت دونوں کو پلادوں اگر تم لوگ جو آدھرم سے سب امرت لینا چاہتے ہو تو میں ایسی جھوٹی پنچایت نہیں کرتی یہ بچن سُن کر دیتوں نے کہا کہ اے پران پیاری تم سچ کہتی ہو ہم لوگ اَدھرم سے سب امرت اکیلے پینا چاہتے تھے اب ہم نے تم کو اپنا پنچ مانا ہے اس کارن ہم لوگ تمھاری آگیا مانیں گے جو چاہو سو تم کرو جب موہنی روپ بھگوان نے جانا کہ دیت لوگ اچھی طرح اُن کے بس ہو چکے ہیں تب دیت اور دیوتاؤں سے کہا کہ تم لوگ اسنان کر کے پوتر ہو کر اگنی میں آہوتی دو اور دونوں الگ الگ نپگت باندھ کر کُشا کے آسن پر بیٹھو تو میں امرت بانٹ کر پلادوں گی جب موہنی روپ بھگوان کے کہنے سے دیوتا اور دیت اچھا اچھا گہنا اور کپڑا پہن کر الگ الگ بیٹھے تب موہنی روپ بھگوان دیتوں سے بولے کہ میں پہلے دیوتاؤں کو امرت دے کر پیچھے تم کو پلاؤں گی دیتوں نے کہا کہ ہم کو تمھارا کہنا منظور ہے یہ سنتے ہی موہنی روپ بھگوان نے کلسا امرت کا اٹھا لیا اور دیوتوں کی نپگت میں جا کر اُن کو امرت پلایا اور دیتوں کی طرف ترچھی چتون سے دیکھنا شروع کیا تو دیت لوگ اُسی چتون کے مدسے متوالے ہو کر امرت کا پینا بھول گئے جب موہنی روپ بھگوان سب دیوتاؤں کو امرت پلاتے ہوئے نپگت کے بیچ میں جہاں سورج اور چندرما بیٹھے تھے پہونچے تب راہو نام کے دیت نے امرت کا کلسا دیکھ کر بچار کیا کہ اس استری نے ہم لوگوں کو اپنے روپ پر موہت کر کے سب امرت دیوتاؤں کو پلا دیا اور دیتوں کو امرت پینے سے نراش رکھا ایسا بچار کر اُس دیت نے اپنا روپ دیوتاؤں کے جیسا بنا لیا اور سورج اور چندرما کے بیچ میں بیٹھ کر امرت پیا تب سُورج اور چندرما نے چلا کر موہنی روپ بھگوان سے کہا کہ یہ دیت ہے جیسے ہی یہ بچن موہنی روپ بھگوان نے سُنا ویسے ہی بچا ہوا امرت چندرما پر گرا کر سُدرشن چکر سے راہو کا سر کاٹ لیا لیکن وہ دیت امرت پینے کے پرتاپ سے نہیں مرا سر اور دھڑ اُس کا دو روپ ہو کر الگ الگ اُٹھ کھڑا ہوا سورج اور چندرما نے موہنی روپ بھگوان سے کہا کہ اے مہاراج اب اس کو نہ ماریئے چھوڑ دیجیئے کیونکہ جتنے ٹکڑے اس کے شریر کے ہوں گے امرت پینے کے پرتاپ سے اتنے ہی روپ ہو کر جیتے رہیں گے یہ سُن کر موہنی روپ بھگوان نے راہو سے کہا کہ تو نے دیوتاؤں میں بیٹھ کر امرت پیا ہے اس لیے تو دیتوں کا لکشن اور سُوبھاؤ چھوڑ دے سُورج آدک سات گرہوں کے ساتھ رہ کر اپنی پوجا لیا کر اُسی دن سے نوگرہ (नवग्रह) ہوئے اس کے سر کو راہو اور دھڑ کو کیتو کہتے ہیں سورج اور چندرما کے بتلانے سے

موہنی روپ بھگوان نے راھو دیت کا سر کاٹ لیا تھا اسی سبب سے اُن سے دشمنی رکھ کر جب اماوس کے دن اور پورناسی کی رات کو بہت پرکاش سورج اور چندرما میں ہوتا ہے تب وہی راھو اور کیتو آکر اُن کو نگلنا چاہتے ہیں جس کو چندر گرہن اور سورج گرہن کہتے ہیں اُس وقت بھگوان کی آگیا سے سُدرشن چکر ان کی رکشا کرتے ہیں اتنی کتھا سُنا کر شکدیو جی بولے کہ اے راجا موہنی روپ بھگوان نے امرت پلا کر سُدرشن چکر کو واسطے رکشا کرنے سورج اور چندرما کے چھوڑا اور آپ انتردھان ہو کر بیکنٹھ کو پدھارے بھگوان نے یہ بچار کر دیتوں کو امرت نہیں پلایا کہ وہ لوگ امرت پینے سے امر ہو کر سنساری جیوؤں کو دُکھ دیں گے ان کو امرت پلانا ایسا ہے جیسے کوئی سانپ کو دودھ پلاوے ۔

## دسواں ادھیاے

### لڑائی ہونا دیوتا اور دیتوں سے

شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا امرت نکالنے میں محنت دیوتا اور دیتوں کی برابر تھی لیکن جس کو نارائن جی دیتے ہیں وہی پاتا ہے جس طرح آدمی اپنے فائدے کے واسطے بہت تدبیر کرتے ہیں اُن میں جس پر بھگوان کی کرپا ہوتی ہے وہی اپنا مطلب پاتا ہے نہیں تو بغیر مرضی پرمیشور کے سب محنت اُس کی بیکار جاتی ہے اسی طرح دیتوں کی دشا ہوئی اے راجا جب موہنی روپ بھگوان وہاں سے انتردھان ہو گئے تب سب دیت لوگ ہوش میں آ کر کہنے لگے کہ وہ سُندری سب امرت دیوتاؤں کو پلا کر کہاں چلی گئی اُن دیتوں میں جو بدھمان تھے اُنھوں نے کہا کہ کلش امرت کا تمھارے ہاتھ لگا تھا تم لوگوں نے اپنی اگیانتا سے ایک استری پر موہت ہو کر امرت اس کو دیدیا وہ موہنی روپ نارائن جی تھے جنھوں نے دیوتاؤں کی سہایتا کرنے کے واسطے ہم کو دھوکھا دے کر امرت لے لیا یہ سمجھتے ہی دیت لوگ کرودھ کر کے دیوتاؤں سے لڑائی کرنے کے واسطے تیار ہوئے دیوتاؤں نے بھی لڑائی کی تیاری کی دیوتاؤں کی طرف راجا اندر ایراوت ہاتھی پر چڑھے اور چندرما سورج اور برُون اور کبیر آدک سیناپتیوں کو اپنے ساتھ لیا وہ لوگ اچھے اچھے گہنے اور کپڑے پہنے اور بہت طرح کے ہتھیار لیے رتھ گھوڑا ہاتھی اور بان آدک پر بیٹھ کر رن بھومی میں آئے دیتوں کی طرف سے راجا بلی بہت اچھے گہنے اور کپڑے پہنکر پربھاس نام آکاش گامی بمان پر جو مے نامی دانو نے اُس کو بنا کر دیا تھا سوار ہوا اور رہیگریو دوئی مور دھا بپرچتّی اور کال نیمی آدک اُس کے سیناپتیوں نے اچھا اچھا گہنا اور کپڑا پہن کر بہت طرح کے ہتھیار باندھ لیے اور شیر اور پنچھی اور مچھلی اور بان آدک پر چڑھ کر لڑائی کے میدان میں آئے اُس وقت دونوں فوجوں میں مارو باجا بجنے اور بہت طرح کے جھنڈے پھہرانے سے ایسی شوبھا معلوم دیتی تھی جیسے دوسرا چھیر سمُندر وہاں پرگٹ ہوا ہو اتنی فوج دونوں طرف تھی کہ جس کی گنتی کوئی نہیں کر سکتا تھا ۔ دیوتا اور دیت

اپنی برابر والی جوڑی کو دیکھ کر سوار سے سوار اور پیدل سے پیدل لڑنے لگے اس طرح دونوں طرف سے تلوار چکر بھسنڈی تیر سانگ ترشول اور بجر آدک بہت طرح کے ہتھیار چلنے لگے راجا بلی اور اندر سے سانگ بجر اور ترشول آدک بہت طرح کے ہتھیار چل کر ایسا دیو اسُر سنگرام ہوا جس میں خون ندی کی طرح بہہ نکلی اور ہتھیاروں کی گھٹا چھا گئی تلواریں بجلی کی طرح چمکتی تھیں جب اُس لڑائی میں پرمیشور کی کرپا سے دیوتاؤں نے بہت دیتوں کو مار ڈالا اور اندر نے مارے بانوں کے راجا بلی کو گھبرا دیا تب اس نے سامنے لڑنے کی سامرتھ نہ رہنے سے مایا یدھ کرنا شروع کیا اور اپنا بان آکاش میں لے جا کر دیوتاؤں کی فوج پر ہتھیار پہاڑ آگ خون اور پیپ وغیرہ برسانے لگا ننگی راکششیاں کھڑک اور کھپر لیے دیوتاؤں کی فوج میں آ پہونچیں چاروں طرف سے سمندر کا پانی چڑھا آتا دکھائی دینے لگا یہ دشا دیکھتے ہی دیوتاؤں نے گھبرا کر نارائن جی کا اسمرن کر کے اُن سے سہایتا چاہی تب دین دیال انتریامی اپنے بھگتوں کا دُکھ دیکھ کر اُسی سمے گرڑ پر چڑھے چتر بھجی روپ سے ہتھیار دھارن کئے ہوئے دیوتاؤں کی فوج میں آئے اور اُن کو دھیرج دے کر کہا کہ تم لوگوں نے امرت پیا ہے مرنے سے بے ڈر ہو کر دیتوں سے لڑو وہ تم کو نہیں جیت سکیں گے تب بھگوان کا درشن پانے اور اُن کے دھیرج دینے سے سب دیوتا بہت بل پا کر پھر دیتوں سے لڑنے لگے نارائن جی کو دیکھتے ہی کال نیمی دیت شیر پر چڑھا ہوا ان کی طرف دوڑا اور ایک ترشول اُن پر چلایا تب بیکنٹھ ناتھ نے وہ ترشول پکڑ کر سدرشن چکر سے اُس کا سر باہن سمیت کاٹ ڈالا کال نیمی کا مرنا دیکھ کر مالی اور سمالی دیت بھگوان کے سامنے لڑنے آئے شیام سندر نے ان کے سر بھی سدرشن چکر سے گرا دئے پھر مالیوان माल्यवान دیت نے آ کر ایک گدا نارائن جی پر اور دوسری گدا گرڑ کو ماری مہا پربھو نے اُس کا بھی سر سدرشن چکر سے کاٹ لیا ۔

# گیارھواں ادھیائے

## وجے ہونا دیوتاؤں کی

شکدیو جی بولے کہ اے راجا پریکشت بیکنٹھ ناتھ کے آتے ہی دیتوں کی سب مایا اس طرح جاتی رہی جس طرح سپنے کا دُکھ جاگنے سے جاتا رہتا ہے دیوتاؤں کو بڑا بھروسہ ہو گیا اور راجا اندر اور راجا بلی سے پھر سنگھ یدھ ہونے لگا راجا اندر نے کہا کہ اے راجا بلی تم نٹوں کی طرح چھل کر کے ہمارا راج لینا چاہتے ہو شور بیروں کی طرح سامنے ہو کر یدھ کرو آج دیتوں کو مار کر سب دنوں کا بیر تم سے لوں گا یہ بچن سنتے ہی راجا بلی بولا کہ اے اندر ابھی چار دن ہوئے کہ تم ہمارے سامنے سے بھاگ گئے تھے آج تم کو ایسا ابھمان نہیں کرنا چاہئے ہمیشہ دن کسی کے برابر نہیں رہتے اگیانی آدمی تھوڑا دکھ اور سکھ ہونے سے ابھمان کرتے ہیں جیت ہار پرمیشور کے ادھین ہے اس سے ہمارا اور تمھارا کیا ہوا کچھ نہیں ہو سکتا ایسا کہہ کر راجا بلی نے راجا اندر کو بانوں سے بیاکل کر دیا تب

راجا اندر نے بجر سے راجا بلی کو مارا تب راجا بلی اس طرح آکاش سے پرتھوی پر بان سمیت گرا جس طرح پنکھ کٹا ہوا پہاڑ گرتا ہے یہ دشا راجا بلی کی دیکھتے ہی بکیش نام دیت نے اپنی سواری کے شیر کو دوڑا کر ایک گدا راجا اندر پر اور دوسری ایراوت ہاتھی کے مستک پر ایسی ماری کہ وہ ہاتھی بیاکل ہو کر گھٹنوں کے بل بیٹھ گیا تب اندر ہاتھی پر سے اُتر کر رتھ پر چڑھے جب ماتل سارتھی کی پھرتی دیکھ کر بکیش دیت نے ایک ترشول ماتل سارتھی کے مارا تب اندر نے بجر سے اُس بکیش کا سر کاٹ لیا اُس کے مارے جانے کا حال نارد جی سے سنکر نموچی اور بلی اور پاک نام کے تین مہابلوان دیت اندر سے لڑنے کو آئے انھوں نے اندر کو دربچن کہہ کر اتنے بان مارے کہ اندر رتھ سمیت اس طرح چھپ گئے جس طرح سورج بدلی میں چھپ جاتا ہے جب یہ دشا دیکھ کر سب دیوتا گھبرائے تب اندر نے اپنے بجر سے بل اور پاک دونوں دیتوں کو مار کر پھر وہی بجر نموچی پر چلایا لیکن اُس بجر سے نموچی کا سر نہیں کٹا جب اندر نے من میں بہت گھبرا کر کہا کہ جس بجر سے میں نے برترا سُر کو مار کر پہاڑوں کی بھجائیں کاٹی تھیں اس بجر سے نموچی کا سر نہ کٹا اس سے معلوم ہوتا ہے کہ میرے بجر کی سامرتھ جاتی رہی یہی سوچ بچار اندر کر رہے تھے کہ اُسی سمے یہ آکاش بانی ہوئی کہ اے اندر نموچی کو بردان ہے کہ وہ کسی گیلی یا سوکھی چیز سے نہیں مرے گا کوئی دوسرا اُپاے اس کے مارنیکا کرو یہ آکاش بانی سُنتے ہی اندر نے سُمدر کا پھینا بجر میں لپیٹ کر اُس پر چلایا تو سر اُس کا کٹ گیا جب اسی طرح دوسرے دیوتاؤں نے بھی بہت سے دیتوں کو مارا تب برھما جی نے بچار کیا کہ دیوتا اور دیت دونوں میری اولاد ہیں اور دیوتا سب دیتوں کو مارنا چاہتے ہیں ایسا سمجھ کر برھما جی نے نارد منی سے کہا کہ تم جا کر سب دیوتاؤں کو سمجھا دو کہ اب نہ لڑیں اُسی سمے نارد جی نے جا کر دیوتاؤں سے کہا کہ تم نے سینا پتیوں کو مار ڈالا اب سب دیتوں کو کس واسطے مارتے ہو اور دیتوں کو سمجھایا کہ ابھی تمھارے دن کھوٹے ہیں مت لڑو جب نارد مُنی کے سمجھانے سے دیوتا اور دیتوں نے لڑنا چھوڑ دیا تب اندر آدک دیوتاؤں نے پرمیشور کی دیا سے جیت کر نقارہ بجایا اپسراؤں نے ناچ اور گندھربوں نے گانا سُنایا جب نارائن جی بیکنٹھ کو گئے تب سب دیوتا پرمیشور کا جس گاتے ہوئے اپنے اپنے لوک میں جا کر سُکھ اور آنند کرنے لگے اور راجا اندر اپنے سنگھاسن پر بیٹھے اور جب نارد مُنی کی آگیا سے دیت لوگ اور راجا بلی اُن دیتوں کے سر جو کٹے ہوئے تھے اور گھائل دیتوں کو اٹھا کر استاچل پربت پر شکراچاریہ کے پاس لے گئے اور شکراچاریہ نے سنجیونی ودیا سے سب دیتوں کو جلا کر راجا بلی کو بہت دھیرج دیا راجا بلی نے ہنستے ہوئے ہاتھ جوڑ کر کہا کہ اے مہاراج میں آپ کی دیا سے کچھ سوچ نہیں کرتا کبھی ہماری جیت ہوتی ہے کبھی دیوتاؤں کی اب دیوتاؤں کے دن اچھے ہیں اس سے ان کی جیت ہوئی جب ہمارے دن اچھے آویں گے تب ہم لوگ بھی آپ کے آشیرباد سے دیولوک کا راج پاویں گے یہ سُن کر شکراچاریہ نے راجا بلی کے دھیرج اور گیان کی بڑائی کی اتنی کتھا سُنا کر شکدیو جی بولے کہ اے راجا تم نے امرت نکالنے اور پلانے کی کتھا جو پوچھی سُو ہم نے کہی ۔

# بارھواں ادھیاے

## کتھا شکدیوجی کا سُندرتائی موہنی روپ بھگوان کی راجا پرکیشت سے

اتنی کتھا سن کر راجا پرکیشت نے پوچھا کہ اے شکدیو سوامی موہنی روپ کیسا سُندر تھا کہ جس کو دیکھ کر سب دیوتا اور دیت ایسے موہت ہو گئے کہ دیتوں کو امرت پینا بھول گیا شکدیوجی بولے کہ اے راجا ہم اُس روپ کا برنن ہم سے کہاں تک کریں وہ موہنی روپ ایسا سُندر تھا کہ جس کو دیکھ کر شری مہادیوجی بھی جنھوں نے کامدیو کو بھسم کر ڈالا تھا موہت ہو گئے تھے تو پھر دیوتا اور دیت اور آدمی وغیرہ کون گنتی میں ہیں جو اپنے کو سنبھال سکیں اسکی کتھا اس طرح پر ہے کہ ایک دن شری پارتی جی نے شری مہادیو سوامی سے کہا کہ وشنو بھگوان نے جس استری روپ سے دیتوں کو موہ لیا تھا اُس روپ کو میں دیکھا چاہتی ہوں یہ سُن کر شری مہادیوجی شری پارتی جی سمیت نندی گن پر سوار ہو کر بیکنٹھ میں نارائن جی کے پاس گئے وشنو بھگوان نے اُن کو آدر پوربک بٹھا کر پوچھا کہ آج آپ کدھر چلے تب شری مہادیوجی نے استوتی کر کے بنے پوربک کہا کہ اے دینا ناتھ جس روپ سے آپ نے دیتوں کو موہ لیا تھا اُسی موہنی روپ کو میں بھی دیکھا چاہتا ہوں بیکنٹھ ناتھ بولے کہ اے مہادیوجی موہنی روپ کے دیکھنے سے تم کام بس ہو کر بے قرار ہو جاؤگے شری شیوجی نے جواب دیا کہ دیت لوگ اپنے من اور اندریوں کے ادھین رہ کر کامدیو کے بس ہو رہے تھے اس سے اُن کی یہ دشا ہوئی میں اپنی اندریوں کو بس میں رکھتا ہوں اس لیے موہنی روپ دیکھ کر اُس پر موہت نہ ہوں گا پارتی بھی اس روپ کو دیکھنا چاہتی ہیں جس طرح آپ میری بنتی سدا مانتے رہے ہیں اسی طرح یہ اچھا بھی میری پوری کیجیے یہ سُن کر وشنو بھگوان بولے کہ اے بھولا ناتھ تم ہمارے نرگُن روپ کے چاہنے والے ہو جو گھٹنے اور بڑھنے کھانے اور پہننے سے رہت ہے کسی کو دکھلائی نہیں دیتا سو تم اُسی روپ کو دیکھا کرو سگُن روپ پر اُس کو دیکھنا اُچت ہے جس کو نرگُن روپ دیکھنے کا گیان نہ ہو کہ سگُن روپ دیکھ کر نرگُن روپ سے پریت پیدا کرے اور جو اگیانی میرے نرگُن روپ کو نہیں دیکھ سکتے اُن کو میں اپنے سگُن روپ کا درشن دے کر گیانی بناتا ہوں کہ وہ تھوڑا سا پریم کر کے اپنا مطلب پا جاویں جب یہ سب باتیں سننے پر بھی شری مہادیوجی نے موہنی روپ دیکھنے کے واسطے بہت ہٹھ کی تب بیکنٹھ ناتھ ہنس کر بولے کہ تم اور پارتی جی دونوں اوٹ میں جا کر بیٹھو ہم تم کو اپنا موہنی روپ دکھلا دیں گے لیکن چیتن بنے رہنا یہ کہہ کر نارائن جی وہاں سے انتردھان ہو گئے جب شری مہادیوجی اور شری پاربتی جی دونوں آڑ میں ہو بیٹھے تب شیام سُندر کی اچھا سے اُس جگہ ایک باغ بہت اچھا کُنڈ اور باؤلی اور بہت طرح کے پنچھیوں سمیت پیدا ہو گیا اُس وقت شری شیوجی اور شری پاربتی جی بڑی ابھلاشا سے چاروں طرف دیکھ کر آپس میں کہتے تھے کہ دیکھا چاہیے کہ وہ روپ کدھر سے پرگٹ ہوتا ہے شری پاربتی جی اپنی سُندرتا کے سامنے

دوسری استری کو کچھ نہیں سمجھتی تھیں اس لیئے وہ موہنی روپ دیکھنے کی بڑی چاہ رکھ کر یہ بچار رہی تھیں کہ وہ روپ مجھ سے سوائے سُندر ہے یا نہیں اسی اِچھا سے شری پاربتی جی بار بار اُٹھ کر اُس باغ میں چاروں طرف دیکھتی تھیں جس سمے شری مہادیو جی اور شری پاربتی جی موہنی روپ دیکھنے کے واسطے بہت آشار کھتے تھے اُسی سمے یکایک ایک طرف سے موہنی روپ استری سُندری اچھا گہنا اور کپڑا پہنے پرگٹ ہوئی اور گُھار بند اُس کا بجلی کی طرح چمکتا تھا اور جڑاؤ کردھنی گھونگھر ودار کمر میں پہنے ایک گیند کپڑے کا بہت اچھا اور گول ریشم سے سیا ہوا جیسا لڑکے کھیلا کرتے ہیں اپنے ہاتھ میں لیئے آکاش میں اُچھال کر پھر روک لیتی تھی سو گیند اُچھالنے اور آکاش اور پرتھوی یعنی نیچے اور اوپر دیکھنے کے وقت انار ایسی چھاتی اُس کی دکھلائی دیتی تھی تب دیکھنے والوں کا مَن ڈگ جاتا تھا اس طرح وہ موہنی روپ باغ میں چاروں طرف گیند کھیلتی پھرتی تھی جیسے شری مہادیو جی کی اور اُس کی آنکھیں چار ہوئیں اور اُس موہنی نے آنکھ مٹکا کر مسکرا دیا ویسے ہی شری مہادیو جی اُس کا روپ اور چتون دیکھتے ہی کام آتر ہو کر اس پر موہت ہوگئے اور مرگ چھالا جو پہنے تھے اُس کو اُتار کر پھینک دیا اور شری پاربتی جی کو وہاں اکیلی چھوڑ کر اُس موہنی کے سامنے چلے گئے وہ سُندری شری مہادیو جی سے کچھ اسنیہہ نہ کر کے آگے کو چلی تب شری مہادیو جی اُس موہنی پر اس طرح موہت ہو کر اُس کے پیچھے دَوڑے جس طرح سانڈ گؤ کے پیچھے دَوڑتا ہے کامدیو نے موقع پا کر شیو جی سے اپنا بدلا لیا جب شری مہادیو جی اُس موہنی کے پاس پہونچے اور اُس نے گھونگھٹ نکال کر اپنا منھ چھپا لیا تب بھولا ناتھ اُس کے مُنھ چھپا لینے سے بہت بیاکل ہو کر مَن میں کہنے لگے کہ مجھ سے بڑی بھول ہوئی جو اس کے پاس آیا کہ منھ دیکھنے سے بھی بکھڑ رہا اور شری پاربتی جی نے بھی وہاں جا کر اُس استری کی سندرتا دیکھی تو اپنے روپ کو اس کے سامنے ہزار حصّہ میں ایک حصّے کے بھی برابر نہیں پایا پانوں اُس موہنی کا موتی کی طرح چمکتا دیکھ کر بہت شرمندہ ہو کر اپنے مَن میں کہا کہ ایسی سندر استری میں نے کبھی نہیں دیکھی تھی اس کے سامنے میری کچھ گنتی نہیں ہے جب شری مہادیو جی بہت کام آتر ہو کر بے چین ہوگئے اور گیان کی باگ ہاتھ سے چھوٹ گئی تب شیو جی نے دوڑ کر اُس موہنی کو اپنے گلے سے لگا لیا سو وہ جھٹک کر آگے کو چلی جب گود میں لینے سے شری مہادیو جی بہت بے صبر ہوگئے تب اُس کو پکڑنے کے واسطے اس کے پیچھے دَوڑے لیکن وہ موہنی اس طرح چمک کر نکل جاتی تھی کہ دوڑنے پر بھی شیو جی کا ہاتھ اُس کے بدن تک نہیں پہونچتا تھا اُسی سمے وہ سُندری شری مہادیو جی کی درشٹی سے انتردھان ہو کر ایک ساعت میں پھر پرگٹ ہوئی تب شری شنکر جی نے اُس کو جھپٹ کر پکڑ لیا پھر وہ شری مہادیو جی کو جھٹک کر الگ ہوگئی جب اس کھینچا کھینچ میں کپڑا موہنی روپ بھگوان کا ڈھیلا ہو کر گر پڑا اور شیو جی نے اُس کو ننگی دیکھا تو کامدیو کے بس ہو کر اُس کو گود میں اُٹھا لیا اور بھگوان کی اِچھا سے اُسے گود میں لیے ہوئے اُسی طرح رکھیشوروں اور منیشوروں کے استھانوں پر بھٹکا کئے جب بھولا ناتھ بہت دَوڑنے سے تھک گئے اور رکھیشوروں اور منیشوروں کے آگے بہت شرمندہ ہوئے اور موہنی روپ کو گود میں لینے سے گیان اور دھیرج اُن کا چھوٹ کر دیر یہ گر پڑا تب موہنی روپ بھگوان یہ دشا اُن کی

دیکھ کر وہاں سے انتردھان ہو گئے سو جہاں جہاں شری مہادیو جی کا ویریہ گرا وہاں سونا چاندی اور پارے کی کھان پیدا ہو گئی ویریہ گرنے اور موہنی روپ کے انتردھان ہونے سے شری مہادیو جی بہت اُداس اور رنجیت ہو ایک درخت کے نیچے بیٹھ گئے اور یہ اچنبھا کرنے لگے کہ پھر وہ موہنی پرگٹ ہو اُسی سمے شری پاربتی جی وہاں پہونچ گئیں اُن کو دیکھتے ہی شری مہادیو جی نے بہت رنجیت ہو کر من میں کہا کہ دیکھو میں کام کرودھ لوبھ اور موہ کو اپنے بس جان کر ہزاروں برس سمادھی میں بیٹھا تھا سو اس موہنی روپ کے دیکھنے سے سب گیان دھیان بھول کر میں بے سُدھ ہو گیا اور اُس کے پیچھے پاگل کی طرح دوڑتا پھرا اور اپنا دھیرج اور بڑائی چھوڑ کر منیوں اور رکھیشوروں کے رُنکٹ اپنی ہنسی کرائی اس سے مجھ کو معلوم ہوتا ہے کہ میں نے کامدیو کو اپنے بس میں رکھنا کہہ کر نارائن جی سے موہنی روپ دیکھنے کی ہٹھ کی تھی اسی سے گرب پرہاری بھگوان نے گیان میرا ہر کر میری یہ دشا کی سنسار میں جو لوگ اپنے گیان کا گھمنڈ کرتے ہیں اُن کو مورکھ سمجھنا چاہئیے پرمیشور کی مایا ایسی پربل ہے کہ جس سے کوئی چھوٹ نہیں سکتا ایسا بچار کر شری مہادیو جی بہت چنتا کرنے لگے جب پرمیشور نے دیکھا کہ بھولا ناتھ میرے بھگت بہت رنجیت ہو کر اسی سوچ میں اپنا تن تیاگ کرنا چاہتے ہیں تب وشنو بھگوان چتربھجی روپ سے شیو جی کے پاس آ کر پرگٹ ہوئے اور شری مہادیو جی کا ہاتھ پکڑ کر آدر پوربک بولے کہ اے سدا شیو بھولے ناتھ تم کچھ چنتا مت کرو یہ موہنی روپ دیکھنے سے یوگی اور منی آدک کسی کا گیان ٹھکانے نہیں رہتا مایا روپی استری کی چاہنا میں بڑے بڑے رکھیشور مہاتما اور سنساری جیو اپنا دھرم کرم چھوڑ دیتے ہیں اس مایا روپی سمدر میں کون چیتن ایسا ہے جو نہیں ڈوبا اس مہا ساگر سے کوئی باہر نہیں نکل سکتا دیکھو شمبھ اور نشمبھ دیت دونوں بھائی کیسے بلوان تھے جب میری مایا بھوانی روپ ہو کر اُن کے پاس گئی اور اُن دونوں بھائیوں نے چاہا کہ یہ سُندری اُن کے پاس رہے تب مایا روپی بھوانی نے اُن دونوں سے کہا کہ تم دونوں میں جو بہت بلوان ہوگا اُس کے پاس میں رہونگی سو دونوں بھائی مایا روپی بھوانی کے واسطے آپس میں لڑ کر مر گئے سوائے اُن کے اور بہت سے دیوتا دیت آدمی اور گیانی لوگوں نے کامدیو کے نشے میں خراب ہو کر کام روپی دشمن سے ہار مانی ہے اس لئے استری روپی مایا کو بہت زبردست سمجھنا چاہیئے پر تم کو میری مایا نہیں بیاپے گی کیونکہ تم سدا میری چرچا اور دھیان میں رہتے ہو جو تم کہو اس سمے موہنی روپ مایا کیوں تم کو بیاپی تو اس کا کارن یہ ہے کہ تم نے ہمارے نرگن روپ کا دھیان چھوڑ کر اپنے کو ہم سے الگ سمجھا اور ہماری مایا کا تماشا دیکھنا چاہا اس سے یہ گت تمہاری ہوئی اب تم دھیرج رکھو ہماری مایا تم کو پھر نہیں بیاپیگی جب نارائن جی نے اس طرح شیو جی کو بودھ کرایا تب وہ دھیرج دھر کر بیکنٹھ ناتھ کو ڈنڈوت کر کے بدا ہوئے اور کیلاش پربت پر آ کر شری پاربتی جی سے کہا کہ تم نے نارائن جی کی مایا کا چرتر دیکھا میں انھیں جیوتی سروپ کا دھیان جو میرے اشٹ دیو ہیں آٹھوں پہر کرتا ہوں اتنی کتھا سُنا کر شکدیو جی بولے کہ راجا جو آدمی سمدر متھن کی کتھا سُن کر کسی روزگار کو شروع کرتا ہے تو اُس دھندے بیاپار میں اُس کا منورتھ پورا ہوتا ہے۔

# تیرھواں ۱۳ ادھیائے

## کہنا شکدیوجی کا کتھا آٹھ منونتروں کی راجا پرکشت سے

شکدیوجی بولے کہ اے راجا پرکشت ایک منونتر اکہتر ۷۱ چوکڑی चतुर्युग کا ہوتا ہے اور ایک اندر ایک منونتر تک راج کرتا ہے ہر منونتر میں پرمیشور ایک اوتار دھارن کرتے ہیں اور ادھرمیوں کو مار کر دھرم کی رکشا کرتے ہیں چرنجیو رکھیشور کی عمر ایک منونتر کی ہوتی ہے برھما جی کے ایک دن میں چودہ اندر راج کر کے گزر جاتے ہیں سو چھ ۶ منونتروں کی کتھا ہم تم سے کہہ چکے اب ساتواں منو بوسوان کا بیٹا شرادھ دیو نام جو برتمان ہے اس منونتر میں اکشواکو آدک منو کے دس بیٹے آدیتہ آدک دیوتا اگستیہ ۱ اتری ۲ بشسٹھ ۳ بشوامتر ۴ گوتم ۵ اور جمدگن ۶ بھردواج ۷ سپت رشی اور پرندر نام اندر اور کشیپ جی کی ادتی نام استری سے وامن اوتار ہوا تھا اس کی کتھا بستار پوربک آ گئے کہیں گے آٹھواں ساورنی نام منو اور نرمیک آدک اس کے پتر سست پال آدک دیوتا اور بلی نام اندر اور دیپت آدک سپت رکھیشور ہوں گے نارائن جی سارب بھوم نام اوتار لیکر دیو لوک کا راج اندر سے چھین کر راجا بلی کو دیں گے نواں دکش ساورنی نام منو بھوت کیتو وغیرہ اس کے بیٹے مریچی آدک دیوتا ابھوت نام اندر اور دیپتی آدک سپت رشی ہوں گے اور رشبھ دیو بھگوان کا اوتار ہوگا دسواں ۱۰ برھم ساورنی نام منو اور بھوشن آدک اس کے بیٹے ہبش منت آدک سپت رکھیشور اور سنتیا آدک دیوتا اور سوامبھو نام اندر پرمیشور اموررت نام اوتار لیں گے گیارھواں ۱۱ دھرم ساورنی نام منو اور اناگت آدک اس کے بیٹے اور بہنگم آدک دیوتا اور بیدھرت نام اندر ارون آدک سپت رکھیشور نارائن جی دھرم سیتو نام اوتار دھارن کریں گے بارھواں ۱۲ رودر ساورنی نام منو اور دیو وامن آدک اس کے بیٹے اور راج دھاما اندر اور ہرت آدک دیوتا اور تپ مورتی آدک سپت رکھیشور اور سدھا نام اوتار بھگوان کا ہوگا تیرھواں دیو ساورنی نام منو چتر سین آدک اس کے بیٹے سکرم آدک دیوتا دوس پتی نام اندر نرمیک آدک سپت رشی پرمیشور یوگیشور نام اوتار لیں گے چودھواں ۱۴ ساورنی نام منو اور گمبھیر آدک اس کے بیٹے پوتر آدک دیوتا شچی نام اندر اگنی باہو آدک سپت رکھیشور اور برہد بھانو نام پرمیشور کا اوتار ہوگا اے راجا یہ چودہ منونتر برھما جی کے ایک دن میں گزرتے ہیں ان کی کتھا ہم نے تم سے برنن کی سب کلپوں میں یہی منو ادل بدل کر راج بھوگتے ہیں۔

# چودھواں ۱۴ ادھیائے

## کتھا اندر آدک دیوتاؤں کی

راجا پرکشت نے اتنی کتھا سن کر شکدیوجی سے پوچھا کہ اے مہاراج آپ نے بہت اچھی کتھا پرمیشور کی

سُنائی اب دیا لو ہو کر کہئے کہ منو آدک اپنے راج میں کیا کام کرتے ہیں شکدیوجی بولے کہ اے راجا منونتر میں منو
اور منو کے بیٹے پرمیشور کی آگیا کے مطابق اس پرتھوی پر دگ بجے کر کے دھرم کا پرچار کرتے ہیں دیوتا لوگ یگیوں کا
بھاگ آہوتی اور پوجا پاتے ہیں راجا اندر دیتوں کو مار کر تینوں لوکوں کے جیوؤں کی رکشا کرتے ہیں
اور سپت رشی یوگ سادھ کر جو وید گپت ہو جاتا ہے اُسے سنسار میں پرگٹ کرتے ہیں اور بھگوان اوتار
دھارن کر کے دُشٹوں اور ادھرمیوں کو مار کر گئو براہمن اور ہری بھکتوں کی رکشا کرتے ہیں اسی طرح چودھوں
منونتروں میں یہی باتیں ہوا کرتی ہیں مہاپرلے میں وہی پرمیشور کال روپ ہو کر سب جیوؤں کو مار ڈالتے ہیں
دنیا کے لوگ اپنے بڑے اور چھوٹوں کا مرنا دیکھنے پر بھی پرمیشور کی مایا میں لپٹ کر اپنی مرتیو मृत्यु کا خیال
نہیں کرتے جس طرح تالاب کا پانی روز روز سوکھتا جاتا ہے اور معلوم نہیں ہوتا اسی طرح آدمی کی عمر گذرتی
ہے لیکن وہ اپنے مرنے سے بے ڈر رہ کر کچھ سوچ پرلوک کا نہیں کرتا اس لیئے آدمی کو چاہیئے کہ دن رات اپنا
مرنا بچار کر برا کرم نہ کرے اور پرمیشور کا دھیان اور اسمرن کرتا رہے جس سے اس کا پرلوک بنے اتنی کتھا سُنا کر
شکدیوجی بولے کہ اے راجا جو لوگ ان چودھوں منونتروں کی کتھا سُنکر پراتہ کال انکا دھیان کرتے ہیں انکو دھرم اور
گیان پراپت ہوتا ہے دیوتا آدک پرمیشور کی شکتی ہیں ان کا دھیان کرنے سے بھی پاپ چھوٹ جاتا ہے۔

## پندرھواں ادھیائے

### راجا بلی کا اندرلوک کا راج چھین لینا شکر گرو کی کرپا سے

راجا پریکشت اتنی کتھا سُن کر بولے اے سوامی پہلے آپ نے کہا ہے کہ نارائن جی نے وامن اوتار
دھر کر راجا بلی سے بھیک مانگی اور اُس کا راج چھل سے لیکر دیوتاؤں کو دیا اس بات کا مجھ کو بڑا سندیہہ ہے
کہ راجا بلی کو ایسی کیا سامرتھ تھی جو پربرہم پرمیشور نے اس سے بھیک مانگ راج لیا اور دان لینے کے پیچھے پھر کیوں
یگیہ کرنے سے راجا بلی کو باندھا اس کو بستار سے کہیئے شکدیوجی بولے کہ اے راجا پریکشت جب نارائن جی کی
کرپا سے دیوتاؤں نے امرت پی کر دیتوں کو لڑائی میں جیت لیا اور اپنی راج گدی پائی اور راجا بلی نے دیتوں
سمیت استاچل پہاڑ پر رہ کر بہت دنوں تک سیوا اور ٹہل اپنے گرو کی پریم کے ساتھ کی تب شکراچاریہ گرو بہت
پرسن ہوئے اور راجا بلی کو پریاگ کیشتر میں لا کر ان سے بشوجت نام یگیہ کرایا یگیہ سمپورن ہوتے ہی اگنی کنڈ میں سے
ایک رتھ سُنہرا اور چار گھوڑے اور ایک شنکھ کی دھوجا اور ایک دھنش اور ترکش جس کے تیر بھی نہیں گھٹتے تھے
اور ایک تلوار اور ایک سُندر کوچ कवच نکلا ایک مالا پھولوں کی پرہلاد بھکت نے راجا بلی اپنے پوتے کو دی شکر
آچاریہ گرو نے ایک شنکھ راجا بلی کو دے کر کہا کہ ہم تم کو اپنے یوگ بل سے بردان دیتے ہیں کہ تم انھیں گھوڑوں
کو اس رتھ میں جوت کر اور یہی دھوجا گرہ کر اور یہ سُندر کوچ اپنے شریر پر پہن کر یہی دھنش بان اٹھا لو

اور یہ مالا پہن کر سپرد دیا ہوا شنکھ بجا کر دیوتاؤں پر چڑھائی کرو نارائن جی کی دیا سے تمہاری جیت ہوگی راجا بلی یہ بردان پاکر بہت خوش ہوئے اور شکراچاریہ کی آگیا کے مطابق اچھی ساعت میں اپنے گرو اور دادا کو ڈنڈوت کر کے اُسی رتھ پر چڑھا اور بہت سے شور بیروں کو ساتھ لے کر بڑی دھوم دھام سے اندر پوری کو گھیر لیا اے راجا - اندر کی امراوتی پوری میں بہت اچھے اچھے استھان اور باغ اور تالاب وغیرہ سُنہلے رتنوں سے جڑے ہوئے ہیں وہاں کے استری اور پُرش سب سولہ برس کی کشور اوستھا کے بنے رہتے ہیں اور کسی کو کوئی روگ نہ ہو کر سب اچھے اچھے گہنے اور کپڑے پہنے رہتے ہیں سب استری پُرش آپس میں خوشی سے رہ کر بھوگ بلاس کرتے اور جڑاؤ بمانوں پر چڑھ کر چاروں طرف سیر اور بہار کیا کرتے ہیں اے راجا میں اُن استھانوں کی بڑائی کہاں تک کروں وہاں کا سُکھ دیکھنے ہی سے معلوم ہوتا ہے لیکن لالچی کرودھی لگرمی اہنکاری اور اپنا شریر پالن کرنے اور مانس کھانے والے آدمی وہاں نہیں جاسکتے جب راجا بلی نے وہاں پہونچ کر وہی شنکھ بجایا تب اندر آدک دیوتا اُس کی آواز سُن کر مارے ڈر کے کانپ اُٹھے لیکن لاچاری سے جب راجا بلی کے سامنے لڑنے کے لئے آئے تب اُس کے تیج سے دیوتاؤں کا انگ جلنے لگا اور دیوتا لوگ امرت پینے پر بھی دیتوں سے ہار مان کر بھاگ گئے اور راجا بلی تینوں لوکوں کا راج دیوتاؤں سے چھین کر اندراسن پر بیٹھا دیوتاؤں نے جا کر اپنے برہسپتی گرو سے پوچھا کہ اے مہاراج ہم لوگوں کی ہار کیونکر ہوئی برہسپتی بولے کہ شکراچاریہ کے آشیرباد اور بردان دینے سے دیتوں نے جیت پائی ہے جو تم ایسے سو اندر اکٹھے ہو کر راجا بلی کا سامنا کریں تو بھی اُس شنکھ کے پرتاپ سے ہار جاویں گے سوائے پربرھم پرمیشور کے دوسرا کوئی راجا بلی کا سامنا نہیں کرسکتا جو کوئی گرو اور براہمن کی سیوا بدھی پوربک کرتا ہے اُس کے سب کام پورے ہوتے ہیں یہ بات سُنتے ہی دیوتا لوگ بے دھیرج ہو کر مور اور ہرن وغیرہ کا روپ رکھ کر وہاں سے بھاگے اور کسی جگہ چھپ کر اپنے دن کاٹنے لگے جب راجا بلی تینوں لوکوں کا راج پاکر خوش ہوئے تب انھوں نے اپنا تیج اور بل بڑھانے کے واسطے بھرت کھنڈ میں جا کر یگیہ کرنا بچار کر شکراچاریہ سے بنتی کر کے کہا کہ اے مہاراج آپ کوئی ایسی تدبیر کریں جس سے ہمیشہ ہمارا راج بنا رہے شکر جی بولے کہ اے راجا تم سو برس تک برابر یگیہ کرو بیچ میں کوئی بگھن نہ ہو اور سب یگیہ اچھی طرح پورن ہوں تب تمہارا راج ہمیشہ کے واسطے بنا رہ سکتا ہے بغیر سو یگیہ کئے اندر بھی دیولوک کا راج نہیں پاتے یہ بات سنتے ہی راجا بلی نے گرو کی آگیا کے مطابق ہر سال یگیہ کرنا شروع کیا جب ننانوے یگیہ اچھی طرح پورے ہو کر سواں یگیہ پورا ہونے کو پہونچا تب راجا بلی بہت خوش ہوا ہر یگیہ میں راجا بلی نے اتنا دان دکشنا براہمنوں کو اور کنگالوں کو دیا کہ کسی کو کچھ اچھا باقی نہیں رہی کوئی بھی بھکاری اس کے دروازے سے خالی ہاتھ نہیں گیا اور سنسار میں اُس کا بڑا جس پھیل گیا۔

## سولھواں ادھیائے

### سیوا کرنا اَدِتی کا اپنے پتی کشیپ کی اندر کو اپنا راج پھر ملنے کے واسطے

شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا پریکشت جب راجا اندر نے یہ سماچار پایا کہ راجا بلی اپنا راج سدا استھر رہنے کے واسطے سو یگیہ کرتا ہے تب اندر کو بڑا سوچ ہوا اور دیوتاؤں کی ماتا اَدِتی اپنے بیٹوں کا راج چھوٹ جانے سے ہمیشہ سوچ میں رہتی تھی جب اُس نے دیوتاؤں سے راجا بلی کے سو یگیہ کرنے کا حال سُنا تب اس کو اور بھی بڑی چنتا پیدا ہوئی ایک دن اسی چنتا میں ڈوبی ہوئی اپنے پتی کشیپ جی کے پاس چپ چاپ بیٹھی تھی تو اس کو اُداس دیکھ کر کشیپ جی نے پوچھا کہ اے اَدِتی آج ہم تم کو بڑی اُداس دیکھتے ہیں اس کا کیا کارن ہے کوئی بھوکھا اتِھی تمھارے دروازے سے پھر کر چلا تو نہیں گیا یا تم نے کسی براہمن کو دان دینے کو کہا تھا سو نہیں دیا اس سبب سے تمھارا مکھ اُداس ہے یہ بات سن کر اَدِتی ہاتھ جوڑ کر بولی کہ اے سوامی میرے دروازے سے اتِھی بھوکھا پھر کر نہیں گیا لیکن میں اپنے بیٹوں کا سوچ جن کا راج دیتوں نے چھین لیا اور ان کی استریاں بھاگ کر پہاڑ کی کندراؤں میں چھپی ہیں دن رات کیا کرتی ہوں اسی سے میرا جی جاتا رہے آپ دیال ہو کر کوئی تدبیر ایسی کیجئے کہ جس میں دیوتا لوگ اپنا راج پھر پاویں کشیپ جی بولے کہ دیوتا اور دیت دونوں میرے بیٹے ہیں دیوتا اپنے اگیان سے یہ نہیں سمجھتے کہ جو نارائن جی چاہتے ہیں وہی ہوتا ہے میرا کچھ نہیں ہو سکتا نہ کوئی کسی کا باپ ہے نہ کوئی کسی کا بیٹا ہے یہ سب پرمیشور کی مایا ہے دیوتاؤں کے راج بھوگنے کے سمئے تیری سوت دِتی روتی ہے اور جب دیت لوگ راجا ہوتے ہیں تب تو اُداس ہوتی ہے مجھ کو کسی طرح چھٹی نہیں ملتی اس سے تم پرمیشور کی شرن میں جا کر اُن کا برت کرو تو تمھارا کام پورا ہوگا یہ بات سُن کر اَدِتی نے بنے کی کہ اے مہاراج مجھ کو بتلا دو کہ پرمیشور کا برت کس طرح کروں تب کشیپ جی بولے کہ تم پھاگن سُدی پرِوا سے ہر روز شیو برت جو برھما جی نے مجھ کو بتلا دیا تھا رکھ کر برھمچریہ رہو اور سوائے دودھ کے اور کوئی بھوجن نہ کرو پرتھوی پر سویا کرو اور سور کی کھودی ہوئی مٹی ہر روز بدن میں لگا کر اسنان کیا کرو اور اُسی مٹی کی مورتی ہر روز بنا کر باسدیو منتر سے پوجا کیا کرو اور ایک سو آٹھ آہوتی کھیر سے آگ میں ہوم کر کے اُسی کھیر کا بھوگ لگاؤ بارہ ۱۲ دن تک یہ برت رکھ کر دن رات نارائن جی کے چرنوں کا دھیان کرو پھاگن سُدی دوادشی کو اُدیاپن کر کے براہمنوں کو اچھا اچھا بھوجن کھلاؤ اور پوجا اور ہوم کرانے والے آچاریہ براہمن کو بہت سا دان اور دکشنا دو اور خوشی سے ان کو بدا کر کے رات کو جاگرن کرو تب تمھارا کام پورا ہوگا یہ برت سب یگیہ وغیرہ سے اُتّم ہے۔



# سترھواں ادھیائے

## کشیپ جی کی آگیا کے مطابق اَدِتی کا برت شروع کرنا

شکدیو جی بولے کہ اے راجا پریکشت اَدِتی نے اُسی طرح برت کر کے شُدھ انتہ کرن سے پرمیشور کے چرنوں کا دھیان کیا تب برت سمپورن ہونے کے پیچھے آدی پُرش بھگوان نے خوش ہو کر اپنے چتربھجی روپ سے جڑاؤ مکٹ سر پر اور بیجنتی مالا گلے میں پہنے مَند مَند مسکراتے ہوئے اُس کو درشن دیا جب اَدِتی نے اس موہنی روپ کو دیکھتے ہی بہت خوشی سے ڈنڈوت اور پوجا پرکرما کر کے استوتی کی تب نارائن جی نے کہا کہ تو کیا چاہتی ہے جو کچھ اچھا ہو سو بردان مانگ تب اَدِتی ہاتھ جوڑ کر بولی کہ اے مہاپربھو انتریامی میری یہی ابھلاشا ہے کہ دیتوں سے راج چھوٹ کر اندر آدک میرے بیٹوں کو اندراسن ملے یہ سُن کر نارائن جی نے کہا کہ اے اَدِتی تو چاہتی ہے کہ جس طرح اندرانی آدک تیری بہو دُکھ پاتی ہیں اُسی طرح دیتوں کی استریاں بھی دکھ پاویں راجا بلی نے سو یگیہ کر کے ہم کو خوش کیا ہے اور وہ گرو اور براہمن کی بھکتی رکھتا ہے اس سبب سے ہم اُس کا راج زبردستی نہیں لے سکتے دھرماتما اور ہری بھکتوں پر ہمارا کچھ بس نہیں چل سکتا لیکن تو نے بھی ہمارا برت رکھ کر ہم کو بہت خوش کیا ہے اس واسطے تیرے لئے چھل کر کے راج گدی دیتوں سے لے کر دیوتاؤں کو دیں گے یہ سُن کر اَدِتی نے بنتی کی کہ اے مہاراج میں چاہتی ہوں کہ تم میرے گربھ سے اوتار لے کر دیوتاؤں کی سہائتا کرو جس میں وہ لوگ اپنا راج پاویں آدی پُرش بھگوان بولے کہ بہت اچھا تیرا منورتھ پورا ہوگا ایسا بردان دے کر انتردھان ہو گئے اُسی دن اَدِتی کے کشیپ جی سے گربھ رہا اور اسکا مکھ سورج کے سمان چمکنے لگا جب دسویں مہینے لڑکا پیدا ہونے کا سمے آپہونچا تب شری برھما جی اور شری مہادیو جی آدی دیوتاؤں نے اَدِتی کے مکان پر آ کر گربھ استوتی کر کے بنتی کی کہ اے بیکنٹھ ناتھ آپ دیوتاؤں کا دُکھ چھڑانے کے لئے اوتار لیتے ہیں سوائے آپ کے اور کون اُن کی سُدھ لے سکتا ہے یہ استوتی سُن کر آدی پُرش بھگوان نے بھادوں سدی دوادشی کو دوپہر کے وقت چتربھجی روپ سے پرگٹ ہو کر اپنے ماتا پتا اور دیوتا آدک جو لوگ وہاں تھے سب کو درشن دیا ان کو دیکھتے ہی سب چھوٹے بڑے خوشی ہو کر ڈنڈوت کرنے لگے اُسی سمے پرمیشور نے وامن روپ اپنا بہت سُندر چھوٹا انگ جس طرح کوئی بالک برھم چاری ہو کر اپنے گھر سے وِدیا پڑھنے کے واسطے باہر جاتا ہے اُسی طرح کا بنا لیا جب کشیپ جی اور برھما جی آدک دیوتوں نے اُن کا وامن روپ دیکھا تب انھوں نے کوپین کردھنی انگوچھا دنڈ کنڈل اور چھتر آدِک سب سامان برھم چاری کا وہاں لا دیا برھما جی نے وید کے مطابق ان کا جنیو کیا اور دیوتاؤں سمیت استوتی اور پرکرما کر کے اُن پر پھول برساتے ہوئے اپنے اپنے استھان کو چلے گئے اور اپسراؤں نے اپنے اپنے بانوں پر آ کر آکاش میں ناچ دکھلایا گندھرب لوگوں نے گانا سنایا اور

کشیپ جی نے ان کی بہت استوتی کی اُس سمے تینوں لوکوں میں آنند اور منگلا چار ہوگیا۔

## اٹھارھواں ادھیاے

### جانا وامن جی کا راجا بلی کی یگیہ شالا میں اور مانگنا تین پگ پرتھوی کا دان اُن سے

شکدیوجی بولے کہ اے راجا پریکشت وامن بھگوان نے جنیو ہو جانے کے پیچھے اپنا سروپ برہمچاری کی طرح بنایا اور ونڈ کمنڈل ہاتھ میں لے کر کشیپ آدک کے استھان سے باہر نکلے پرتھوی دان لینے کی اچھا سے نرمدا ندی کے کنارے جہاں راجا بلی یگیہ کرتا تھا چلے اس سمے پرتھوی یہ بچار کر کانپنے لگی کہ دیکھو پرمیشور ترلوکی ناتھ چودھوں بھون کے مالک ہو کر آپ پرتھوی مانگنے کے واسطے جاتے ہیں جب وامن بھگوان بڑے تیجوان روپ سے یگیہ شالا میں پہونچے تب بڑے بڑے رکھیشور اور منیشور اور براہمن اور راجا بلی اور شکراچاریہ آدک جو وہاں بیٹھے تھے ان کا پرکاش دیکھ کر اُٹھ کھڑے ہوئے اس صورت کا ناٹا آدمی انھوں نے کبھی نہیں دیکھا تھا اس لیے وامن روپ کو دیکھ کر آشچریہ کرنے لگے راجا بلی نے وامن جی کو جڑاؤ سنگھاسن پر بیٹھا کر ہاتھ جوڑ کر بنے کی کہ اے برہمچاری مہاراج میں نے گرو اور براہمن کے آشیرباد سے ننانوے ۹۹ یگیہ پورے کئے اور یہ سواں یگیہ کرتا ہوں بہت اچھا ہوا جو اس یگیہ میں آپ ایسے مہاپرش کے چرن آئے آپ کا درشن پانے سے میرے بھاگیہ اُدے ہوئے اور پتر لوگ کرتارتھ ہوئے اے بالک روپ برہمچاری جس طرح آپ دیال ہو کر بنا بلائے اس یگیہ میں پدھارے ہیں اُسی طرح آپ کو گئو مکان باغ ہاتھی گھوڑا رتھ پالکی گانوں نگر روپیہ اور زمین وغیرہ جس چیز کی اچھا ہو وہ کہیے سو میں آپ کی بھینٹ کروں جو آپ کو بیاہ کی ابھلاشا ہو تو اچھے کل میں بیاہ کرا دوں اے برہم روپ آپ کا انگ چھوٹا دکھلائی دیتا ہے لیکن تمھارے بدن کے پرکاش سے آپ بڑے مہاپرش معلوم ہوتے ہیں جو کچھ آپ مانگئے وہ میں دے سکتا ہوں اپنے پران تک دینے میں بھی لوبھ نہیں کرونگا یہ بات سُن کر وامن جی بولے کہ اے راجا تمھاری بڑھی اور بڑائی کے آگے یہ سب باتیں کون کٹھن ہیں تم پرہلاد بھگت کے بنش میں جو کشیپ جی کا پوتا تھا پیدا ہوئے اور شکراچاریہ ایسا مہاتما گرو رکھتے ہو کیونکر تم دھرماتما نہ ہو میں بہت لوبھ نہ کر کے کیول تین پگ پرتھوی تم سے دان لینا چاہتا ہوں جہاں کشا کا آسن بچھا کر ہری بھجن کیا کروں یہ سُنتے ہی راجا بلی ہنس کر بولے کہ اے برہمچاری جی آپ نے مجھ سے تھوڑی چیز کیوں مانگی اتنی زمین کیوں نہیں مانگتے جس میں آپ کا مکان بن جاوے اور کھیتی کر کے خوشی سے اپنا گزارہ کیجئے پھر آپ کو دنیا میں کسی چیز کی ضرورت نہ رہ کر پھر دوسرے کسی سے کچھ مانگنا نہ پڑے تب وامن بھگوان بولے کہ اے راجا اپنی ضرورت بھر مانگنا اچھا ہوتا ہے بہت لالچ کر کے لینا پرت گرہ دان سمجھا جاتا ہے ہم سنتوشی براہمن ہیں سوائے تین پگ پرتھوی کے اور کسی چیز کی اچھا نہیں رکھتے تمھاری گنتی بڑے دانیوں میں ہے جو تم نے مجھ کو اچھا کے مطابق

دان مانگنے کے واسطے کہا نہیں تو دوسرے سنساری لوگ اپنے مقدور ہی کے موافق دان دیتے ہیں اے بیروچن کے پتر تمہارے پُرکھا ایسے دانی اور شورویر ہوئے ہیں جنھوں نے کبھی دان دینے سے ہاتھ اور رن بھومی میں منہ اپنا نہیں پھیرا اُس کل میں کوئی ادھرمی اور لالچی نہیں ہوا ہرنیہ کشیپو اور ہرنیاکش تمہارے پرداوا ایسے پرتاپی ہوئے جنھوں نے دیوتاؤں کو جیت کر تینوں لوکوں کا راج کیا تھا یہ بات سُن کر راجا بلی بولے کہ اے مہاراج آپ براہمن کے بالک ہو کر اپنا مطلب نکلنا نہیں جانتے آپ کے مکھار بند کا تیج دیکھنے اور آپ کی باتوں سے میں آپ کو بڑا مہاتما سمجھتا ہوں لیکن تین پگ پرتھوی مانگنے سے آپ مجھ کو دریدری معلوم ہوتے ہیں میرے دروازے پر جو براہمن اور مانگنے والا آتا ہے اُس کو پھر تمام عمر دوسری جگہ جانے اور کچھ مانگنے کی حاجت نہیں رہتی ہے اس لئے مجھ کو آپ ایسے مہاتما پُرش کو تین پگ پرتھوی دان دیتے ہوئے شرم معلوم ہوتی ہے وامن جی نے کہا کہ اے راجا بلی لالچ بہت بُرا ہوتا ہے بہت ترشنا رکھنے سے براہمن کا تیج اور دھرم نہیں رہتا سنتوش رکھنے سے براہمن کا تیج اور بل اور گن بہت زیادہ ہوتا ہے لالچی آدمی دیش بدیش پھر کر کروڑوں روپیہ کماوے اور تین لوک کا راج پاوے بہت سے پوتے اور ناتی اس کے پیدا ہو ویں تسپر بھی اُس کی اِچھا پوری نہیں ہوتی جس طرح آگ میں گھی ڈالنے سے آگ کی جوالا (لپٹ) بڑھتی ہے اسی طرح لوبھی آدمی بہت ملنے پر بھی ترشنا بڑھاتے جاتے ہیں سنتوش رکھنے سے تین پگ پرتھوی ہم کو بہت ہے جو سنتوش ہم کو نہ ہوگا تو ساتوں دیپوں کا راج ملنے پر بھی ہماری ترشنا نہیں مٹے گی اس لئے سوائے تین پگ پرتھوی کے اور کچھ ہم کو نہیں چاہیئے بنا سنتوش کئے دنیا میں سُکھ نہیں ہوتا بہت ترشنا رکھنا دُکھ کی جڑ ہے۔

| اربب کھرب لچھان روپیہ ہے اُنئے است لوں راج | دوہا | تُلسی جو نج مرن ہے تو آوے کیہہ کاج |
|---|---|---|

## انیسواں ادھیائے

### تیار ہونا راجا بلی کا تین پگ پرتھوی دان دینے کے واسطے وامن جی کو

شکدیو جی بولے کہ اے راجا پرکشت یہ بات وامن جی سے سُن کر راجا بلی نے کہا کہ بہت اچھا چرن اپنا آگے لائیے میں اس کو دھو کر تین پگ پرتھوی سنکلپ دوں وامن جی نے اپنا پانوں آگے بڑھا دیا اور راجا بلی نے چرن اُن کا دھو کر وہ پانی اپنے سر اور آنکھوں میں لگایا اور اُن چرنوں کو دھوپ دیپ آدک سے پوج کر اپنی استری سے سنکلپ کرنے کے واسطے پانی مانگا جب رانی بندھیاولی گنگا جل کی جھاری اُٹھا لائی اور راجا بلی تین پگ پرتھوی دان دینے کے واسطے تیار ہوا تب شُکراچاریہ اپنے گیان سے وامن جی کو پہچان کر اُٹھے اور راجا بلی کے پاس جا کر کان میں کہا کہ اے راجا تو نے ان کو نہیں پہچانا انھیں چھوٹا سا برہم چاری مت سمجھو یہ آدی پُرش بھگوان دیوتاؤں کی سہایتا کرنے کے واسطے آپ وامن اوتار دھر کر تیرا راج لینے

آئے ہیں تین پگ پرتھوی دان لینے کے بہلنے سے تینوں لوک لیکر دیوتاؤں کو دیں گے تو ان کے چھل میں مت آ
جو تو یہ کہے کہ تین پگ پرتھوی دینے کے واسطے میں ان کو کہہ چکا ہوں تو جواب اُس کا یہ ہے کہ راجا جو کچھ دیش اور
دھن رکھتا ہو اُس میں پانچ بھاگ ہوتے ہیں ایک دھرم کے واسطے دوسرا ایش کے واسطے تیسرا اپنے مطلب
کے واسطے چوتھا استری اور پتر کے واسطے پانچواں سیوکوں کے واسطے ہوتا ہے اس لئے پانچواں بھاگ اپنے
دیش اور دھن کا جو ہوتا ہے اُسی میں سے دان کرنا چاہئے ایسا نہیں کرنا چاہیئے کہ سب راج اور دھن دیکر پیچھے سے
دُکھ اُٹھا وے یہی بات وامن جی سے کہدے نہیں تو اپنے دو پگ میں چودھوں بھون ناپ لیں گے اور
تو تیسرا پگ پرتھوی نہیں دے سکے گا دھن جانے اور گئو اور براہمن کا بھلا ہونے کی جگہ پر جھوٹ بولنا ادھرم
نہیں ہوتا اس لئے تو اپنے بچن سے پھر جا تجھ کو پاپ نہیں ہوگا یہ سُن کر راجا بلی نے چار گھڑی تک سوچ کر کے
اپنے من میں بچار کیا کہ شُکر گرو کا کہنا نہ ماننے سے میرے واسطے اچھا نہیں معلوم ہوتا ہے اور براہمن سے بات
ہار کر اپنی بات چھوڑ دینا اس سے بھی بہت بُرا ہے انھیں نارائن جی نے ہرنیہ کشپو میرے پر دادا کو جس نے منہ
مانگے بردان برھما جی سے پائے تھے مار کر راج اُس کا چھین لیا وہی ترلوکی ناتھ میرے گھر آکر بھکھاری کی طرح
تین پگ پرتھوی مانگتے ہیں اس لئے مجھ کو اپنا راج اور دھن اور پران اُن پر نچھاور کر دینا اُچت ہے جو میں شکر گرو
کی آگیا سے دان دینے میں بچن اپنا چھوڑ دوں تو ان میں یہ بھی سامرتھ ہے کہ مجھ کو مار کر سب راج اور دیش میرا
چھین لیں گے جو نارائن جی کی اِچھا ہوگی وہی ہوگا اس میں تل بھر گھٹ بڑھ نہیں ہو سکتا اس لیئے جو میں نے
تین پگ پرتھوی دان دینے کا اقرار کیا ہے اس سے پھرنا نہیں چاہیئے۔

## بیسواں ادھیائے

### سنکلپ کر دینا تین پگ پرتھوی راجا بلی کا وامن بھگوان کو

شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا پرکشت راجا بلی یہی بات بچار کر شکراچاریہ سے بولے کہ اے مہاراج آپ
کہتے ہیں کہ تو اُس براہمن کو پرتھوی دان مت دے سو براہمن سے جھوٹ بولنا بڑا پاپ ہوتا ہے میں راج اور
دھن سنساری سُکھ کے واسطے جو ہمیشہ بنا نہیں رہتا کس طرح جھوٹ بولوں کہ راج اور دربیہ اکیلے میرا نہو کر
اس میں لڑکے بالے سیوکوں کا بھاگ ہے مرتے سمے ان لوگوں میں سے کوئی میرا ساتھ نہ دے گا اور اس جھوٹ
بولنے کے بدلے مجھ کو نرک بھوگنا پڑے گا اس لئے راج گدّی کے واسطے کہ وہ میرے ساتھ نہ جائیگی جو کچھ
میں نے بات ہاری ہے اس سے پھر نہیں سکتا چاہے میرا راج جائے یا رہے دیکھو ہرنیہ کشپو میرے پر دادا اور
پرہلاد بھگت میرے دادا تینوں لوکوں کے راجا تھے اور دیوتا لوگ جن کا حکم مانتے تھے وہ لوگ بھی ہمیشہ نہیں
بنے رہے اور راج اُنکا جاتا رہا جس طرح بروچن میرا باپ راج اور دھن چھوڑ کر مر گیا اُسی طرح میں بھی

ایک دن راج اور دھن چھوڑ کر مر جاؤں گا پھر کس واسطے جھوٹ بولوں آپ مجھ کو اس براہمن کو پرتھوی دان دینے سے
منع نہ کیجیے جو لوگ اچھے کرم کرتے ہیں اُن کا نام مہاپرلے تک بنا رہتا ہے اور کوئی جیو ہمیشہ زندہ نہیں رہتا
دیکھو ددھیچ نے اندر آدک دیوتاؤں کی بھلائی کے واسطے اپنے تن کی ہڈی اُن کو دی اور راجا شیوی نے
کبوتر کا پران بچا کر اُس کے بدلے اپنے شریر کا مانس کاٹ دیا تھا سو آج تک اُن لوگوں کا یش دُنیا میں
چھا رہا ہے اس لئے میں راج گدّی جانے اور نرک بھوگنے سے نہیں ڈرتا کیول اپجس سے بہت ڈرتا
ہوں سنساری لوگ کہیں گے کہ راجا بلی نے وامن کو دان دینے کو کہا تھا سو لالچ سے اپنی بات چھوڑ دی
سوائے اس کے گرہستی کا دھرم یہی ہے کہ برہم چاری یا بان پرستھ یا سنیاسی جو اُس کے دروازے پر
آوے اُس کو بکلو نہ پھیرے کچھ دے کر خوش کرے سو آپ ایسا کیجئے کہ جس میں گرہستھ دھرم بنا رہے اور آپ
کہتے ہو کہ یہ نارائن جی ہیں سو جن پرمیشور کے پرسنّ کرنے کے واسطے سب سنسار انتا تپ دان اور یگیہ اور ہوم کرتا ہے
وہی ترلوکی ناتھ میرے گھر آکر بھکاری کی طرح تین پگ پرتھوی دان مانگتے ہیں تو میں کیونکر نہ دوں اس واسطے
میرے نکٹ ان کو دان دے کر آشیرباد لینا اور اپنے پران تک ان پر نچھاور کر دینا اُچت ہے جو یہ میرا راج
لے کر دیوتاؤں کو دے ڈالیں گے تو اس میں بھی میرا یش مہاپرلے تک بنا رہے گا یہ لکشمی پتی میرے تن اور
تینوں لوکوں کے مالک ہو کر مجھ سے دان مانگتے ہیں اس لئے ان کو بڑی خوشی سے دان دے کر ان کا ہاتھ نیچا
کرنا چاہیئے لالچی لوگ نرک میں پڑتے ہیں اس کارن آپ کی آگیا نہ مان کر ضرور دان دونگا جب شکر جی نے دیکھا کہ
راجا بلی میرا کہنا نہیں مانتا ہے تب کرودھ کر کے شاپ دیا کہ تیرا راج اور دھن دونوں جاتا رہے جب
راجا بلی نے اُس شاپ کا کچھ ڈر نہ مانا اور بڑی خوشی سے وامن بھگوان کو سنکلپ دے کر کہا کہ اے ترلوکی ناتھ تین پگ
پرتھوی آپ ناپ لیجئے تب وامن جی نے स्वस्ति اچھا کہکر اپنا براٹ روپ اتنا لمبا چوڑا دھارن کیا کہ سات لوک
کمر سے نیچے اور سات لوک کمر کے اوپر ہو گئے اُس روپ میں سارا برہمانڈ اور دیوتا اور دیت آدمی اور پہاڑ اور سمدر
اور ندی اور جنگل اور آکاش اور پاتال آدک تینوں لوکوں کی چیزیں دکھلائی دینے لگیں اور شنکھ چکر گدا پدم اُن کے ہتھیار
اور گرڑ جی نند اور سُنند آدک سولہ پارشد اپنا اپنا روپ دھارن کئے کریٹ کُنڈل اور مُکٹ جڑاؤ پہنے وہاں آکر پرگٹ
ہوئے اور جاموونت ریچھ نے اکیس بار پرکرما براٹ روپ کی کر کے وامن جی کی دہائی پھیر دی اتنی کتھا سُنا کر
شکدیو جی بولے کہ اے راجا پرکشت جب راجا بلی شکر پروہت کا کہنا نہ مان کر وامن جی کو پرتھوی کا سنکلپ دینے لگے
تب شکر جی اپنا روپ بہت چھوٹا بنا کر اُس جھاری کی ٹونٹی میں جو راجا بلی سنکلپ دینے کے واسطے ہاتھ
میں لئے تھے گھس گئے اور انھوں نے پانی گرنے کی راہ سے اس ارادے سے بند کر دی کہ جو پانی نہ گریگا تو راجا بلی
سنکلپ کس طرح کرے گا وامن بھگوان انتریامی یہ حال جان کر جو کشا لئے تھے وہی اُس ٹونٹی میں ڈال کر اُس کا
چھید کھولنے لگے جب اُس کشا کی نوک سے ایک آنکھ شکر جی کی پھوٹ گئی تب شکر جی کانے ہو کر ٹونٹی سے باہر
نکل بھاگے اے راجا جو لوگ کسی کو دان دینے وغیرہ اچھے کرم کرنے سے روکتے ہیں اُن کی یہی گت ہوتی ہے

دوسرا کارن آنکھ پھوڑنے کا یہ سمجھنا چاہیئے کہ پرمیشور نے دو آنکھیں آدمی کو اس واسطے دی ہیں جس میں ایک آنکھ سے سنساری سُکھ دیکھے اور دوسری آنکھ سے پرلوک کا بھلا انبھلا دیکھے شکرجی سنساری سکھ اچھا جان کر انت سمیہ کا سُوچ بھول گئے تھے اسلئے پرمیشور نے ایک آنکھ پھوڑ کر آگے کو چیتن کردیا یہ بات سُن کر سب کو سوچ کرنا چاہیئے

## اکیسواں ادھیائے

### ناپ لینا وامن بھگوان کا اپنے براٹ روپ سے ایک پگ میں ساتوں لوک اوپر کے اور دوسرے پگ سے ساتوں لوک نیچے کے

شکدیوجی نے کہا کہ اے راجا پرکشت وامن بھگوان نے اپنا براٹ روپ بہت لمبا چوڑا بڑھا کر ایک پگ میں ساتوں لوک اوپر کے اور دوسرے پگ سے ساتوں لوک نیچے کے ناپ لئے جب داہنا چرن نارائن جی کا اوپر کے ساتوں لوک ناپتے سمے برھم پوری میں پہونچا تب برھماجی وغیرہ دیوتا وہ چرن دیکھتے ہی اُٹھ کھڑے ہوئے اور برجاندی کے پانی سے دھو کر چرنامرت لیا وہ جل اپنے سر اور آنکھوں میں لگا کر (چرنودک) ایک کنڈل میں رکھ چھوڑا اُسی پانی سے گنگاجی پرگٹ ہوئی ہیں رکھیشور لوگ جو وہاں بیٹھے تھے انھوں نے چرنودک اپنی آنکھوں سے لگا کر بہت استوتی کی اور سب دیوتاؤں نے اپنا منورتھ پا کر بڑی خوشی منائی اور بہت طرح کے باجے بجا کر جے جے کار کیا اور اُس چرنودک کی بدھی پوربک پوجا کر کے آنند منایا اپسراؤں نے بڑی خوشی سے ناچ اور گندھربوں نے گانا شروع کیا پر جتنے وغیرہ دیتوں نے وامن جی کا براٹ روپ دیکھتے ہی گھبرا کر راجا بلی سے کہا کہ دیکھو اس برھم چاری ناٹے آدمی نے کیسا چھل کیا تم کہو تو اس کو پکڑ لیں راجا بلی نے دیتوں کو جواب دیا کہ یہ پرمیشور تو کی ناتھ جو کچھ کریں گے وہ سب اچھا ہوگا ان سے برودھ نہ کرنا چاہیے یہ بات راجا بلی کی سُن کر اپنے اگیان سے سب دیتوں نے آپس میں کہا کہ ہمارا راجا دھرماتما بیٹھا ہوا گیہ کرتا تھا سو اس براہمن نے آکر چھل سے سب راج اس کا لے لیا اب ہمارا راجا اور ہم لوگ کہاں رہیں گے راجا بلی نے جنم بھر ہمارا پالن کیا ہے آج اس چھلی براہمن کو مار کر پرتھوی چھین لیں تو راجا بلی کے دانہ پانی سے اُرن ہو جاویں راجا دان دے چکے ہیں وہ لڑنے کے واسطے نہیں کہیں گے سب دیت یہ صلاح کر کے اپنے اپنے ہتھیار سمیت وامن جی کے شریر میں لپٹ گئے تب ترلوکی ناتھ کی آگیا سے سُدرشن چکر اور پارشدوں نے دیتوں کو مار کر ہٹا دیا جب دیت لوگ بھاگ کر راجا بلی کے پاس آئے تب اُس نے ہری اِچھا ایسی سمجھ کر اور شکراچاریہ گرو کا شاپ بچار کر دیتوں سے کہا کہ تم لوگ لڑائی مت کرو دکھ اور سُکھ نصیب سے ہوتا ہے جب تمھارے دن اچھے آویں گے تب پھر راج پاویں گے اس سمے دیوتاؤں کے بھاگیہ اُدے ہوئے ہیں اس لئے تمھارا لڑنا بیکار ہوگا یہ بچن سُن کر جب دیت لوگ لڑنا چھوڑ کر بھاگ گئے تب وامن بھگوان بولے کہ اے راجا تم نے تین پگ پرتھوی دان دی ہے اور ناپنے میں تمھارا سب راج

ہمارے دو پگ سے زیادہ نہیں ٹھہرا سو تیسرے پگ کی پرتھوی اور دے۔

## بائیسواں ادھیاے

### دینا وامن جی کا سُتل لوک کا راج راجا بلی کو

شکدیوجی نے کہا کہ اے راجا پریکشت جب وامن نے تیسرا پگ پرتھوی مانگی اور راجا بلی جو وامن بھگوان کے سامنے سر نیچے کئے کھڑا تھا مارے ڈر کے کچھ نہیں بولا تب پھر وامن جی نے ڈانٹ کر کہا کہ اے بلی جو تیسرا پگ پرتھوی نہیں دے سکتا تو یہی بات کہہ کہ ہم نہیں دے سکتے یہ بات سن کر راجا بلی نے ہاتھ جوڑ کر بنتی کی کہ اے ترلوکی ناتھ میں ادھرمی نہیں ہوں جو اپنی بات چھوڑ دوں تب وامن جی بولے کہ پہلے تو نے غرور سے یہ بات کہی تھی کہ جو کچھ مجھ سے مانگو سو دوں کنگال براہمن کی طرح تین پگ پرتھوی کیا مانگتے ہو سو تو اب تین پگ پرتھوی نہیں دے سکا راجا وامن جی کے تیج اور ڈر سے یہ نہ کہہ سکے کہ دان مانگنے کے سمے آپکا سوروپ چھوٹا تھا اور اب آپ نے چرن اپنا اتنا بڑھایا تو میں کس طرح دے سکوں جب تھوڑی دیر تک راجا بلی نے کچھ جواب نہیں دیا تب بھگوان نے کرودھ کر کے گروڑ سے کہا کہ اس کو باندھ لو تب تیسرا پگ پرتھوی دے گا جب گروڑ نے راجا بلی کو باندھ کر پرتھوی پر گرا دیا تب جو لوگ وہاں تھے انھوں نے آشچریہ سے کہا کہ راجا بلی نے سب راج اور دھن اپنا وامن جی کو دے دیا تسپر انھوں نے اس کو باندھا ہے یہ بات اچھی نہیں کی پرشنکر نارد جی اور سنت کماری جی بولے کہ وامن بھگوان راجا بلی کی پریکشا لیتے ہیں کہ یہ اپنے دھرم میں پکّا ہے یا نہیں تب پھر وامن جی نے ایک پگ پرتھوی تین بار مانگ کر کہا کہ اے راجا تو اندر لوک میں اوپر رہنے کے واسطے چاہنا رکھتا تھا سو شکراچاریہ گرو کے شاپ سے تجھے نیچے نرک میں جانا پڑے گا تب راجا بلی ہاتھ جوڑ کر بولا کہ اے بیکنٹھ ناتھ میں اپنے بچن سے نہیں پھر کر آپ کو ڈنڈوت کرتا ہوں کہ آپ اپنا چرن میرے سر پر رکھ کر میرا شریر تیسرے پگ پرتھوی کے بدلے ناپ لیجئے جو آپ یہ کہیں کہ چودہ لوک تیرا راج دو پگ ناپ میں ٹھہرا کیول تیرا بدن ایک پگ کے برابر نہیں ہو سکتا تو آپ دیکھئے کہ جس طرح آدمی کا سب تن برابر نہ ہو کر ناک چھوٹی ہونے پر بھی بڑی رکھتی ہے اسی طرح یہ بدن میرا جو سب دھن اور راج اور تینوں لوکوں کا مالک تھا سو وہ ایک پگ پرتھوی سے بڑی پدوی رکھتا ہے اے جگت پالک آپ کا نام لینے سے آدمی نرک میں نہیں جاتا سو جب آپ ساکشات (ساچھات) پرمیشور میرے سامنے کھڑے ہیں تب میں کیوں نرک میں جاؤں گا آپ کا درشن کرنے سے سنسار میں میرا بڑا نام ہو گا جس طرح آپ ہری بھگتوں پر دیال ہو کر اُن کو بُرے کرموں سے بچائے رکھتے ہیں اُسی طرح آپ نے مجھ کو جو راج دھن اور اور سنتان کے غرور میں اندھا ہو رہا تھا پرہلاد اپنے بھگت کے کُل میں جان کر اہنکار میرا توڑ دیا اور کرپا کر کے اپنا چرن یہاں لاکر اور گرو کی طرح مجھ کو اُپدیش دے کر کرتارتھ کیا

جومیں آج لوبھ میں آکر اپنا راج آپ کو دان نہ دیتا تو مرتے سمے یہ راج اور دھن میرے ساتھ نہ جاکر سنسار میں
کیوں مجھ کو اپجس ہوتا یہ بھی میرا گیان ہے جو آپنے کو دان دینے والا سمجھتا ہوں کیونکہ یہ سب لکشمی اور پرتھوی آپ ہی
کی ہے آپ کی کرپا بنا کوئی آدمی راج اور دولت نہیں پاسکتا اے راجا پریکشت جس سمے راجا بلی یہ سب باتیں
وامن بھگوان سے کر رہے تھے اُس سمے پرہلاد بھگت آکاش سے اُترے اور وامن جی کو ڈنڈوت کر کے ہاتھ جوڑ کہا کہ
اے ترلوکی ناتھ آپ نے بڑی کرپا کی جو بلی سے تین پگ پرتھوی دان مانگی نہیں تو آپ کو جو تینوں لوکوں اور
سب سنساری بستو کے مالک ہیں کسی سے کچھ مانگنے کا کیا کام ہے راجا بلی نے جو کچھ آپ کا دیا ہوا اپنے
پاس رکھتا تھا وہ سب آپ کو ارپن کیا اب سوائے اپنے بدن کے اُس کے پاس اور کوئی چیز نہیں ہے سو آپ
دیا کر کے اس کو اپنا سیوک اور بھگت جان کر چھوڑ دیجئے پھر راجا بلی کی استری بندھیاولی ہاتھ جوڑ کر بولی کہ اے
دینا ناتھ آپنے اچھا انصاف کیا جو ان کو باندھ کر ڈنڈ دیا کیونکہ سب چیز دنیا میں آپ ہی کی ہے آپ
تینوں لوکوں کی رچنا کیول اپنے کھیل کے واسطے کیا کرتے ہیں اس واسطے راجا بلی کو اہنکار سے یہ بات
کہنا اُچت نہیں تھا کہ جو کچھ تم مانگو سو میں دوں اُسی سمے برھماجی نے بھی وہاں آکر وامن بھگوان کو ڈنڈوت
کر کے بنے کی کہ اے پربرھم پرمیشور راجا بلی نے اچھے کرم کرنے سے جو مال اور راج پایا تھا سو سب آپ کو دان یگر
یگیوں کا پُن بھی آپ کو دے دیا اور اپنے دھرم سے نہیں پھر کر باندھنے پر بھی کچھ دُکھ نہیں مانا اور اپنا بدن بھی آپکو
بھینٹ دیتا ہے پھر اس کو باندھ کر رکھنا کون نیاؤ کی بات ہے آپ دینا ناتھ ہو کر ایسا کریں گے تب پھر آپکی
شرن میں کون آوے گا جو آدمی آپ کو تلسی دل پھول پھل اور جل چڑھا کر گوگل آدک سُگندھی سے آپ کے
نام پر اگنی میں دھوپ دیتا ہے آپ اُس کو اپنا بھگت جان کر سنساری مہاجال سے نکال کر بھوساگر پار
اُتار دیتے ہیں سو راجا بلی نے سب مال اور تن اپنا آپ کو ارپن کر دیا پھر اُس کو چھٹی کیوں نہیں دیتے
جب پرہلاد بھگت بندھیاولی رانی اور برھماجی نے اس طرح وامن جی سے بنے کی تب بیکنٹھ ناتھ بولے کہ
ہم نے راجا بلی کی پریکشا لے کر اُس کا اہنکار توڑ دیا اور تم لوگ یہ بات یقین کر کے جانو کہ جس کسی پر میری
کرپا ہوتی ہے اُس سے اتنی چیزیں چھین لیتا ہوں ایک ذات کا اہنکار دوسرے دھن تیسرے ودیا
چوتھے اس بات کا غرور کہ تمام عمر میں جو کچھ اُس نے دان آدک اچھا کرم کیا ہے اُس کو ہر وقت یاد رکھ کر
اپنے برابر کسی دوسرے کو نہ سمجھ کر لوگوں کے سامنے کہتا ہے کہ یہ اچھا کام میں نے کیا تھا سنو راجا بلی کا
راج اور دھن سدا بنا نہ رہتا اور جس اُس کا مہا پرلے تک بنا رہے گا اس کے پیچھے جو آٹھواں منونتر آوے گا
اُس میں ہم اندر لوک کا راج راجا بلی کو دیں گے ہمارے بھگت کسی بات کا اہنکار نہیں رکھتے یہ کہہ کر وامن بھگوان
نے اپنا چرن راجا بلی کے سر پر رکھ کر کہا کہ اب تیسری پگ پرتھوی میری پوری ہوئی تب راجا بلی نے ہاتھ جوڑ کر
بنے کی کہ اے مہاپربھو آپ کا نام بھگت بتسل ہے اس لئے آپ نے مجھ کو اپنا داس سمجھ کر میری پرتگیا پوری کی
یہ بچن سن کر وامن بھگوان بہت خوش ہو کر بولے کہ اے راجا تو اُداس مت ہو میں نے سُتل لوک کا راج

جو پاتال میں ہے تجھ کو دیا اُسی جگہ تو اپنے پریوار سمیت جا کر آنند سے رہا کر میں بھی وامن روپ سے ہمیشہ تیرے دروازے پر رہ کر رکشا کروں گا اور آج سے تیری بُدھی دیتیوں کی ایسی نہ ہوگی -

# تیئیسواں ادھیاے

## جانا راجا بلی کا سُتل لوک کو

شکدیوجی بولے کہ اے راجا پریکشت یہ بات وامن جی کی سُنتے ہی راجا بلی بندھن سے چھوٹ کر بہت خوش ہوا اور وامن بھگوان سے ہاتھ جوڑ کر بولا کہ اے مہاراج آپ جو حکم دیویں میں اُسی میں خوش ہوں اور جن چرنوں کا درشن شری مہادیوجی اور شری برھماجی آدک دیوتا اور رکھیشوروں کو دھیان میں بھی نہیں ملتا وہ چرن آپنے میرے سر پر رکھا میں اُسے ڈنڈوت کرتا ہوں اور میں اپنے برابر اندر اور کُبیر اور برُن آدک کسی دیوتا کا بھاگیہ نہیں سمجھتا یہ بات وامن بھگوان سے کہہ کر راجا بلی نے پرہلاد بھکت کو پرنام کیا تب پرہلاد بھکت نے آنکھوں میں آنسو بھر کر راجا بلی اپنے پوتے کو گلے سے لگا لیا اور اُس کے گیان کی بڑائی کی اور ہاتھ جوڑ کر وامن بھگوان سے کہا کہ اے سیکنٹھ ناتھ راجا بلی کا بڑا بھاگیہ ہے کیونکہ جیسے آپ راجا بلی پر دیال ہوئے ویسی کرپا برھماجی اور مہادیوجی پر بھی نہیں کی کیونکہ آپ نے اُن سے کبھی کوئی چیز نہیں مانگی اور آپکے چرن کمل کو جس کا دھیان برھماجی وغیرہ دیوتا اور بڑے بڑے رکھیشور کھٹوں پہر ہردے میں رکھتے ہیں راجا بلی نے اپنے ہاتھ سے دھو کر چرنامرت لیا نہیں تو ہم دیتیوں کا جو مانس کھانے والے اور مدرا پینے والے ادھرمی ہیں ایسا بھاگیہ کہاں اُدے ہو سکتا ہے اس سے میں نے جانا کہ آپ بیچ ذات کا بچار نہ کر کے کیول اپنے بھکتوں کی کامنا پوری کرتے ہیں جس طرح کلپ برکش سب کو اچھا پورک پھل دیتا ہے اُسی طرح آپ نے ترلوکی ناتھ ہو کر اپنے بھکت اُدِتی کی چاہنا سے بھیکھ مانگنا قبول کیا دوسرا کون ایسا دینہ دیال ہوگا یہ استوتی سُن کر وامن بھگوان بولے کہ اے پرہلاد جی ہم نے سُتل لوک کا راج راجا بلی کو دیا سو تم بھی وہاں جا کر اُس کے پاس رہو اور ہم بھی راجا بلی کے دروازے پر گدا لئے آٹھوں پہر بنے رہیں گے ہمارا کھارہند دیکھنے اور تمہارے ست سنگ سے اس کو کچھ نہیں معلوم ہوگا کہ اتنے دن کہاں بیت گئے اب تک تم ہمارا درشن دھیان میں پایا کرتے تھے آج سے روز ہماری تمہاری بھینٹ سامنے ہوا کریگی جب یہ بات سُن کر راجا بلی اور پرہلاد بھکت وامن بھگوان کو ڈنڈوت کر کے اپنے پریوار سمیت سُتل لوک میں چلے گئے تب شُکرجی نے آ کر بھگوان کو ڈنڈوت کر کے بنے کی کہ اے پربھو مجھ کو براہمن اور پنڈت ہونے پر بھی سنساری مایا بیاپنے سے ایسی کُبدھی آئی کہ میں نے راجا بلی کو پرتھوی دان دینے سے منع کیا لیکن نصیب اُس کا ایسا زبردست تھا کہ اُس نے میرا کہنا نہ مان کر اپنی بات سے نہیں پھرا سو آپ میرا اپرادھ چھما کر کے مجھ کو آگیا دیجئے تو میں بھی سُتل لوک میں راجا بلی کے پاس رہوں اور ایسا بردان دیجئے کہ جس میں مجھ کو پھر ایسی کُبدھی نہ آوے یہ سُن کر وامن بھگوان بولے کہ بہت اچھا تم بھی

سُتّل لوک میں جاکر راجا بلی کے پاس رہو لیکن پھر کبھی اس کو ایسی بُری صلاح مت دینا اور اپنے چیلے کا سوال یگیہ پورا کرا دو تب شُکر جی بولے کہ اے جیوتی سروپ جہاں آپ کا نام لینے سے یگیہ پورا ہوتا ہے جب آپ کا چرن آیا تب اُس کے پورے ہونے میں کیا سندیہہ ہے لیکن آپ کی آگیا سے یگیہ میں پورن آہوتی ڈالے دیتا ہوں جب شُکر جی پورن آہوتی دے کر آپ بھی سُتّل لوک چلے گئے تب برھما جی وغیرہ دیوتا وامن بھگوان کا نام اُپیندر رکھ کر اور اُن کو بمان پر بٹھا کر سورگ لوک کو چلے گئے جب وامن جی نے وہاں پہونچ کر اندر پوری کا راج دیوتاؤں کو دیا تب دیوتا لوگ وامن بھگوان اور اَدِتی کا یش گاتے ہوئے آنند سے اپنے اپنے لوک کو چلے اندر اپنا راج پاکر اندرانی کے ساتھ بھوگ بلاس کرنے لگے وامن بھگوان بیکنٹھ کو پدھارے اتنی کتھا سنا کر شکدیو جی بولے کہ اے راجا تم نے ہم سے وامن اوتار کی کتھا پوچھی تھی سو ہم نے کہی جو کوئی اپنے سچے من سے اِس کتھا کو کہے گا یا سُنے گا اُس کو مُکت پدوی ملے گی

# چوبیسواں ادھیائے

## کتھا متسیہ اوتار کی

راجا پریکشت اتنی کتھا سُن کر بولے کہ اے شکدیو جی میرا من نارائن جی کے اوتاروں کی کتھا سُننے سے نہیں بھرا اس لئے اب میں متسیہ اوتار کی کتھا سُننا چاہتا ہوں کہ اتنے بڑے پرمیشور نے چھوٹا اوتار مچھلی کا کیوں لیا شکدیو جی بولے کہ اے راجا آدی پرش بھگوان جنم اور مرن سے علیحدہ ہو کر فقط اس واسطے اوتار لیتے ہیں کہ جس میں ہری بھگت لوگ اُن اوتاروں کی لیلا کہہ اور سُن کر بھو ساگر پار اُتر جاویں جب گئو براہمن دیوتا پرتھوی اور دھرم اور ہری بھگتوں پر دُکھ پڑتے ہیں تب وہ چھوٹے اور بڑے جیو کا بچار نہ کر کے اوتار لیتے ہیں کتھا متسیہ اوتار کی اس طرح پر ہے کہ ایک مرتبہ جگت پرلے ہونے پر شری برھما جی رات کو سوئے ہوئے تھے جب اُنکو دن میں جمائی آئی تب ہیگریو हयग्रीव دیت اُسی سمے آکر اُن کے مُنہ سے وید نکال کر پاتال میں لے گیا برھما جی نے جاگ کر نارائن جی سے بنتی کی کہ اے مہاراج ہیگریو دیت وید کو چُرا لے گیا اور بغیر وید کے دُنیا کا کام نہیں ہو سکتا وہ دیت بہت بلوان ہے اِس سے ہم لوگ اور دیوتا لوگ اُس کو جیت نہیں سکیں گے آپ وید لانے کے واسطے کوئی تدبیر کیجئے راجا ستیہ برت شرادھ دیو کے بیٹے نے راج گدی چھوڑ کر دس ہزار برس تپ کر کے مہا پرلے دیکھنے کی اِچھا کی تب نارائن جی نے برھما جی کے بنتی کرنے سے وید کا لانا اور اِچھا پوری کرنا راجا ستیہ برت اپنے بھگت کی ضروری جان کر متسیہ اوتار لیا تھا ایک دن راجا ستیہ برت کیرتی مالا कीर्तिमाला ندی میں نہانے گیا جب نہا کر راجا نے ترپن کرنے کے واسطے پانی دونوں ہاتھوں میں اُٹھایا تب اُس کو ایک مچھلی بہت چھوٹی انجلی میں دکھلائی دے کر بولی کہ اے راجا میں بہت دُکھی اور لاچار ہو کر تیری شرن میں آئی ہوں جو تو مجھ کو پھر پانی میں ڈال دے گا تو مجھے بڑی مچھلیاں

کھاجاویں گی اس لئے میں تجھ سے یہ چاہتی ہوں کہ تو مجھ کو پھر ندی میں نہ ڈال کر مجھے اور جگہ رکھ کر پال راجا یہ بات
سُن کر آشچریہ مان کر من میں کہنے لگا کہ یہ مچھلی آدمی کی طرح بولتی ہے اس لیئے ضرور اس کی رکشا کرنی چاہیئے ایسا
بچار کر راجا نے اُس مچھلی کو کمنڈل میں رکھ کر کہا کہ تو دھیرج رکھ میں تجھ کو پالوں گا جب راجا ستیہ برت اُس مچھلی کو
اپنے مکان پر لے آیا تب وہ مچھلی ایک ساعت میں بڑھ کر کمنڈل میں پھنس گئی تب اُس نے راجا سے کہا کہ مجھ کو
کمنڈل میں دُکھ معلوم ہوتا ہے کہیں چوڑی جگہ میں رکھ جب راجا نے کمنڈل توڑ کر مچھلی کو گھڑے میں رکھا اور
ایک پہر کے بعد بھوجن کر کے پھر جا کر دیکھا تو مچھلی وہاں بھی بڑھ کر پھنسی ہوئی بولی کہ اے راجا میرا بدن اس گھڑے
میں نہیں سماتا جب راجا نے اس کو ایک بڑے مٹکے میں رکھا وہاں پر وہ مچھلی اور بھی زیادہ بڑھی تب ایک گڑھا
کھدوا کر اور پانی سے بھروا کر اس کو اس میں رکھ دیا گڑھا بھی مچھلی کے بدن بڑھنے سے بھر گیا تب راجا نے اُس کو تالاب
میں رکھا تھوڑی دیر میں وہ مچھلی ایسی بڑھی کہ تالاب میں بھی اُس کا بدن نہ سمایا تب راجا نے تالاب کو ندی تک کھدوا کر
اُس مچھلی کو وہاں پہونچا دیا جب دوسرے دن پھر راجا نہانے کے واسطے گیا تو دیکھا کہ اُس مچھلی سے سب ندی
بھری ہے تب راجا نے اُس مچھلی کو بڑی محنت سے سمدر میں لے جا کر کہا کہ اے مچھلی سمدر سے بڑا کوئی استھان تیرے
رہنے کے واسطے نہیں ہے اب تو یہاں رہ اور مجھ کو بدا کر جب اُس کا بدن سُمدر سے بھی بڑھ کر دس ہزار یوجن لمبا
چوڑا ہو گیا تب اُس مچھلی نے راجا ستیہ برت سے کہا کہ اے راجا تو اپنے کو گیانی اور بڑا دھرماتما سمجھ کر مجھے سمدر
میں چھوڑ کر اپنے گھر چلا جاتا ہے مجھ سے بھی بڑی بڑی مچھلیاں ہیں وہ مجھ کو کھا جاویں گی یہ سُنتے ہی راجا نے گیان
سے جانا کہ یہ متسیہ پرمیشور کا اوتار معلوم ہوتا ہے کیونکہ مچھلی اتنی جلد نہیں بڑھ سکتی اس سے اس کی پوجا کرنا
چاہیئے ایسا بچار کر راجا نے بہت استوتی کر کے اُس متسیہ سے ہاتھ جوڑ بنتی کی کہ اے متسیہ روپ بھگوان
میں نے آپ کو نہیں پہچانا کہ آپ نارائن کا اوتار ہیں میرا بڑا بھاگیہ تھا جو آپ کا درشن پایا گیان کی بھری ہوئی
یہ بات سنکر متسیہ روپ بھگوان بولے کہ اے راجا تو نے کیا سمجھ کر کہا تھا کہ ہم تیرا پالن کریں گے اسی واسطے میں نے
اپنا بدن بڑھا کر تھوڑی سی مہما اپنی تجھ کو دکھلائی جس میں تو میرا پالن اور رکشا کرنے سے ہار مان لے اور
اہنکار تیرا ٹوٹ جائے آدمی کو اُچت ہے کہ کسی کام کو ایسا نہ کہے کہ میں کروں گا سب بات میں ایسا کہنا چاہیئے
کہ پرمیشور چاہیں گے تو یہ کام ہو جاوے گا میرے بھکت اہنکار کا بچن نہیں بولتے اور اے راجا تو یقین کر کے
جان کہ جس بات کو پرمیشور چاہتے ہیں وہی بات ہوتی بغیر اچّھا پرمیشور کے آدمی کا کیا کچھ نہیں ہو سکتا یہ سُن کر
راجا نے کہا کہ اے بیکنٹھ ناتھ آپ نے مچھلی کا بدن جو چھوٹی یونی ہے کس واسطے دھارن کیا متسیہ بھگوان بولے
کہ اے راجا ہم ترن دھرنے اور مرنے دونوں سے الگ رہ کر اپنے بھکت اور سیوکوں کی اچّھا پوری کرنے کے واسطے
کبھی کبھی سُگن اوتار لے کر اپنا نام پرکٹ کرتا ہوں ان دنوں برہما کے بنتی کرنے سے وید لانے اور تیری اچّھا پوری
کرنے کو جو تو مہا پرلے کا تماشہ دیکھنا چاہتا تھا ہم نے متسیہ اوتار لیا ہے ہم نے باراہ اور کچّھپ اور نرسنگھ اوتار
جو لیا تھا اُس سے کچھ چھوٹے نہیں ہو گئے اور شری رامچندر جی اور شری کرشن جی کا اوتار لینے میں کچھ ہماری پدوی

نہیں بڑھ گئی ہم ہمیشہ برابر رہ کر گھٹنے اور بڑھنے سے الگ ہیں جو تجھ کو مہا پرلے دیکھنے کی اچھا ہے تو آج کے ساتویں
دن دنیا میں چاروں طرف پانی تجھ کو دکھلائی دے گا اور اس پانی میں ایک ناؤ کے اوپر سپت رشی بیٹھے ہوئے
ظاہر ہو کر تیرا ہاتھ پکڑ کر اُس ناؤ میں بیٹھا لیویں گے اُس ناؤ کے پاس پانی پر ایک سانپ دکھلائی دیگا تب
تم لوگ ایک سرا ناؤ کی رسی کا میرے سونے کے سینگ میں جو دس ہزار یوجن لمبا نکلے گا اور دوسرا سرا رسی کا
اُس سانپ کی پونچھ سے باندھو گے جب وہ ناؤ پانی پر گھومے گی تب تو مہا پرلے کا چرتر دیکھ سپت رشیوں سمیت
ہم سے گیان پوچھے گا جو گیان ہم تم لوگوں سے کہیں گے اُس گیان کے سُننے کے پرتاپ سے تیری مُکتی ہو گی
اس سات دن میں تو سب اوشدھیوں کے بیج اکٹھا کر کے اُس سمے اپنے پاس رکھنا متسیہ روپ بھگوان یہ کہکر
وہاں سے انتردھان ہو گئے اور راجہ سب اوشدھیوں کا بیج اپنے پاس رکھ کر ہر روز کیرتی مالا ندی کے کنارے پر
مہا پرلے دیکھنے کے واسطے آ بیٹھتا تھا جب ساتویں دن راجہ نتیہ نیم کر کے وہاں بیٹھا تب اُس نے کیا دیکھا کہ
چاروں طرف ندی کا پانی اُمڈا آتا ہے اور آکاش سے بھی اتنا پانی برسا کہ سب پرتھوی اُس پانی میں ڈوب گئی
اور راجا بھی اُس پانی میں غوطے کھانے لگا تب اُس نے گھبرا کر من میں کہا کہ متسیہ بھگوان نے ایک ناؤ پرگٹ
ہونے کے واسطے کہا تھا سو وہ ابھی تک دکھلائی نہیں دیتی جبکہ میں ڈوب کر مر جاؤں گا تب وہ ناؤ پرگٹ ہو کر
کیا کرے گی اسی چنتا میں تھا کہ دُور سے ایک ناؤ پر سپت رشیوں کو بیٹھے ہوئے دیکھ کر راجا بہت خوش ہوا جب
وہ ناؤ پاس پہونچی تب سپت رشیشوروں نے راجا کو پکڑ کر اُس ناؤ پر بیٹھا لیا اور دھیرج دے کر بولے کہ اے
راجا تو نہیں ڈوبے گا راجا نے ڈنڈوت کر کے اُن سے پوچھا کہ متسیہ بھگوان کیوں نہیں آئے سپت رشی بولے کہ تم
پرمیشور کا اسمرن کرو متسیہ بھگوان بھی ترنت آتے ہیں جیسے ہی راجا نے پریم کے ساتھ نارائن جی کا دھیان کیا ویسے ہی
متسیہ روپ بھگوان نے آ کر راجا کو درشن دیا جب باسکی ناگ وہاں پانی میں پرگٹ ہوا اور سپت رشیشور اور
راجا نے ناؤ کی ایک رسی کا سرا کہ وہ رسی بھی سانپ کی تھی اُس مچھلی کے سینگ میں اور دوسرا باسکی ناگ
کی پونچھ سے باندھا تب وہ مچھلی اُس ناؤ کو پانی میں پھرانے لگی اور راجا نے اچھا پور بک مہا پرلے کا تماشا
دیکھ کر متسیہ روپ بھگوان سے بنے کی کہ اے مہاراج آپ نے دیال ہو کر مہا پرلے کا تماشہ مجھ کو اچھی طرح
دکھلایا اب میں یہ چاہتا ہوں کہ آپ مجھ کو گیان سکھلا کر بھو ساگر سے پار اُتار دیجئے کہ جس میں جنم اور مرن سے چھوٹ
جاؤں کیونکہ سنساری آدمی ایسا کرم کرتا ہے جس سے ہمیشہ مہا جال میں پھنسا ہے جو کوئی آدمی کا تن پا کر اپنا پرلوک
نہیں بناتا وہ کُتا اور شور وغیرہ چوراسی لاکھ یونیوں میں جنم لے کر دُکھ پاتا ہے سنساری آدمی دن رات استری اور پتر اور
دھن کے موہ میں پھنسا رہتا ہے کسی سمے نارائن جی کو جو اُس کا بیڑا پار لگاویں گے اسمرن نہیں کرتا اور پرمیشور اپنی
کرپا سے جس کا کام پورا کرتے ہیں وہ اپنے اگیان سے اُس کام کو کہتا ہے کہ میں نے اپنی محنت سے کیا اور
گھر اور دولت اور استری اور لڑکوں کو اپنا جان کر اُن کی محبت میں اپنا جنم اکارتھ کھو دیتا ہے اور یہ نہیں سمجھتا
کہ پورب جنم کے سنسکار سے سب جیو اپنا بدلا لینے کے واسطے دنیا میں آ کر اکٹھا ہوتے ہیں اے دینا ناتھ اس کُبدھی کا

چھوٹنا اور گیان کا پراپت ہونا سوائے آپ کی کرپا کے اور کسی طرح نہیں ہو سکتا جبتک آدمی سنساری مایا سے الگ نہیں ہوتا تب تک آوا گمن سے نہیں چھوٹتا اور جس پر آپ دیال ہو کر گیان دیتے ہیں وہ بھوساگر پار اُتر جاتا ہے نہیں تو بار بار جنم لے کر دُکھ پاتا ہے سو آپ مجھ کو اپنا داس جان کر ایسا گیان دیجئے کہ جس سے میں بھوساگر پار اُتر جاؤں یہ سُن کر متسیہ روپ بھگوان نے جو گیان راجا کو اُپدیش کیا وہ سب گیان اور یوگ سادھنے اور پیدا ہونے دیت اور سوال جواب رشیشوروں کا بستار پوربک متسیہ پُران میں لکھا ہے وہی گیان سُننے سے راجا ستیہ برت پرم گیانی ہو گیا پھر متسیہ روپ بھگوان بولے کہ اے راجا تو آنکھ اپنی بند کرے جیسے ہی راجا نے آنکھ اپنی بند کر کے پھر کھولی تو اپنے کو اُسی ندی کے کنارے آسن پر بیٹھا پایا اور پانی وغیرہ مہاپرلے کا تماشا پھر نہ دکھلائی دیا راجا نے یہ چرتر اور نارائن جی کی مہما دیکھ کر آشچریہ مانا اور من میں سمجھا کہ متسیہ روپ بھگوان نے اپنی مایا سے میری اِچّھا کے موافق یہ تماشا دکھلایا پھر راجہ ستیہ برت گیان پراپت ہونے سے ہری چرنوں میں دھیان لگا کر مُکت ہوا اور متسیہ بھگوان پاتال میں جا کر اپنی گدا سے ہیگریو دیت کو مار کر چاروں وید لے آئے اور برھما جی کو دیکر بیکنٹھ کو پدھارے اتنی کتھا سُنا کر شکدیو جی بولے کہ اے راجا چودھوں منونتروں میں جو جو اوتار پرمیشور لیتے ہیں ان کی کتھا تم سے برنن کی چودھوں منونتر برھما جی کے ایک دن میں بیت جاتے ہیں اور اتنی ہی بڑی ان کی رات بھی ہوتی ہے اُسی دن اور رات کے حساب سے سو برس تک برھما جی جیتے ہیں چھ مہینے سورج اتراین میں رہتے ہیں تب تک دیوتاؤں کا ایک دن ہوتا ہے اور چھ مہینے سورج دکشناین رہتے ہیں تب تک دیوتاؤں کی ایک رات ہوتی ہے شُکل پکش کے پندرہ دن تک پتروں کا ایک دن ہوتا ہے اور کرشن پکش کے پندرہ دن تک پتروں کی ایک رات ہوتی ہے شُکل پکش کو شبھ کہتے ہیں اسی دن اور رات کے حساب سے دیوتا اور پتروں کی عمر سو برس کی ہوتی ہے اتنی کتھا سُنکر راجا پریکشت نے بنتی کی کہ اے مہاراج چودھوں منونتروں اور پرمیشور کے اوتاروں کی کتھا جس کے سُننے سے سنساری جیو بھوساگر پار اُتر جاتے ہیں آپ کے منھ سے میں نے سُنی اور آپ بھوت اور بھوشیہ اور برتمان (یعنی ماضی و مستقبل وحال) تینوں کال کے جاننے والے ہیں اس لئے میں چاہتا ہوں کہ آپ کے منھ سے سوریہ بنشی اور چندر بنشی راجوں کی کتھا جو پہلے ہو گئے ہیں سنوں شکدیو جی یہ بات سُن کر بولے کہ اے راجا تم نے بہت اچّھی بات پوچھی ہم کہتے ہیں سُنو۔ جو کوئی ایسا کہے کہ شکدیو جی نے ویشنو ہو کر سنساری راجوں کا حال کس واسطے کہا سو انھوں نے دو گُن سمجھ کر یہ کتھا کہی تھی ایک یہ کہ جو پہلے راجا دھرماتما اور گیانی سنساری مایا سے برکت ہو کر مُکت ہوئے ان کی کتھا سُننے سے راجا پریکشت کو راج اور شریر چھوڑ دینے کا سوچ نہ ہو گا دوسرے یہ کہ پربرھم پرمیشور نے شری رامچندر کا اوتار سوریہ بنش میں اور شری کرشن چندر اوتار چندر بنش میں ہری بھگتوں کے سکھ دینے کے واسطے دھارن کر کے بہت لیلا کی ہیں وہ لیلا اور کتھا سُن کر سنساری لوگ سب پاپوں سے چھوٹ کر مُکتی پاویں

# اسکندھ نواں

## کتھا سورج بنشی اور چندر بنشی راجاؤں کی

## پہلا ادھیاے

### کتھا شرادھ دیو منو کی

راجا پریکشت اتنی کتھا سُن کر بولے کہ اے شکدیو سوامی میں نے سب منونتروں کی کتھا آپ کے منھ سے سُنی اور راجا ستیہ برت کا حال جس کو متسیہ روپ بھگوان نے گیان بتلایا تھا سُن کر بہت خوش ہوا اب میں یہ سُننا چاہتا ہوں کہ کس کس راجا نے کون کون منونتر میں راج کیا اب شرادھ دیو منو سورج کے بیٹے جو راج پر ہیں ان کی سنتان کی کتھا بستار[مفصل ۱۲] سے کہیئے یہ بات سُن کر شکدیو جی بولے کہ اے راجا بستار کے ساتھ اس کا حال کوئی سیکڑوں برس میں بھی نہیں کہہ سکتا اس لیے سنچھیپ[مختصر ۱۲] میں اُن کی کتھا کہتا ہوں سُنو کہ جب مہاپرلے ہو کر دُنیا کے چاروں طرف پانی بھر گیا اور کیول نارائن جی برقرار رہ گئے یہ اِچھا اُن کو ہوئی کہ جگت پیدا کر کے اپنا روپ آپ دیکھیں تب ایک پھول کمل کا نارائن جی کی نابھی[ناف ۱۲] سے پرگٹ ہوا اور اُس پھول سے شری برھما جی پیدا ہوئے نارائن جی کی آگیاّ سے انھوں نے مُنو نام بیٹا پیدا کیا اور منو کے ہردے سے مریچی نام پُتر پیدا ہوا اور اُس سے کشیپ نام لڑکا پیدا ہوا کشیپ سے سورج نے جنم پا کر شرادھ دیو منو نام بیٹا پیدا کیا جب شرادھ دیو کے کوئی سنتان پیدا نہ ہوئی تب اُس نے بشسٹھ رشیشور سے بنتی کی کہ آپ کوئی ایسی تدبیر کریں کہ جس میں میرے لڑکا پیدا ہو بشسٹھ جی نے کہا یگیہ کرنے سے تیرے لڑکا پیدا ہوگا جب اُس نے بشسٹھ جی کی آگیا کے مطابق یگیہ کرنا شروع کیا تب منو کی استری نے بشسٹھ جی کے ساتھی براہمن سے جو اگنی کنڈ میں گھی کی آہوتی ڈالتا تھا کہا کہ میں چاہتی ہوں کہ میرے بہت سُندری لڑکی پیدا ہو تب اُس براہمن نے لڑکی پیدا ہونے کے واسطے منتر پڑھ کر آہوتی اگنی میں ڈالی اس لیے لڑکی پیدا ہوئی بشسٹھ رشیشور نے اُس کا نام اِلا इला رکھا شرادھ دیو بولا کہ اے مہاراج میں نے لڑکا ہونے کے واسطے یگیہ کیا تھا سو بڑا تعجب ہے کہ منتر کا پھل الٹا ہو کر لڑکی پیدا ہوئی بشسٹھ جی بولے کہ اے راجا تیری استری نے لڑکی پیدا ہونے کے واسطے اِچھا رکھ کر آہوتی دینے والے براہمن سے کہدیا تھا کہ میرے لڑکی پیدا ہو اس سے لڑکی پیدا ہوئی جب راجا یہ بات سُن کر من میں چنتا کرنے لگا تب بشسٹھ جی بولے کہ اے راجا تو اُداس مت ہو میں پرمیشور سے بنتی کر کے اس لڑکی کو لڑکا کرا دوں گا یہ بات سنتے ہی راجا خوش ہو گیا اور بشسٹھ جی نے پرمیشور کا دھیان کر کے جب اپنے برھم تیج سے اُن کی استوتی کی تب بیکنٹھ ناتھ درشن دیکر بولے کہ تم کیا چاہتے ہو بشسٹھ جی نے ہاتھ جوڑ کر کہا کہ اے مہاراج میں چاہتا ہوں کہ یہ لڑکی لڑکا ہو جائے پرمیشور بولے کہ

بہت اچھّا ایسا ہی ہوگا یہ بات نارائن جی کے مُنھ سے نکلتے ہی جب وہ لڑکی بہت سندر روپ لڑکا ہوکر کھیلنے لگی تب راجا نے اُس کا نام سُدیمن सुद्युम्न رکھ کر بڑی خوشی منائی اور براہمنوں اور منگتوں کو منھ مانگا دان اور دکشنا دیکر اُس کو راج گدی پر بٹھا دیا جب وہ دھرم اور پرجا پالن کے ساتھ راج کرنے لگا تب ایک دن پرمیشور کی اِچّھا سے اُتّر دِشا इलावृत الاورت کھنڈ میں شکار کھیلنے گیا تو ایک ہرن کے پیچھے گھوڑا دوڑاتا ہوا امبکا بن میں جا پہونچا وہاں پہونچتے ہی راجا استری ہوگیا اور اُس کی سواری کا گھوڑا بھی گھوڑی ہوگیا اور جتنے سیوک لوگ اُس راجا کے ساتھ اس جنگل میں پہونچے تھے سب استری ہوگئے یہ حال اپنا دیکھتے ہی وہ لوگ شرمندہ ہوکر ایک دوسرے سے کچھ نہیں کہہ سکتے تھے جب کسی کا کچھ بس نہیں چلا تب اِچّھا پرمیشور کی اسی طرح جان کر سبھوں نے دھیرج دھرا اتنی کتھا سُن کر راجا پریکشت نے پوچھا کہ اے مُنی ناتھ وہ لوگ اُس جنگل میں جا کر کس سبب سے استری ہوگئے تھے اس کا حال کہیئے شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا اُس جنگل میں شری مہادیو جی اور شری پاربتی جی ننگے ہوکر بہار کر رہے تھے اُسی سمے سنکادِک چاروں بھائی اُن کا درشن کرنے وہاں گئے جیسے ہی انھوں نے دونوں کو ڈنڈوت کی ویسے ہی پاربتی جی نے ان لوگوں کو دیکھتے ہی بہت لجّت ہوکر آنکھیں اپنی نیچی کرلیں تب رشیشور لوگ اُداس ہوکر وہاں سے نرناراین کا درشن کرنے کے واسطے بدری کیدار کو چلے گئے تب پاربتی جی نے مہادیو جی سے کہا کہ آپ کوئی جگہ بہار کرنے کے واسطے نہ بنوا کر مجھے جنگل میں لاکر شرمندہ کرتے ہیں آج مارے شرم کے مجھ سے کسی کو اپنا منھ دکھلایا نہیں جاتا یہ سُن کر شری مہادیو جی بولے اے پران پیاری تم اُداس مت ہو ہم اس جنگل کو ایسا شاپ دیتے ہیں کہ آج سے جو کوئی دیوتا اور دیت یا آدمی یا جانور وغیرہ مرد اس جنگل میں آوے گا وہ عورت ہو جائے گا اسی سبب سے راجا سُدیمن استری ہوگیا شیو بھولاناتھ ہمیشہ شری پاربتی جی کے ساتھ وہاں بہار کرتے ہیں اور سولہ ہزار سہیلیاں گرجا دیوی کی سیوا میں آٹھوں پہر بنی رہتی ہیں وہاں سوائے مہادیو جی کے دوسرا پُرش نہیں جا سکتا جبکہ راجا سُدیمن استری ہو جانے سے مارے شرم کے اپنے گھر نہ جا سکا تب اپنے ساتھیوں سمیت بیاکل ہوکر اُسی جنگل میں چاروں طرف پھرنے لگا اُس جنگل کے دکھن طرف کی حد پر چندرما کا بیٹا بُدھ بیٹھا ہوا تپ کرتا تھا ایکا ایک راجا سُدیمن استری روپ پھرتا ہوا اُسی جگہ جا نکلا اور بُدھ تپسی ہوتے پر بھی اُس کے روپ پر موہت ہوگیا سُدیمن استری روپ کا بھی من اس پر چلایمان ہوا تب دونوں نے آپس میں گندھرب بیاہ کر لیا اور وہاں رہ کر بھوگ بلاس کرنے لگے جب بُدھ کی آگیا کے مطابق سُدیمن کے ساتھ والے جو وہ بھی استری ہوگئے تھے پہاڑ پر چلے گئے تب اُن کو گندھرب لوگ استری سمجھ کر اپنے لوک کو اُٹھالے گئے جب استری روپ سُدیمن کے پُرورُوا نام بیٹا بُدھ سے پیدا ہوا تب ایک دن سُدیمن نے بششٹھ گرو کا دھیان کرکے اُن کو یاد کیا جب بششٹھ رشیشور انتریامی اُس کے پاس آکر پرگٹ ہوئے تب سُدیمن اپنا حال اُن سے کہہ کر ہاتھ جوڑ کر بولا کہ اے مُنی ناتھ ایسی کرپا کیجئے کہ جس میں مجھ کو پھر پُرش کا تن ملے یہ بات سُن کر بششٹھ جی بولے کہ تو دھیرج دھر میں تیرے واسطے تدبیر کرتا ہوں جب بششٹھ رشیشور نے سُدیمن پر دیال ہوکر شری گوری شنکر کا دھیان کرکے اُن کی استوتی کی تب شری شیو شنکر اور گرجا دیوی درشن دے کر بڑی خوشی سے

بولے کہ تم کیا چاہتے ہو تب بششٹھ جی نے ڈنڈوت کرکے بنے کی کہ اے مہا پربھو آپ کرپا کرکے سُدیمن کو پھر پُرش
بنا دیجئے یہ سُن کر شری پاربتی جی بولیں کہ سُدیمن امبکا بن میں جانے سے استری ہوگیا ہے اور امبکا بن کو مہادیو سوامی
نے شاپ دیا ہے وہ مِٹ نہیں سکتا پاربتی جی کے یہ کہنے پر بھی شری مہادیو جی دیال ہو کر بولے کہ اے بششٹھ مونی
سُدیمن ایک مہینہ پُرش اور ایک مہینہ استری رہے گا یہ کہہ کر شری مہادیو جی شری پاربتی سمیت وہاں سے انتردھان
ہو گئے اور راجا سُدیمن اُسی سمے پُرش ہو کر پورروا اپنے بیٹے کو ساتھ لیے ہوئے اپنی راج دھانی چلا آیا سو وہ ایک
مہینہ پُرش ہو کر راج کاج کرتا تھا اور دوسرے مہینے استری رہنے سے روگ کے بہانے سے راج مندر میں رہتا
تھا جب پُرش ہونے پر سُدیمن کو اپنی استری سے تین بیٹے اور پیدا ہوئے تب اُس نے کچھ دن راج گدّی کا سکھ
بھوگ کر من اپنا سنساری مایا سے الگ کر لیا اور دکھن دیش کا راج اپنے تینوں بیٹوں کو جو استری سے پیدا ہوئے
تھے دے دیا اور اپنی نج راج گدی پُروروا بیٹے کو جو بُدھ سے پیدا ہوا تھا بٹھا کر آپ بن کو چلا گیا اور کچھ دن ہری
بھجن کر کے مُکت ہو گیا راجا پوروروا سے چندر بنشی اور سدیمن کے دوسرے بیٹوں سے سوریہ بنشی کُل چلا۔

## دوسرا ادھیائے

## کتھا شرادھ دیو کی دوسری سنتانوں کی

شکدیو جی بولے کہ اے راجا پریکشت جب راجا سُدیمن بن میں اپنا تن تیاگ کر مُکت ہوا تب شرادھ دیو اُسکے
باپ نے اور سنتان پیدا ہونے کے لئے پرمیشور کا تپ کیا پرمیشور کی کرپا سے اُس کی شردھا نام استری سے دس
بیٹے اور پیدا ہوئے اُس نے بڑے بیٹے کا نام اکشواکو इक्ष्वाकु رکھا اور دوسرا بیٹا پرکھندھر نام کا ہوا یہ بششٹھ گُرو
کی گئو بِس دن کو چرا کر رات کو اُن کی رکھواری کرتا تھا ایک دن برسات میں رات کو شیر نے ایک گائے کو پکڑ لیا گائے
کا چلانا سُن کر پرکھندھر اُٹھا اور اُس نے بجلی کی چمک میں شیر کو دیکھ کر تلوار اُس پر چلائی وہ تلوار شیر کا ایک کان
کاٹ کر گائے کے لگی جس سے وہ گائے مر گئی پرات سمے بششٹھ جی نے اُس گائے کو دیکھ کر پرکھندھر سے کہا کہ
تو نے گائے تلوار سے مار ڈالی ہے اس لیے تو شودر ہو جا گرو کے شاپ سے پرکھندھر نے وہ تن اپنا چھوڑ کر اہیر
کے گھر جنم پایا سو وہ اُس تن میں برہم چریہ رہ کر ہری بھجن کرنے لگا اور جنگل میں آگ لگنے سے اپنی اِچھا سے جل کر
مُکت ہو گیا کوی कवि نام تیسرا بیٹا راجا کا پرم ہنس ہو گیا اور کرُش نام چوتھے بیٹے سے کارُوش ذات کشتریوں کی پیدا ہو کر
اُتر دشا کا راج کیا درشٹی دھرک दृष्ट धृक نام پانچویں بیٹے کے بنش میں دھارشٹ धारष्ट ذات کشتری پیدا ہوئے
یہ لوگ اپنی کریا کرم سے براہمن ہو گئے نرگ नृग نام چھٹویں بیٹے کے بنش میں سُمنت سے اگنی تک تو کشتری رہے پھر
اگنی کے بنش میں براہمن ہو گئے نبھگ नभग نام ساتویں بیٹے کی اولاد میں نابھ آدک سے لے کر کئی پیڑھی
کے پیچھے مروت मरुत्त نام ایسا پرتاپی اور چکرورتی راجا ہوا کہ جس کے برابر کسی راجا نے یگیہ نہیں کیا

اُس کے یگیہ میں سب برتن بھوجن کرنے اور پانی پینے اور چیز رکھنے کے واسطے سونے کے بنے تھے اُس نے براہمنوں اور رشیشوروں کو اپنے یگیہ میں اتنا دان دیا کہ کسی کو کچھ اِچھّا نہ رہی اور اُس کے بنش میں ترن بندو तृणाबिन्दु نام راجا ہوا اُسی اپسرا کا پتی ہوا الم بُکا अलम्बुका نام اپسرا سے اڑبڑا इडबिडा نام لڑکی پیدا ہوئی جو بشروا विश्रवा رشیشور کو بیاہی گئی جس سے کبیر پیدا ہوئے ترن بندو راجا کے بشال نام کے ایک بیٹے نے بیشالی پوری بسائی اُس کے بنش میں ہیم چندر اور سوم دت آدک بہت سے دھرماتما راجا ہوئے تھے۔

## تیسرا ادھیائے

### کتھا شرادھ دیو منو کے سنتان پیدا ہونے کی

شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا پریکشت اُسی شرادھ دیو منو کا بیٹا شریاتی शर्याति نام راجا ہوا اُس کے یہاں سُکنیا نام ایک لڑکی بہت سندری پیدا ہوئی راجا اُس سے بہت پریت رکھتا اور آٹھوں پہر اُس کو اپنے ساتھ رکھتا تھا ایک دن راجا اپنی رانی اور کنیا سمیت شکار کھیلنے کے واسطے جنگل میں جا کر جہاں پر چیون च्यवन رشیشور کا استھان تھا ڈیرا کیا سُکنیا اپنی سہیلیوں کو ساتھ لے کر اُس ڈیرے کے پاس پھرنے لگی تب اُس نے ایک ڈھیر مٹی کا جس میں دو چھید چمکتے تھے دیکھ کر بالکپن کے کارن اُن دونوں چھیدوں میں کانٹا چبھو دیا جب اُن سے کہ وہ دونوں آنکھیں چیون کی تھیں خون بہنے لگا تب راجا کی لڑکی مارے ڈر کے گھبرا کر وہاں سے سہیلیوں سمیت اپنے ڈیرے میں چلی آئی رشیشور مہاراج کے دُکھ پانے سے اُسی ساعت راجا کی فوج میں سب چھوٹے بڑے آدمی اور اونٹ اور گھوڑے اور ہاتھی آدک کا مل اور موتر بند ہو گیا اور پیٹ میں درد ہونے لگا تب راجا نے یہ دشا سب کی دیکھتے ہی بیاکل ہو کر بن باسیوں سے پوچھا کہ یہ کیسا استھان ہے کہ ہماری فوج کے لوگ دُکھی ہوئے ہیں وہاں کے لوگوں نے کہا کہ یہ استھان چیون رشی کے رہنے کا ہے یہ بات سنتے ہی راجا اُس رشیشور کا استھان ڈھونڈھتا ہوا اُسی جگہ پر جہاں خون بہتا تھا جا پہونچا تب اُس نے خون دیکھ کر اپنے گیان سے جانا کہ اسی ٹیلے میں چیون رشیشور کا شریر مٹی میں چھپ گیا ہے اور وہ پرمیشور کے دھیان میں ایسے لین ہو رہے ہیں کہ جن کو اپنے تن بدن تک کی خبر نہیں ہے یہ خون رشیشور کی دونوں آنکھوں میں کانٹا چبھونے سے بہتا ہے یہ حال دیکھ کر راجا اپنی فوج والوں سے کانٹا چبھونے کا حال پوچھنے لگا تب راجا کی لڑکی بولی اے پتا جی یہ قصور مجھ سے انجان میں ہوا ہے راجا یہ بات سُن کر پہلے بہت اُداس ہوا پھر اُس ٹیلے کے پاس کھڑا ہو کر بہت بلند آواز سے اُن رشیشور کی استوتی کی اور اپنے ہاتھ سے وہ مٹی جس سے رشیشور مہاراج کا بدن چھپ گیا تھا ہٹائی جب چیون رشیشور وہ آواز سُن کر سمادھی سے جاگے اور ساودھان ہوئے تب راجا نے اُن کو ڈنڈوت کر کے ہاتھ جوڑ کر بنے کی کہ اے مُنی ناتھ یہ اپرادھ انجان میں میری لڑکی سے ہوا ہے اُس نے آپ کی آنکھوں میں کانٹا چبھو دیا اِس سے میں آپ کو اپنی لڑکی دیتا ہوں آپ

ایسا آشیرباد دیجیے کہ جس سے میری فوج کا دُکھ مٹ جائے چیوَن رشیشور نے راجا کے استوتی کرنے سے خوش ہو کر
ایسا بردان دیا کہ سب کے پیٹ کا درد جاتا رہا تب راجا اپنی لڑکی چیوَن رشیشور کے پاس چھوڑ کر وہاں سے فوج
سمیت راج مندر چلا آیا اور چیوَن رشیشور پھر پرمیشور کے دھیان میں سمادھی لگا کر چودہ [۱۴] برس تک آنکھ بند کیے ہوئے
بیٹھے رہے راجا کی لڑکی بھی اتنے دن تک بغیر اناج اور پانی کے اُن کے سامنے ہاتھ جوڑے کھڑی رہی وہ ایسی
سندری تھی کہ اندر نے اُس کے پاس آ کر کہا کہ تو یہاں اتنا دُکھ کیوں سہتی ہے میرے ساتھ چل میں تجھ کو اندرانی
بنا کر سُکھ دوں گا اسی طرح کُبیر آدِک کئی دیوتاؤں نے آ کر اُس کو بہت طرح اپنے ساتھ چلنے کو کہا لیکن اُس پتی برتا
لڑکی نے کسی کی طرف آنکھ اُٹھا کر کبھی نہیں دیکھا چیوَن رشیشور کو اپنا پتی اور پرمیشور سمجھ کر اُن کے چرنوں میں دھیان
لگائے کھڑی رہی جب اُس کو کھڑے کھڑے چودہ [۱۴] برس بیت گئے تب چیوَن رشیشور نے سمادھی سے جاگ کر کیا دیکھا
کہ راجا کی لڑکی اُسی طرح ہاتھ جوڑے سامنے کھڑی ہے اور اُس کے بدن میں صرف ہڈی اور چمڑا رہ گیا ہے ایسا
پتی برتا دھرم اُس کا دیکھ کر چیوَن رشیشور بہت خوش ہوئے اور انھیں دنوں پرمیشور کی اِچھا سے اشونی کمار وید
وہاں آئے اور رشیشور کو ڈنڈوت کر کے بنے کی کہ مہاراج جو آگیا ہو وہ ہم آپ کی سیوا کریں چیوَن رشیشور بولے
کہ ہماری آنکھیں اچھی کر کے ہم کو جوان کر دو تو ہم تم کو منھ مانگی چیز دویں جب اشونی کُمار نے دواؤں کا کنڈ بنا رشیشور
کو اُس میں نہلایا تو اُسی ساعت چیوَن رشیشور کی آنکھیں اچھی ہو کر وہ بہت سُندر سولہ [۱۶] برس کی عمر کے ہو گئے
تب راجا کی لڑکی اُن کو دیکھ کر بہت خوش ہوئی اور چیوَن رشیشور نے آدک پوربک اشونی کمار سے کہا کہ جو کچھ
تم مانگو وہ تم کو دوں یہ بات سُن کر اشونی کُمار अश्विनी कुमार نے کہا کہ اے مہاراج ہم دیوتاؤں کا علاج کرتے
ہیں اس لیے دیوتا ہم کو بھوجن کرنے کے واسطے اپنی پنگت میں نہیں بٹھاتے اور سُوم یگیہ सोमयज्ञ میں ہمارا بھاگ نہیں
دیتے سو آپ دیال ہو کر ایسا کر دیجیے کہ جس میں ہم بھی اپنا بھاگ پاویں رشیشور بولے کہ تم دھیرج رکھو تمھارا منورتھ پورا
ہوگا جب اشونی کمار یہ بردان پا کر آنند پوربک وہاں سے بدا ہوئے تب رشیشور نے راجا کی بیٹی سے کہا کہ میں تپسی
ہوں سنساری سُکھ کی اِچھا نہ رکھ کر ہمیشہ برکت رہتا ہوں لیکن تیرے پتی برتا دھرم سے بہت خوش ہوں اِس لیے
سنساری سُکھ کے سب سامان سمیت تیرے ساتھ بھوگ بلاس کروں گا ایسا کہہ کر رشیشور مہاراج نے اپنے یوگ بل
سے اُسی جگہ ایک مکان سونے کا رتنوں سے جڑا ہوا باغ اور تالاب وغیرہ سمیت ایسا پیدا کر دیا کہ جس میں ہر ایک اچھا
سے سب سامان سنساری سُکھ کا رکھا تھا تب رشیشور نے راجا کی بیٹی سے کہا کہ تو اس تالاب میں اسنان کر جیسے ہی اُس نے
تالاب میں غوطہ مارا ویسے ہی سولہ [۱۶] برس کی کنیا کے سمان سُندری ہو گئی اور ہزار داسی روپ وتی سُندر گہنا اور کپڑا پہنے اُس کے
ساتھ تالاب میں سے پرگٹ ہوئیں جب انھوں نے راجا کی بیٹی کو اچھا اچھا گہنا اور کپڑا پہنا کر سولھوں سنگار اُس کا کیا تب
چیوَن رشیشور اُس راج کنیا سے اپنا بواہ کر کے اُس کے ساتھ بھوگ بلاس کرنے لگے کچھ دن بیتے ایک دن راجا شریاتی
نے اپنی استری سے کہا کہ جس دن سے ہم اپنی پران پیاری بیٹی کو جنگل میں رشیشور کو سونپ آئے ہیں تب سے کچھ حال
اُس کا نہیں پایا اور بنا کام اُس کو اپنے گھر بُلا نہیں سکتے سو ہم چاہتے ہیں کہ اپنے یہاں یگیہ کر کے چیوَن رشیشور کو

لڑکی سمیت اپنے گھر بلادیں تو لڑکی کا حال بخوبی معلوم ہوا اور اُس کو دیکھ کر اپنی آتما ٹھنڈی کریں جب رانی نے بھی یہ بات پسند کی تب راجا گییہ کی تیاری کر کے چیون رشیشور کو بلانے گیا اور اُن کے استھان پر پہونچ کر کیا دیکھا کہ وہاں ٹیلا اور جھونپڑی نہ ہوکر ایک سُندر مکان باغ اور تالاب سمیت بنا ہے اُس کو دیکھتے ہی راجا نے آشچریہ مان کر اپنے من میں کہا کہ اس جنگل میں ایسا مکان کس نے بنوایا جس سمے راجا وہاں کھڑا ہوا یہی بچار کر رہا تھا اُسی سمے راجا کی لڑکی داسیوں سمیت تالاب پر اسنان کرنے کے واسطے محل سے باہر نکلی تو اُس نے راجا کو دیکھتے ہی بڑی خوشی سے اُن کے پاس آئی لیکن راجا اُس سے نہیں بولا اور اُس کی شان و شوکت دیکھ کر دنگ رہ گیا تب راجا کی بیٹی بولی کہ اے پتا تم نے مجھ کو نہیں پہچانا جو گلے نہیں لگایا راجا بولا کہ تیرے ماں باپ کا اُتم کُل ہے اور تو نے دوسرا پتی کر کے کُل کو داغ لگایا یہ بات سُن کر وہ بولی کہ آپ ایسا سندیہہ نہ کریں میں نے دوسرا پتی نہیں کیا یہ سب دولت اور حشمت جو آپ دیکھتے ہیں رشیشور مہاراج نے اپنے یوگ بل سے پرگٹ کی ہے یہ بات سُنتے ہی راجا نے بڑی خوشی سے اپنی لڑکی کو پیار کیا اور جب مندر میں جا کر چیون رشیشور کو اشونی کُمار کے جیسا بہت خوبصورت اور جوان دیکھا تب آنند پُوربک اُن کو ڈنڈوت کر کے بنے کی کہ مہاراج میں شُوم یگییہ کرنا چاہتا ہوں آپ بھی دیا کر کے اُس یگییہ میں چلیے چیون رشیشور یہ بات مان کر استری سمیت راجا کے یہاں گئے رانی اپنی بیٹی اور داماد کو دیکھ کر بہت خوش ہوئی جب چیون رشیشور نے راجا کے یہاں یگییہ کرانا شروع کیا اور سب دیوتا اور رشیشور وہاں آئے تب چیون نے دیوتاؤں سے کہا کہ یگییہ میں اشونی کمار کا بھی بھاگ دو یہ بات سُن کر اندر بولے کہ اشونی کمار وئید ہیں روگیوں کو چھوتے ہیں اس لیے ان کو یگییہ کا بھاگ نہیں دینا چاہیے چیون بولے کہ اے اندر میں اشونی کمار کو یگییہ کا بھاگ دینے کے واسطے بچن دے چکا ہوں اس لیے ضرور ان کو بھاگ دوں گا یہ بات سُن کر اندر کرودھ کر کے بولے کہ اے رشیشور جو تم ہمارا کہنا نہ مان کر اشونی کمار کو یگییہ میں بھاگ دوگے تو ہم تم کو مار ڈالیں گے ایسا کہہ کر جیسے چیون رشیشور کو مارنے کے واسطے اندر نے گدا اٹھائی ویسے ہی رشیشور کی آگیا اور پرمیشور کی اچھا سے اندر کا ہاتھ اُسی طرح سے اُٹھا رہ گیا اندر نے گدا مارنے کے واسطے بہت چاہا لیکن اُس کا ہاتھ نیچے کو نہیں جھکا جب اندر اپنی کرنی سے شرمندہ ہو کر ہاتھ اٹھے رہنے سے دُکھ پانے لگا تب دیوتا اور رشیشور جو وہاں پر بیٹھے تھے اندر سے کہنے لگے کہ تم نے چیون مہاتما سے جیسا انوچت بیوہار کیا ویسا ڈنڈ پایا اب تم اپنا اپرادھ اُنھیں سے چھما کراؤ جب اندر نے ہار مان کر اس طرح بنے کی کہ آپ مہاتما پروش ہیں میں آپ کی مہما کو نہ جان کر اپنے پھل کو پہونچا اب دیال ہو کر میرا اپرادھ چھما کیجیے اور اشونی کمار کا بھاگ یگییہ میں دیجیے ہم سب دیوتاؤں کو آپ کا کہنا منظور ہے جب چیون رشیشور نے اندر کو دین دیکھ کر اپنے ہاتھ سے اُس کا ہاتھ جھکا دیا تب اندر کا ہاتھ نیچے جھک کر جیون کا تیوں ہو گیا جب چیون رشی اور دیوتاؤں نے اشونی کمار کا بھاگ یگییہ میں دے کر اُن کو اپنی پنگت میں بٹھا کر کھلایا اور راجا کا یگییہ اچھی طرح پورا ہوا اشونی کُمار بھی خوش ہوئے تب سب دیوتا اور منی اور چیون رشیشور اپنے اپنے مقام کو

چلے گئے اتنی کتھا سُنا کر شکدیو جی بولے کہ اے راجا جو کوئی پرمیشور کے شرن میں جا کر اُن کا تپ اور اسمرن کرتا ہے اُسکو لوک اور پرلوک دونوں جگہ سُکھ ہوتا ہے کوئی اُس کو دُکھ نہیں دے سکتا وہ آدمی جو کچھ منہ سے کہتا ہے یا جس چیز کی چاہنا کرتا ہے نارائن جی سب بات اور منورتھ اُس کا پورن کرتے ہیں اے راجا پرکیشت اسی شرادھ دیو کے بنش میں ریوت نام راجا بڑا پرتاپی ہوا اُس کے یہاں ایک لڑکی بہت خوبصورت اور بُدھمتی ریوتی نام پیدا ہوئی جب راجا نے اُس لڑکی کو بیاہنے کے لائق دیکھا تب اپنے من میں بچار کیا کہ سب جگت پیدا کرنے والے برھما جی ہیں میں اُن سے جا کر پوچھوں کہ کون شخص بہت خوبصورت ہے جس راجا کے بیٹے کو وہ خوبصورت بتلادیں اُسی کو میں اپنی لڑکی بیاہ دوں ایسا بچار کر راجا اپنی لڑکی سمیت برھم لوک کو گیا برھما جی نے اُس کو بڑا راجا سمجھ کر آدر سے بیٹھالا اُس سمے برھما جی کی سبھا میں گندھرب لوگ گاتے تھے اس لیئے راجا نے کچھ کہنا اُچیت نہ جان کر بچار کیا کہ جب گانا بند ہو جائے تب میں اپنا منورتھ کہوں ایسی اِچھا سے راجا وہاں تھوڑی دیر تک بیٹھا رہا جب گندھرب لوگ گا چکے تب راجا نے برھما جی سے بنیے کی کہ جو راجکمار آپ کے نزدیک بہت سُندر ہو اُس کو بتا دیجئے تو میں اس لڑکی کا بیاہ اُس سے کر دوں برھما جی بولے کہ جب سے تم میرے پاس آئے ہو تب سے دنیا میں ستائیس ۲۷ یگ بیت گئے جو راجا تمھارے سامنے دنیا میں تھے وہ سب مر گئے اب اُن کے بنش میں کوئی دوسرا راجا دھرماتما نہیں رہا اس واسطے تم اپنی بیٹی بلدیو جی کے بیٹے بلبھدر جی کو جو شیش ناگ کے اوتار ہیں بیاہ دو تب راجا ریوت نے برھما جی کی آگیا سے اپنی لڑکی ریوتی بلبھدر جی کو بیاہ دی اور راجا بن میں جا کر ہری بھجن کر کے مکت ہوا ریوتی ست یگ کی کنیا اکیس ہاتھ لمبی تھی اس لیئے بلدیو جی نے ہل سے داب کر اُس کا بدن اپنے برابر چھوٹا کر لیا۔

## چوتھا ادھیائے

## کتھا راجا امبریش کی

شکدیو جی بولے کہ اے راجا پرکیشت راجا شریاتی کے بنش میں راجا امبریش ایسا ویشنو اور پرم بھگت ہوا کہ جس پر براہمن کا شاپ نہیں لگا اتنا سُن کر راجا پرکیشت نے پوچھا کہ اے مہاراج یہ بڑے آشچریہ کی بات ہے کہ براہمن کا شاپ جھوٹا ہو جائے ایسے پرم ویشنو راجا کو براہمن نے کس واسطے شاپ دیا اس کا حال کہئے شکدیو جی بولے کہ اے راجا اس کی کتھا اس طرح پر ہے کہ راجا امبریش اندریوں کا سُکھ چھوڑ کر تپ اور پوجا نارائن جی کی سچے من سے کر کے ہری چرنوں میں دھیان لگائے ہوئے راج کرتا تھا اُس کے یگیہ میں دیوتا لوگ رشیشوروں اور براہمنوں کا روپ دھر کر اپنا بھاگ لینے آتے تھے وہ راجا دن رات مُکھ سے پرمیشور کا اسمرن اور ہاتھوں سے ٹھاکر جی کی پوجا اور سیوا اور آنکھوں سے ہری چرنوں کا درشن دھیان میں کر کے کانوں سے کتھا اور لیلا اوتاروں کی سُن کر سنساری بیوہار سپنے کے سمان جانتا تھا اس لیئے نارائن جی نے دیال اسکو پرم بھگت جان کر اُسکے راج

اور دیش کی رکشا اپنے سُدرشن چکر سے کرتے تھے راجا کی استری بھی پرم ویشنوی اور پتی برتا تھی راجہ اور رانی دونوں پرمیشور کی بھگتی اپنے ہردے میں رکھ کر دشمی کو سنیم संयम اور ایکادشی کو نرجل برت کرتے تھے دوادشی کے دن راجا ساٹھ کروڑ گوئیں بڑھی پوربک براہمنوں کو دان دے کر اور اُن کو بھوجن کھلا کر آپ برت کا پارن کرتے تھے ایک بار ایکادشی کے دوسرے دن دو گھڑی دوادشی تھی اُسی دن پرات سمے دُرباسا رشیشور نے اٹھاسی ہزار رشیشور سمیت واسطے پرکشا لینے دھرم کی راجا امبریش کے یہاں آ کر بھوجن مانگا راجا نے رشیشور کا آدر کر کے بنے کی کہ مہاراج بھوجن سب تیار ہے دُرباسا بولے کہ ہم اسنان کر آویں تب بھوجن کریں ایسا کہہ کر یمنا جی کے کنارے اسنان کرنے چلے گئے اور وہاں جان بوجھ کر پوجا اور اسنان میں دیر لگائی جب درباسا نہ آئے اور دوادشی بیتنے لگی تب راجا نے گھبرا کر براہمنوں سے پوچھا کہ دُرباسا رشیشور اسنان کر کے نہیں لوٹے اور دوادشی بیتا چاہتی ہے تریودشی میں برت کا پارن نہیں ہوتا سو اب کیا کرنا چاہیئے براہمنوں نے آگیا دی کہ دوادشی میں ٹھاکر جی کے چرنامرت سے برت کا پارن کر لے چلّو بھر پانی پینا بھوجن کی گنتی میں نہیں ہے راجا نے براہمنوں کی آگیا سے دوادشی میں چرنامرت سے پارن کر لیا ایک ساعت پر دوادشی بیت گئی تب دُرباسا رشیشور اشنان کر کے آئے راجا نے بڑی خوشی سے اُن کو بھوجن کرنے کے واسطے کہا تب رشیشور بولے کہ اے راجا تو ہمیشہ اپنے برت کا پارن دوادشی میں کرتا تھا آج اس ساعت دوادشی بیت گئی تو نے پارن کیا یا نہیں راجا نے کہا کہ مہاراج میں نے کچھ بھوجن نہ کر کے براہمنوں کی آگیا کے مطابق چرنامرت سے پارن کر لیا یہ بات سنتے ہی دُرباسا کرودھ کر کے بولے کہ تو نے ہم کو دوادشی میں بھوجن کرانا کہہ کر بنا آئے ہمارے برت کا پارن کر لیا ایسا تجھ کو نہیں چاہیئے تھا یہ کہہ کر کرودھ کر کے دُرباسا نے ایک لٹ کو اپنی جٹا سے نوچ کر پرتھوی پر ٹپکا تو اُسی سمے کرتیا कृत्या نام استری ہتھیار لیے پرگٹ ہو کر راجا کو مارنے دوڑی اسے پرکشت دُرباسا نے بنا اپرادھ راجا کو مارنا چاہا تھا اس لیے نارائن جی نے دُرباسا رشیشور کا ادھرم سمجھ کر سُدرشن چکر کو آگیا دی کہ تو جا کر راجا کی رکشا کر سو اُسی سمے سُدرشن چکر وہاں آ کر پرگٹ ہوا سُدرشن چکر کے پرکاش سے کرتیا کا بدن جلنے لگا اور وہ بیاکل ہو کر بھاگی سُدرشن چکر درباسا رشیشور کو بھی جلانے کے واسطے چلا تب دُرباسا وہاں سے اپنا پران لے کر بھاگے اور سُدرشن چکر نے اُن کا پیچھا کیا تب وہ بھاگ کر برُون کُبیر اور اندر وغیرہ کے لوک میں اس اِچھا سے گئے کہ کوئی دیوتا اُن کی رکشا کرے لیکن کسی دیوتا کو ایسی سامرتھ نہیں ہوئی جو رشیشور کو بچا سکے جب دُرباسا نے کہیں اپنا بچاؤ نہیں دیکھا تب برہم لوک میں دوڑے گئے برہما جی اُن کو دیکھتے ہی بولے کہ اے دُرباسا تم نے اُن آدی پُرش بھگوان کے بھگت کا اپرادھ کیا ہے جو ایشور ہم سب کے مالک ہیں اور پلک مارتے میں تینوں لوک کا ناش کر سکتے ہیں ہم تمہاری رکشا نہیں کر سکتے تب دُرباسا وہاں سے بھی نراش ہو کر شری مہادیو جی کی شرن میں گئے تب شری مہادیو جی بولے کہ اے دُرباسا پرمیشور کی مایا سے ہم سب لوگ پیدا ہوئے ہیں لیکن اُن کی مایا کا بھید ہم اور نارد اور سنکادک اور برہما جی اور کپل دیو آدک کوئی نہیں جان سکتے تم اُنھیں پربرہم کی شرن میں جاؤ تو بچو گے مجھ کو ایسی سامرتھ

نہیں ہے جو تمھاری رکشا کر سکوں جب دُرباسا نے دیکھا کہ سوائے پرمیشور کے کوئی دوسرا تینوں لوک میں میری رکشا کرنے والا نہیں ہے تب بیکنٹھ ناتھ کی شرن میں گئے اور استوتی کر کے بنے پوربک کہا کہ میں نے تمھارے بھگت کا اپمان کیا ہے اس لیے سُدرشن چکر مجھ کو مارا چاہتا ہے سو میں آپ کی شرن میں آیا ہوں شرن آئے کی لاج رکھ کر میری رکشا کیجئے یہ بات سُن کر بیکنٹھ ناتھ بولے کہ اے دُرباسا ہم تینوں لوک کے مالک ہیں لیکن اپنے بھگت پر ہمارا کچھ بس نہیں چل سکتا ہم بھگت کے آدھین رہتے ہیں ہم کو اپنے بھگت جیسے پیارے ہیں ایسا ہم کو اپنی لکشمی جی اور اپنا بدن بھی پیارا نہیں ہے جس طرح پتی برتا استری اپنی سیوا سے پتی کو بس میں کر لیتی ہے اسی طرح ہم اپنے بھگت کے بس میں رہتے ہیں نرگن بھگت سب سنساری سُکھ چھوڑ کر سوائے دھیان ہری چرنوں کے دوسری کچھ اِچھّا نہیں رکھتے ہم کو اپنا اِشٹ دیو جان کر منسا باچا کرمنا سے چاہتے ہیں اس لیئے ہم اُن کا بچن مٹا نہیں سکتے ہم کو اپنے بچن ٹل جانے کا کچھ سوچ نہیں ہوتا لیکن ہمارے بھگت کا کہنا کوئی مٹا نہیں سکتا سو ہے دُرباسا ہمارے بھگت بڑے دیال ہوتے ہیں کرودھ کو اپنے بس میں رکھتے ہیں اور کسی کا اَن بھلا نہیں چاہتے ہیں جو راجا امبریش اپنے انتہ کرن سے کرودھ کرتے تو تم اُسی جگہ جل کر بھسم ہو جاتے تم راجہ امبریش ہمارے بھگت کی شرن میں جاؤ وہی تمھاری رکشا کریں گے نہیں تو سُدرشن چکر سے نہ بچو گے

## ادھیائے پانچواں۵ - آنا دُرباسا رشیشور کا راجہ امبریش کے پاس

شکدیو جی بولے اے راجہ پرکیشت جب دُرباسا رشیشور بھگوان سے بھی نراش ہوئے تب وہ بہت لجت ہو کر راجہ امبریش کے پاس آئے اور ڈنڈوت کر کے کھڑے رہے راجہ یہ دشا اُن کی دیکھتے ہی اپنے دھرم اور دیا سے کہ دشمن کا بھی دُکھ نہیں دیکھ سکتے تھے سُدرشن چکر کی استوتی کرنے کے پیچھے رو کر بولے کہ اے سُدرشن چکر دُرباسا رشیشور کو براہمن جان کر اِن کی رکشا کرو کیونکہ تمھارے مالک برہمنیہ ब्रह्मण्य دیو ہیں میں بھی براہمن کا بھگت ہوں اس لیئے مجھ سے براہمن کا دُکھ دیکھا نہیں جاتا میں نے آج تک جو دھرم کیا ہو اُس کے پھل سے دُرباسا کچھ دکھ نہ پاویں یہ بچن راجہ امبریش کا سُنتے ہی سُدرشن چکر نے اپنا تیج ٹھنڈا کر لیا تب راجہ نے دُرباسا سے جو آنکھ نیچی کئے کھڑے تھے ہاتھ جوڑ کر کہا کہ مہاراج سب پدارتھ بنے ہیں چل کر بھوجن کیجئے دُرباسا نے چھتیس پرکار کے بنجن بڑے آنند سے بھوجن کئے اے راجہ پرکیشت دُرباسا سُدرشن چکر کے ڈر سے آکاش اور پاتال میں ایک برس تک بھاگا کیئے اور راجا امبریش برس دن تک برابر ویسے ہی اُسی جگہ کھڑے رہ کر اس بات کا سوچ کرتے رہے کہ میرے سبب سے رشیشور اِتنا دُکھ پاتے ہیں برس دن تک وہی بھوجن جو دُرباسا رشی کے واسطے بنا تھا ہری اِچھّا سے ٹھنڈا نہیں ہوا جب براہمنوں کو بھوجن کرا کے راجہ نے بھی پرساد پایا تب دُرباسا رشیشور بہت ادھینتا سے بولے کہ ہے راجہ میں آج تک ہری بھگتوں کی مہما نہیں جانتا تھا کہ پرمیشور کے بھگت سب سے زبردست ہیں تم دھنیہ ہو جو مجھ اپرادھی کے واسطے برس دن تک کھڑے رہ چنتا کرتے رہے اور سُدرشن چکر کی

استوتی کر کے تم نے میرا پران بچایا مجھ کو سامرتھیہ نہیں ہے کہ بھگتوں کا مہاتم برنن کر سکوں جب دُرباسا راجا سے
بدا ہو کر چلے گئے تب اور سب براہمن اور رشیشور جو وہاں پر تھے راجا کی استوتی کرنے لگے اُن کا بچن سُن کر راجا
بولا کہ میں کون گنتی میں ہوں یہ سب پرمیشور کے سُدرشن چکر کا پرتاپ تھا جس نے مجھ کو کرتیا کے ہاتھ سے بچایا
پرمیشور کی اتنی کرپا ہونے پر بھی راجا امبریش کچھ غرور نہ رکھتا تھا اور بھکتی کے برابر اندر لوک کا سُکھ کچھ نہیں سمجھتا تھا
اتنی کتھا سنا کر شُکدیو جی بولے کہ اے راجا پریکشت یہ تھوڑی سی مہما راجا امبریش کی میں نے تم کو سنائی اُس کے
اور سب گنوں اور بھکتی کا حال کوئی برنن نہیں کر سکتا کچھ دن بیتے راجا امبریش نے برکت ہو کر راج گدی اپنے
چھوٹے بیٹے کو دے دی اور بن میں جا کر ہری بھجن کر کے مُکت ہوا۔

## ادھیائے چھٹواں۔ راجا اکشواکو इक्ष्वाकु کا اپنے بیٹے پر کرودھ کرنا

شُکدیو جی بولے کہ اے راجا پریکشت راجا امبریش کے بنش میں اکشواکو इक्ष्वाकु نام کا راجا بڑا پرتاپی ہوا
ایک دن وہ اپنے بڑے بیٹے ششاد शशाद سے بولا کہ تم جنگل میں جا کر شکار مار لاؤ تو میں پتروں کا شرادھ کروں
راجا کے بیٹے نے جنگل میں جا کر خرگوش مار کر بھوک لگنے سے تھوڑا مانس آپ کھا لیا اور باقی مانس اپنے باپ کے
پاس لے آیا جب راجا شرادھ کرنے کے واسطے بیٹھا تب بششٹھ جی اپنے جوگ بل سے جان کر بولے کہ اے راجا اس میں
سے تھوڑا سا مانس تیرے بیٹے نے کھا لیا ہے اس لیے یہ مانس شرادھ کرنے کے لائق نہیں رہا یہ بات سنتے ہی
راجہ نے ششاد کو شہر سے باہر نکال دیا تب وہ جنگل میں جا جولیہ जाज्वल्य رشیشور کی کُٹی پر جا کر ہری بھجن
کرنے لگا جب کچھ دن بعد راجا اکشواکو مر گیا تب بششٹھ رشیشور نے ششاد کو جنگل سے لا کر راج گدی پر بٹھا
دیا اُس کے بنش میں پُرنجے पुरंजय نام راجا بڑا پرتاپی اور بلوان ہوا ایک بار دیتوں نے دیوتاؤں کو لڑائی میں
جیت لیا اور اندر نے برہما جی کے پاس جا کر اپنے جیتنے کی تدبیر پوچھی تب برہما جی بولے کہ اے اندر تم مرتیہ
لوک سے راجا پُرنجے کو اپنی مدد کے واسطے بلاؤ تو تمہاری جیت ہوگی یہ بچن سنتے ہی اندر نے پُرنجے کے پاس جا کر
بنتی کی کہ آپ کو ہماری مدد کر کے دیتوں سے لڑنا چاہیئے پُرنجے بولا کہ اے اندر مجھ کو تمہاری مدد کرنے میں کچھ
انکار نہیں ہے لیکن دیتوں سے لڑتے وقت مجھ کو اتنا بل پیدا ہوگا کہ ہاتھی اور گھوڑے میرا بوجھ نہ اُٹھا
سکیں گے اس لیے تم بیل روپ ہو کر مجھ کو اپنی پیٹھ پر بٹھاؤ تب میں دیتوں سے لڑوں گا جب اندر نے اپنا کام
نکالنے کے واسطے بیل روپ دھرا تب راجا نے اُس پر چڑھ کر دیتوں کو لڑائی میں جیت لیا جب راجا کی مدد سے
اندر نے اپنا راج پایا تب پُرنجے پھر مرتیہ لوک میں آ کر اپنا راج کرنے لگا اُس کے بنش میں ساوست सावस्त नाम
راجا مہا پرتاپی ہوا جس نے ساوستی پوری بسائی اس کا پوتا راجا کبلیاشو कुवलयाश्व ایسا بلوان ہوا جس نے
اُتنگ उतंग رشیشور کی سہایتا کر کے دُھندھ धुन्धु نام کے دیت کو مار ڈالا اُس دیت کے مُنہ سے
ایسی جوالا نکلی کہ جس کی آگ سے اکیس ہزار بیٹے راجا کبلیاشو کے جل گئے درڈھ ہاس दृढ़हास

آدک تین بیٹے اُس کے سچے درڑھ ہاس کا بیٹا نکمبھ निकुम्भ ہوا اُس کے بنش میں یوناشو युवनाश्व نام کا راجا
ایسا پرتاپی اور بلوان ہوا کہ جس کے ادھین ساتوں دوبیوں کے راجا رہتے تھے لیکن وہ سنتان نہ ہونے سے ہمیشہ
اُداس رہتا تھا ایک دن راجا نے رشیشوروں سے بنے کی کہ مہاراج آپ لوگ کوئی تدبیر ایسی کریں کہ جس سے میرے
یہاں بیٹا پیدا ہو رشیشوروں نے بیٹا پیدا ہونے کے واسطے راجا سے یگیہ کرا کے ایک کلسہ پانی کا منتر پڑھ کر یگیہ شالا
میں اس اچھا سے رکھا کہ پراتہ کال یہ پانی رانی کو پلادیں گے تو اس کے بیٹا پیدا ہوگا رات کو راجا اور رشیشور
اُس یگیہ شالا میں سوئے اور پرمیشور کی اچھا سے راجا کو پیاس لگی تب راجا نے دھوکے سے وہ پانی پی لیا
پراتہ کال رشیشور لوگ یہ حال جان کر بولے کہ اے راجا تمہارے نصیب اور ہری اچھا میں کسی کا بس نہیں
ہے تمہارے پیٹ سے ایک لڑکا پیدا ہوگا راجا یہ بات سُن کر پہلے اُداس ہوا پھر پرمیشور کی اچھا اسی طرح جان کر
سنتوش کیا جب راجا کا پیٹ گربھ وتی استری کی طرح ہر روز بڑھنے لگا اور دس مہینے گزر گئے تب رشیشوروں
نے راجا کی داہنی کوکھ چیر کر پیٹ میں سے لڑکا نکال لیا اور گھاؤ سی کر ہری اچھا سے راجا کو چنگا کر دیا جب بالک
نے رو کر دودھ مانگا تب اندر نے امرت بھرا اپنا انگوٹھا اُس کے مُنہ میں ڈال کر چُسایا اندر نے انگوٹھا چُساتے
سمے اُس کو ماندھاتا پکار کر کہا تھا کہ اُس کا پالن میں کروں گا اس لیئے رشیشوروں نے اُس کا نام ماندھاتا رکھا
وہ ایسا پرتاپی اور بلوان اور ساتوں دوبیوں کا راجا ہوا جس سے راون آدک سب دیت اور راکشش ڈرتے
تھے اُس نے یگیہ کر کے بہت دان اور دکشنا براہمنوں کو دی اس سے تیج اور بل اُس کا بہت ہوا ماندھاتا کے مچکند
मुचकुन्द آدک تین بیٹے اور پچاس لڑکیاں ہوئیں اُس نے پچاسوں لڑکیاں اپنی سوبھر सौभरि رشیشور کو بیاہ
دیں اتنی کتھا سُن کر راجا پریکشت نے پوچھا کہ مہاراج ماندھاتا نے پچاس لڑکیاں ایک رشیشور کو کیوں بیاہ دیں
شکدیوجی بولے کہ اے راجا سوبھر رشیشور جمنا کے کنارے پانی میں بیٹھے تپ کرتے تھے ساٹھ ہزار برس تک تپ
کرنے کے پیچھے ایک دن رشیشور نے ایک مچھلی کو اپنے بچوں کے ساتھ جل میں بہار کرتے دیکھا تب بوڑھے ہونے
پر بھی مَن میں بچارا کہ گرہستھ آشرم بہت اچھا ہوتا ہے جب رشیشور کو گرہستھی کرنے کی اچھا ہوئی تب اُنھوں نے راجا
ماندھاتا کے پاس جا کر کہا کہ ہم کو ایک لڑکی اپنی دو راجا نے شاپ کے ڈر سے یہ جواب دیا کہ مہاراج میرے
پچاس لڑکیاں ہیں آپ راج مندر میں جاویں جو لڑکی آپ کو پسند کرے اُسی کے ساتھ آپ کا بیاہ کر دوں یہ
بات سُن کر سوبھر رشیشور نے بچار کیا کہ مجھ بوڑھے آدمی کو راجا کی یہ سب لڑکیاں کیوں پسند کریں گی جوان استریاں
بوڑھے آدمی کو نہیں چاہتیں ہیں ایسا بچار کر رشیشور نے اپنے تپ کے بل سے اپنی صورت بہت سُندر اور جوان
بنائی کہ جس کو دیکھ کر اپسرا بھی موہت ہو جاویں جب وہ رشیشور اپنا روپ اسونی کمار کے جیسا سُندر بنا کر
راج مندر میں گئے تب اُن کی سندرتا کو دیکھ کر راجا کی پچاسوں لڑکیاں لاج چھوڑ کر اُن پر موہت ہو گئیں
تب راجا ماندھاتا نے پچاسوں لڑکیاں رشیشور کو بِدھی پوربک بیاہ دیں رشیشور سب کو اپنے استھان پر
لے آئے اور اپنے جوگ بل سے پچاس بان رتنوں سے جڑے ہوئے باغ اور تالاب وغیرہ سب چیزوں سمیت

بنا دیے اور سوبھر رشیشور پچاس روپ دھر کر ایک ایک استری سے علیحدہ علیحدہ بانوں میں بھوگ بلاس کرنے لگے وہ بان رشیشور کی اچھا سے اُڑ کر اندر لوک آدک میں چلے جاتے تھے اُن بانوں کی شوبھا کو دیکھ کر دیوتا اور دیوکنیا اور ماندھاتا آدک ایرشا یعنی حسد کے ساتھ اُن کی بڑائی کرتے تھے اسی طرح سُکھ بلاس کرتے ہوئے رشیشور کے پچاس ہزار بیٹے پیدا ہوئے اور اُن کا بنش اتنا بڑھا کہ جس کی کچھ گنتی نہیں ہو سکتی تھی تب اُنھوں نے بہت دن سنساری سُکھ بھوگ کر کے ایک دن یہ بچار کیا کہ اتنے دن ہم نے سُکھ کیا تس پر بھی مَن نہیں بھرا ہم نے اپنے اگیان سے ہری بھجن اور اسمرن کرنا چھوڑ دیا اور سنساری مایا میں پھنس کر خراب ہوئے جو اسی طرح مایا جال میں پھنسے ہوئے مر گئے تو ہمارا پرلوک بگڑ جائے گا اس لیے پرمیشور کا تپ اور بھجن کرنا چاہیے ایسا بچار کر سوبھر رشیشور نے من اپنا سنساری مایا سے الگ کر لیا اور پچاسوں استریوں سمیت بن میں جا کر تپ کرنے لگے پھر یوگ ابھیاس کے ساتھ اپنا شریر چھوڑ دیا اور پچاسوں استریاں اُن کے ساتھ ستی ہو کر پتی سمیت ستیہ لوک کو چلی گئیں۔

## ادھیائے ساتواں۔ راجا ترشنکو त्रिशंकु کی کتھا

شکدیو جی بولے کہ اے راجا پریکشت ماندھاتا کے مرنے کے پیچھے امبریش نام کا بڑا بیٹا اُس کی گدّی پر بیٹھا اس کے بنش میں ہاریت हारीत نام کا ایسا پرتاپی راجا ہوا کہ جس نے ناگوں کی سہایتا کر کے گندھربوں کو مارا تب ناگوں نے بڑی خوشی سے اپنی بہن اسکو بیاہ کر یہ بردان دیا کہ جو لوگ تمھارے نام کا اسمرن کریں گے اُن کو کوئی سانپ دُکھ نہ دیگا ہاریت کے بنش میں ترشنکو نام راجا پیدا ہوا بششٹھ گرو کے بیٹوں نے اُس کو ایسا شاپ دیا کہ وہ چانڈال ہو گیا اور پھر بشوامتر کے بردان سے اُس کو سورگ ملا اتنی کتھا سن کر پریکشت نے پوچھا کہ اے سوامی اس کی کتھا بستار کر کے کہیئے شکدیو جی بولے کہ اے راجا پریکشت راجا ترشنکو ایک دن بششٹھ جی سے بولا کہ آپ مجھ کو کوئی ایسا یگیہ کرا دیں کہ جس سے میں اسی شریر سے سورگ کو چلا جاؤں یہ سُن کر بششٹھ جی نے کہا کہ ہم کو ایسا یگیہ کرانا نہیں آتا جب ترشنکو نے جا کر بششٹھ جی کے بیٹوں سے یہی بات کہی تب اُنھوں نے اُس کو شاپ دیا کہ تو گرو کا بچن جھوٹھ سمجھ کر پھر ہمارے پاس پوچھنے آیا اس لیے تو چانڈال ہو جا ترشنکو جب رات کو سو کر پرات سمے اٹھا تو بدن اُس کا کالا ہو گیا اور کپڑے نیلے ہو گئے اس لیے لوگوں نے چھونا اسکا بند کر دیا وہ گھبرا کر بشوامتر رشیشور کی شرن میں جو بششٹھ جی سے دشمنی رکھتے تھے جا کر بولا کہ مہاراج گرو کے بیٹوں نے مجھ کو شاپ دیکر چانڈال بنا دیا میری اچھا سورگ میں جانے کی تھی سو وہ پوری نہ ہوئی اس واسطے تمھاری شرن میں آیا ہوں جس میں میری کامنا پوری ہو وہ کیجئے یہ بات سنتے ہی بشوامتر ہنس کر بولے کہ اے راجا شاپ دینے سے جو تیری صورت چانڈال کی طرح ہو گئی ہے وہ کسی طرح بدل نہیں سکتی لیکن میں تجھ کو اسی صورت سے سورگ میں پہونچا دوں گا ایسا کہہ کر بشوامتر نے سب پرتھوی کے رشیشوروں کو اپنے یہاں بلایا اُس میں نتو بیٹے بششٹھ گرو کے نہیں آئے اس لیے بشوامتر نے ان لوگوں کو شاپ دے کر ڈوم بنا دیا پھر راجا ترشنکو سے یگیہ کرایا جب اس یگیہ میں

کسی دیوتا نے آہتی نہیں لی تب بشوامتر نے کرودھ کر کے اپنے کمنڈل کے پانی سے ترشنکو کو نہلا کر کہا کہ تو میری
تپسیا کے بل سے سورگ کو چلا جا سو وہ چانڈال ہونے پر بھی بشوامتر کے یوگ بل سے سورگ کو چڑھ گیا اور
جا کر تھوڑی دیر بیٹھا جب اندر نے دیکھا کہ چانڈال آدمی اندر اسن پر آ کر بیٹھا ہے تب اندر نے اس کو لات مار کر
گرا دیا دیوتوں نے ترشنکو سے کہا کہ تو چانڈال ہے اس لیے سر نیچے اور پیر اوپر کر کے گر چانڈال کا ٹھکانا سورگ
میں نہیں ہے گرتے وقت ترشنکو نے چلا کر پکارا کہ اے بشوامتر مجھ کو اندر نے لات مار کر اندر اسن سے گرا
دیا ہے میری مدد کیجئے یہ بات سنتے ہی بشوامتر نے ترشنکو سے کہا کہ تو اُسی جگہ رہ جب بشوامتر جی کی آگیا ہے
وہ اُسی جگہ ٹھہر گیا اور بشوامتر اپنے یوگ بل سے اُس کے رہنے کے واسطے دوسرا سورگ بنا کر دوسرے
دیوتا بھی بنانے لگے تب دیوتاؤں نے گھبرا کر بشوامتر کی شرن میں جا کر بنے کی کہ اے مہاراج دوسرے دیوتا
بنانے سے ہم لوگوں کا اپمان ہوگا بنا آگیا نارائن جی کے نئی بات کرنا اُچت نہیں ہے یہ بات سُن کر بشوامتر بولے
کہ میں ترشنکو کو سورگ دینے کے واسطے بات ہار چکا ہوں اس لیے یہ نیا سورگ میرا بنایا ہوا اس کے رہنے کے
واسطے بنا رہے گا لیکن دوسرے دیوتاؤں کو نہ بناؤں گا تب بشوامتر نے دوسرے دیوتا نہیں بنا کر اپنا بنایا ہوا
سُورگ رہنے دیا سو آج تک راجا ترشنکو اُسی سورگ میں اُلٹے لٹکے ہیں اُن کے مُنھ سے جو لار بہتی ہے اسی سے
کرم ناشا ندی پیدا ہوئی ہے جس ندی میں پیر ڈالنے سے آدمی کا ست ٹپیہ جاتا رہتا ہے اور ترشنکو کی چھایا
مگدھ دیش پر پڑتی ہے اس لیے مگدھ دیش میں مرنے کو بُرا کہتے ہیں ترشنکو کا بیٹا ہرشچندر हरिश्चन्द्र راجہ بڑا
پرتاپی ہوا اُس نے بیٹا ہونے کے واسطے برون دیوتا کی مانتا مانی تھی کہ جو میرے بیٹا ہو تو میں اُسی لڑکے کو تمھیں
بلدان چڑھاؤں جب بُرون دیوتا کی کرپا سے روہت रोहित نام بیٹا اُس کے ہوا تب راجا نے مارے پریم کے
اس کو بارہ ۱۲ برس تک بلدان نہیں دیا جب بُرون دیو نے بلدان دینے کے واسطے بہت ہٹھ کیا اور اُس لڑکے
نے سمجھا کہ گھر رہنے سے ضرور ایک دن بلدان دیا جاؤں گا تب وہ اپنا پران بچا کر تیرتھ یاترا کرنے چلا گیا بُرون نے
بلدان نہ پانے سے کرودھ کر کے ہرشچندر کے جلندھر کا روگ پیدا کیا جب راجا اس روگ کے سبب مُردے
کے برابر ہو گیا اور روہت نے یہ حال سُنا کہ میرے باپ بُرون دیوتا کے کرودھ سے مرا چاہتے ہیں تب اُس نے
کہا کہ میرے ایسے جینے پر دھکار ہے جو میرے باپ میرے واسطے مارے جاویں ایسا بچار کر جب وہ بلدان ہونے
کے واسطے اپنے گھر آنے لگا تب راہ میں اُس نے شُنہ سیپھ सुनःसेफ نام بشوامتر کے بھانجے کو دیکھا تب روہت نے
شُنہ سیپھ کی ماتا اور پتا سے جو بہت کنگال تھے اور تین بیٹے اُن کے تھے کہا کہ سَو گئو ہم سے لے کر ایک بیٹا اپنا ہم کو دو یہ بات
سُن کر شُنہ سیپھ کا باپ اجیہ کیرتی अजयकीर्ति بولا کہ بڑا بیٹا مجھ کو بہت پیارا ہے اُس کو میں نہ دوں گا اور اُس کی
استری بولی کہ چھوٹا بیٹا مجھ کو بہت پیارا ہے اُسے میں نہ بیچوں گی یہ بات اپنے ماں باپ کی سن کر اجیہ کیرتی منجھلے بیٹے
شُنہ سیپھ نے کہا کہ میرا موہ میرے ماں باپ نہیں کرتے ہیں اس لیے میں روہت کے ہاتھ بک جاؤں گا یہ بات سُن کر
اجیہ کیرتی اور اس کی استری چپ ہو رہے تب روہت نے سَو گئو بدھی پوربک اُن کو دے کر شُنہ سیپھ کو مول لے لیا

اور اُس کو اپنے بدلے برُون دیوتا کو بلدان دینے کے واسطے ساتھ لے کر گھر کو چلا تب راہ میں بِشوامتر رشیشور ملے جب اُنھوں نے اپنے بھانجے کو دیکھ اپنے یوگ بل سے جانا کہ یہ بلدان ہونے کے واسطے جاتا ہے تب اُس کو وید کی رِچا بتلا کر کہا کہ تو اس کو ہر روز پڑھا کر تیری موت نہ ہوگی رِشیشور کی آگیا کے مطابق اُس نے رچا پڑھنی شروع کی جب راجا کا بیٹا سُنہ سیپھ کو ساتھ لیے ہوئے راج مندر پر پہونچا تب ہریشچندر اپنے بیٹے کو دیکھ کر بہت خوش ہوا اور اُس نے بشوامتر آدک رشیشوروں کو بُلا کر برُون دیوتا کا بلدان دینے کے واسطے یگیہ کرنا شروع کیا اس نے من میں بچار کیا کہ راجکمار کے بدلے سنہ سیپھ کو بلدان دے کر روہت کو بچالوں گا اور برُون دیوتا بھی اپنا بلدان پا کر مجھ کو تندرست کر دیں گے جب یگیہ کرتے وقت سُنہ سیپھ کے بلدان دینے کا سمے آیا تب وِشوامتر نے بہت استوتی کر کے برُون دیوتا کو خوش کیا اور اپنے بھانجے کو بلدان ہونے سے بچالیا برُون دیوتا نے ہریشچندر کو بردان دیکر اُس کا روگ چھڑا دیا جب روہت اور سُنہ سیپھ دونوں کا پران بچالیا اور برُون دیوتا خوش ہو گئے تب وِشوامتر نے راجہ ہریشچندر کو ایسا گیان اپدیش کیا کہ جس کے پرتاپ سے وہ مُکت ہو گیا اور روہت اُس کی راج گدّی پر بیٹھ کر دھرم کے ساتھ راج کرنے لگا۔

## ادھیائے آٹھواں - راجا سگر کی کتھا

سُکدیوجی نے کہا کہ اے پریکشت راجا روہت کے بنش میں راجا چمپک ہوا جس نے چمپا پوری بسائی چمپک کے بنش میں آہوک نام راجا بڑا پرتاپی ہوا اُس نے بیٹا پیدا ہونے کے واسطے ہزار بواہ اپنے کیے لیکن ہری اِچھا سے کسی رانی کے بھی اولاد نہ ہوئی اس لیے راجا آہوک اُداس رہتا تھا ایک دن نارد منی نے راج مندر پر آ کر پوچھا کہ اے راجا تم اُداس کیوں دیکھ پڑتے ہو راجہ نے ہاتھ جوڑ کر کہنے لگی کہ اے مہاراج میں آپ کو پرم بھگت جان کر اپنا دُکھ کہتا ہوں کہ ہزار بواہ کرنے پر بھی میرے کوئی بیٹا نہیں ہوا یہی چنتا مجھ کو دن رات رہتی ہے یہ بچن سُنتے ہی ناردجی نے دیال ہو کر ایک پھل آم کا جو ہاتھ میں لیے تھے راجہ کو دے کر کہا کہ جس رانی کو چاہو یہ آم کھلا دو پرمیشور کی دیا سے بیٹا پیدا ہوگا راجا نے وہ پھل لے کر اپنی بڑی اِستری کو جس کی اُس دن باری تھی کھلا دیا رانی کے اُسی دن گربھ رہ گیا لیکن لڑکا پیدا نہیں ہوا تھا کہ اُنھیں دنوں میں دوسرے راجاؤں نے جو زبردست تھے راجا آہوک کو لڑائی میں جیت کر سب راج اُس کا اپنے ادھین کر لیا تب وہ اپنی رانیوں سمیت بھاگ کر جنگل میں چلا گیا اور رِشیشوروں کے پاس جھونپڑی بنا کر رہنے لگا راجا بڑی رانی کے گربھ رہنے سے اُس کو بہت چاہتا تھا اور آٹھوں پہر اُسی کے پاس رہتا تھا اس لیے دوسری رانیاں سوتیا ڈاہ سے آپس میں کہنے لگیں کہ دیکھو ابھی بڑی رانی کے بیٹا پیدا نہیں ہوا تس پر بھی راجا رات دن اُسی کے پاس رہتے ہیں ہماری طرف آنکھ اُٹھا کر بھی نہیں دیکھتے لڑکا ہونے پر نہ معلوم ہم لوگوں کی کیا دشا ہوگی اس لیے رانی کو زہر دینا چاہیے جس سے وہ پیٹ کے بالک سمیت مر جائے جب اُنھوں نے یہ صلاح کر کے کسی چیز میں زہر ملا کر

گربھ وتی رانی کو کھلا دیا اور وہ زہر کی گرمی سے بیاکل ہوئی تب اُس نے اَوَرو और्व نام رشیشور کی کُٹی میں جو اُسی جگہ رہتے تھے جا کر وِنئے کی کہ اے مہاراج میں تمھاری شرن میں آئی ہوں میرا پران بچائیے یہ دین بچن سُن کر رشیشور بولے کہ اے رانی تو مت ڈر پرمیشور کی کرپا سے تو نہیں مرے گی اور جو بالک تیرے پیٹ میں ہے وہ بھی جیتا بچ کر زہر سمیت پیدا ہوگا یہ آشیرباد سُن کر رانی بہت خوش ہوئی اور رشیشور کی دیا اور ہری اِچھّا سے زہر نے اپنا اثر نہیں کیا گربھ بھی جیون کا تیوں رہا جب کچھ دن بعد راجا آہوک موتِ ناگہانی سے مرگیا اور اس کی سب استریاں ستی ہونے لگیں تب اَوَرو رشیشور نے گربھ وتی رانی سے کہا کہ تو مت ستی ہو تجھ سے ایک لڑکا بڑا بلوان اور تیجوان پیدا ہوکر چکرورتی راجا ہوگا یہ سُن کر وہ رانی ستی نہیں ہوئی اور سب رانیاں راجا کے ساتھ جل کر ستیہ لوک کو چلی گئیں گربھ وتی رانی اُسی جگہ کُٹی بنا کر رہی دسویں مہینے اُس سے ایک لڑکا بہت سُندر اور تیجوان پیدا ہوا اُس لڑکے کے ساتھ وہ زہر بھی پیٹ سے نکلا سنسکرت میں زہر کو گر کہتے ہیں اس لیئے اَورو رشیشور نے اُس لڑکے کا نام سگر رکھا جب وہ لڑکا بڑا ہوا تب اُس نے فوج اکٹھی کی اور ہری اِچھّا اور رشیشور کے آشیرواد سے دوسرے راجوں کو جیت کر اپنے باپ کی راج گدّی چھین لی اور راج سنگھاسن پر بیٹھ کر دھرم پوربک پرجا پالن کے ساتھ راج کرنے لگا راجا سگر ایسا پرتاپی ہوا کہ تال جنگھ तालजंघ اور ببر बब وغیرہ ملیچھ راجاؤں کو لڑائی میں اپنی بھجا کے بل سے جیت کر مار ڈالا اور ساتوں دیپوں کے راجوں کو اپنے بس میں کر کے ڈو بواہ اپنے کئے راجا سگر کی کیشنی केशिनी نام بڑی رانی سے اسمنجس असमंजस نام ایک لڑکا پیدا ہوا اور سُدھرتی सुमति نام دوسری رانی سے ساٹھ ہزار بیٹے پیدا ہوئے اسمنجس کے ایک لڑکا انشومان अंशुमान نام کا بڑا پرتاپی اور بہت سندر پیدا ہوا اسمنجس پورب جنم کا یوگی تھا اس سبب سے پرجا کو دُکھ دینے لگا جس سے راجا سگر نے پرجا کے کہنے سے اسمنجس کو بن باس دے دیا اور انشومان اپنے پوتے کو جو دھرماتما تھا اپنے پاس رکھا کچھ دن بعد راجا سگر نے شتو اشومیدھ یگیہ کرنا بچار کر ننانوے ۹۹ یگیہ اچھی طرح پورے کئے جب سواں یگیہ شروع کر کے شاستر کے مطابق شیام کرن گھوڑا چھوڑا اور ساٹھ ہزار بیٹوں کو اُس کی رکشا रक्षा کرنے کے واسطے ساتھ کر دیا تب اندر نے اپنے من میں بچار کیا کہ آدمی سو یگیہ کرنے سے اندر ہوتا ہے راجا سگر سواں یگیہ پورا کر کے میرا اندراسن چھین لے گا مجھ کو ایسی سامرتھ نہیں ہے کہ راجا سگر سے سنگھ یدھ کر کے گھوڑا چھین لاؤں اور اُس کے یگیہ کو بگاڑوں اس لیے چھل کر کے شیام کرن گھوڑا لینا چاہیئے ایسا بچار کر اندر وہ گھوڑا کسی چھل سے چرا لے گیا اور جہاں کپل دیو مُنی بیٹھے ہوئے تپ کر رہے تھے وہاں لیجا کر اُس گھوڑے کو اُن کے پیچھے باندھ دیا اور آپ اندر لوک کو چلا گیا جب راجکماروں نے اپنا گھوڑا نہ دیکھا تب انھوں نے چودھوں لوکوں میں جا کر وہ گھوڑا بہت ڈھونڈھا لیکن کہیں اُس کا پتہ نہ پایا جب ڈھونڈھنے سے نراش ہوئے تب راجا سگر کے پاس جا کر سب حال کہہ کر وینتی विनय کی کہ اے مہاراج جو آپ آگیا دیں تو ہم زمین کھود کر گھوڑا ڈھونڈھیں راجا بولا کہ بہت اچھا ہے تلاش کرنی چاہیئے تب انھوں نے اپنے باپ کی آگیا سے گھوڑا ڈھونڈھنے کے واسطے اتنی زمین کھود دی کہ

چھوٹے چھوٹے سات سُمدر بھرت کھنڈ میں پرگٹ ہوئے جب وہ لوگ گھوڑا ڈھونڈھتے ہوئے کپل دیوُنی کے استھان پر گئے تو کیا دیکھا کہ کپل دیوُمنی بیٹھے ہوئے تپ کر رہے ہیں اور گھوڑا ان کے پیچھے بندھا ہے تب ساٹھوں ہزار بیٹے راجا سگر کے چلا کر بولے کہ ہم نے اپنا چور پکڑا جب اُن کے چلانے سے کپل دیوُنی کا دھیان کُھلا تب انھوں نے آنکھ اٹھا کر غصّہ سے اُن لوگوں کی طرف دیکھا تو اُسی جگہ ساٹھوں ہزار راجکمار جل کر راکھ ہو گئے جب راجا سگر نے بہت دنوں تک کچھ حال اپنے بیٹوں کا نہیں پایا تب اپنے پوتے انشومان کو بلا کر کہا کہ تو جا کر اپنے چاچوں اور گھوڑے کی خبر لے آ انشومان یہ بات سُن کر گھر سے نکلا اور اُن کا پتہ لگاتا ہوا جہاں پر وہ جل گئے تھے وہاں پر جا پہونچا جب اُس نے وہاں پہونچکر کپل دیوُمنی کو پرمیشور کے دھیان میں بیٹھا دیکھا اور دنڈوت اور پرکرما کر کے اُن کی استوتی کی تب کپل دیوُمنی خوش ہو کر بولے کہ اے راجکمار تو اپنا گھوڑا لے جا لیکن تیرے چاچا لوگ جو میرے کرودھ سے جل کر مر گئے ہیں وہ ابھی مُکت نہیں ہو سکتے جب گنگا جی آکر اپنے جل سے اُن کی ہڈیاں اور راکھ بہا دیں گی تب اُن کا اُدّھار ہو گا یہ کپل دیوُمنی کی بات سنتے ہی انشومان دنڈوت کر کے شیام کرن گھوڑا اپنا وہاں سے لیکر راجا سگر کے پاس آیا اور سب حال جو کپل دیوُمنی سے سُنا تھا کہہ دیا راجا سگر نے اپنے بیٹوں کا مرنا پرمیشور کی اِچّھا سمجھ کر سنتوش सन्तोष کیا اور سواں یگیہ پورا کر کے رشیشور سے گیان سُن کر سنساری مایا چھوڑ دی اور انشومان اپنے پوتے کو راج گدی بٹھا کر جنگل میں چلا گیا اور ہری چرنوں میں دھیان لگا کر مُکت ہوا۔

## ادھیائے نواں۔ مرتیہ لوک मर्त्यलोक میں گنگا جی کے آنے کی کتھا

شکدیو جی بولے کہ اے راجا پریکشت راجہ انشومان نے کچھ دن دھرم کے ساتھ راج کاج کر کے دلیپ اپنے بیٹے کو راج گدی دے کر آپ جنگل میں جا کر اپنے چاچاؤں کی مُکتی کے واسطے گنگا جی کا تپ کرتے کرتے مر گیا لیکن گنگا جی خوش نہ ہوئیں کچھ دن بعد راجہ دلیپ بھی گنگا جی کو لانے کے واسطے تپ کرنے لگا اور اسی ابھلاشا میں اُس نے بھی اپنا تن تیاگ کر دیا لیکن گنگا جی نے درشن نہیں دیا راجہ دلیپ کا بیٹا بھگیرتھ نام بالک تھا جب اُس نے کھیلنے میں اپنے ساتھ والے لڑکوں سے سُنا کہ میرے باپ اور دادا گنگا جی کو لانے کے واسطے تپ کرتے کرتے مر گئے تسپر بھی وہ نہیں آئیں تب بھگیرتھ نے کہا کہ پہلے میں گنگا جی کو لاکر پیچھے راج گدّی پر بیٹھوں گا یہ بات من میں ٹھان کر وہ بھی بن میں چلا گیا اور پریم کے ساتھ ہری چرنوں کا دھیان کرنے لگا تب شری گنگا جی نے خوش ہو کر استری روپ سے بھگیرتھ کو درشن دیا اور کہا کہ تو کیا چاہتا ہے بھگیرتھ نے گنگا جی کو دنڈوت اور پرکرما اور استوتی کر کے ہاتھ جوڑ کر ونیہ کی کہ اے ماتا میرے پُرکھا لوگ کپل دیو کے کرودھ سے جل کر راکھ ہو گئے ہیں اس واسطے میں چاہتا ہوں کہ آپ مرتیہ لوک میں آکر اُس راکھ کو اپنی لہروں سے بہا دیجئے تب وہ لوگ تر جائیں گے یہ بات سن کر شری گنگا جی بولیں کہ اے راجکمار مجھ کو مرتیہ لوک میں آنے میں دو باتوں کا سندیہہ ہے ایک تو یہ کہ آکاش سے گرتے وقت زمین میرا بوجھ نہ سہہ سکے گی کوئی ایسا پرتاپی اور بلوان ہو جو میرے

پانی کا زور اپنے شریر پر سے سکے دوسرے پاپی اور ادھرمی لوگ مجھ میں اسنان کرنے سے مکتی پا کر بیکنٹھ کو جاوینگے اور اُن کے پاپ کا انش अंश مجھ میں رہے گا جو تم ان دونوں باتوں کا اُپائے کرو تو میں آسکتی ہوں یہ سنکر بھگیرتھ بولے کہ اے جگت تارنی میں شری مہادیوجی سے ونیہ کرتا ہوں کہ وہ تم کو اپنے سر پر لیں گے اور ہری بھگت تپسی مُنی اور مہاتما اور رشیشوروں کے اسنان کرنے سے پاپی اور ادھرمی لوگوں کے نہانے کا پاپ تم کو نہیں لگے گا یہ بات مان کر گنگاجی وہاں سے انتردھان ہو گئیں اور بھگیرتھ شری مہادیوجی کا تپ اور دھیان کرنے لگا جب شری مہادیوجی خوش ہوئے اور بھگیرتھ کو درشن دے کر بولے کہ تو کیا چاہتا ہے تب بھگیرتھ نے ڈنڈوت اور پرکرما کر کے ونیہ کی کہ اے مہا پربھو میں نے اپنے پُرکھوں کے تارنے کے واسطے شری گنگاجی سے مرتیہ لوک میں آنے کو ونیہ کی تھی تب شری گنگاجی نے کہا کہ کوئی مجھ کو اپنے اوپر لے کر میرے پانی کا زور سنبھالے تو میں آؤں اس لئے میں چاہتا ہوں کہ آپ پہلے شری گنگاجی کو اپنے سر پر لیویں تب اُن کا زور پرتھوی سہہ سکے گی جب شری مہادیوجی نے بھگیرتھ کی بنتی مان لی تب شری گنگاجی کا پانی آکاش سے گرا اور شری مہادیوجی نے اس کو اپنے سر پر لیا کچھ دنوں تک شری گنگاجی شری مہادیوجی کی جٹا میں گھومتی رہیں پرتھوی پر نہیں گریں جب بھگیرتھ نے شری گنگاجی کے پرگٹ ہونے کے واسطے پھر شری مہادیوجی کی استوتی کی تب شری مہادیوجی نے ایک رتھ بھگیرتھ کو دیکر کہا کہ تم اس رتھ پر بیٹھ کر شری گنگاجی کے آگے جا کر اپنے پُرکھوں کی راکھ دکھلا دو یہ کہکر شری شیوشنکرجی نے اپنی جٹا نچوڑ کر شری گنگاجی کو باہر نکالا تب بھگیرتھ اُسی رتھ پر چڑھے اور جہاں اُن کے پُرکھوں کی راکھ پڑی تھی وہاں شری گنگاجی کو لے آئے جب گنگاجل اُس راکھ پر ہو کر بہا تب بھگیرتھ کے سب پُرکھا دیوتا روپ ہو کر بمان پر بیٹھ کر سورگ کو چلے گئے بھگیرتھ بڑی خوشی سے راج مندر پر آئے اور براہمن اور کنگالوں کو بہت دان دکشنا دے کر راج گدی پر بیٹھے اُس نے بہت دنوں تک دھرم پوربک راج کیا بھگیرتھ کے بنش میں راجہ نل کا متر راجہ رتوپرن ऋतुपर्ण جس نے گھوڑے پر چڑھنا راجہ نل سے سیکھ کر اُس کو جوا کھیلنا سکھایا تھا رتوپرن کا بیٹا سُداس सुदास بڑا پرتاپی راجہ ہوا ایک دن وہ شکار کھیلنے کے واسطے جنگل میں گیا اور وہاں اُس نے ہرنیہ روپ راکشش کو مار ڈالا اُس راکشش کے بھائی نے راجا سے بدلا لینے کی اچھا کی لیکن وہ راجا کے سنکھ لڑنے کی سامرتھ نہیں رکھتا تھا اسلیے وہ براہمن کا روپ رکھ کر راجا کے پاس جا کر بولا کہ میں رسوئی بہت اچھی بناتا ہوں یہ بات سُنکر راجہ نے اسکو رسوئی بنانے کے واسطے نوکر رکھ لیا اور وہ براہمن روپ راکشش وہاں رہنے لگا ایک دن راجہ سُداس نے بششٹھ رشی کو نیوتا دے کر بہت طرح کا بینجن اور مانس بنوایا تو اُس راکشش نے آدمی کا مانس بنا کر سب پدارتھوں سمیت بششٹھ جی کے سامنے لا کر رکھدیا بششٹھ جی نے اپنے یوگ بل سے وہ مانس پہچانتے ہی راجا پر کرودھ کر کے کہا کہ اے راجا تو مجھ کو راکشش سمجھ کر آدمی کا مانس میرے کھانے کے واسطے لایا ہے اس لئے میں نارائن جی سے چاہتا ہوں کہ تو بارہ برس تک راکشش ہو جا اور آدمی کا مانس کھایا کر یہ شاپ دیکر بششٹھ جی اُٹھ کھڑے ہوئے راجا بھی اپنے پتوبل سے شاپ دینے کی سامرتھیہ رکھتا تھا اُس نے کہا کہ میری جان کاری میں کسی نے آدمی کا مانس

بشِشٹھ جی کے کھانے کے واسطے نہیں رکھا تھا مجھ کو برتھا رشیشور نے شاپ دیا اس لئے میں بھی ان کو شاپ دوں گا جب ایسا کہہ کر راجا نے شاپ دینے کے واسطے پانی ہاتھ میں لیا تب رانی راجا کا ہاتھ پکڑ کر بولی کہ آپ کو براہمن اور گرو سے برابری نہیں کرنی چاہئے بشِشٹھ جی نے کرودھ کر کے شاپ دیا تو اچھا کیا پھر دیال ہو کر بردان دیں گے تم ان کو شاپ مت دو راجا نے رانی کے سمجھانے سے بشِشٹھ جی کو شاپ دینا اُچت نہ جان کر ہاتھ کا پانی اپنے پیر پر ڈال دیا سو دونوں پیر راجا کے کالے ہو گئے اُس دن سے راجا کا اس کا نام کلماش پاد سب کہنے لگے وہ شاپ دینے سے راکشسوں کی طرح ہو گیا اس لئے وہ آدمی کو پکڑ کر اُس کا مانس کھانے لگا لیکن استری کو نہیں کھاتا تھا ایک دن راجا نے جنگل میں کسی رکھیشور کو استری سمیت دیکھ کر اُس کے کھانے کی اِچھا کی تب اس کی اِستری بنتی کر کے بولی کہ اے راجا ابھی تک میں نے اپنے سوامی سے اِچھا کے موافق سنساری سکھ نہیں بھوگا مجھ کو اولاد ہونے کی اِچھا بنی ہے اس لئے تو میرے پتی کو مت کھا جو تو نہ مانے تو مجھے بھی کھالے جب راجا نے اپنے راکشسی سوبھاؤ سے اُس کی بنتی نہ مان کر رشیشور کو کھا لیا تب وہ براہمنی اپنے سوامی کی ہڈیاں بٹور کر ستی ہو گئی اور چلتے وقت اُس نے راجا کو یہ شاپ دیا کہ جب تو استری سے بھوگ کرے گا تب مر جائے گا جب بارہ برس شاپ کے بیت گئے اور راجا کا گیان شُدھ ہوا تب وہ اپنا راج کرنے لگا ایک دن راجا نے رانی سے بھوگ کرنے کی اِچھا کی لیکن رانی شاپ کا حال سُن چکی تھی اس لئے راجا کو بہت سمجھا کر بھوگ نہیں کرنے دیا پھر ایک دن بشِشٹھ جی نے اپنی اِچھا سے راج مندر پر آکر راجا اور رانی کو بردان دیا کہ بنا بھوگ کئے تمہارے بیٹا ہو گا یہ آشیرباد دے کر بشِشٹھ جی اپنے استھان کو چلے گئے ان کی کرپا سے بنا پرسنگ کئے اُسی دن رانی کے گربھ رہ کر ساتویں برس اشمک अश्मक نام بیٹا پیدا ہوا اس سے مولک मूलक نام لڑکا پیدا ہوا اور وہ پرشرام جی کے کرودھ سے بچا سب کشتریوں کی جڑ وہی ہے اس کا بیٹا راجا کھٹوانگ खट्वाङ्ग ایسا پرتاپی اور دھرماتما ہوا جس نے دیوتاؤں کی سہائتا کی اور دیتوں کو لڑائی میں جیت کر مکت ہوا اس کی کتھا بستار پوربک دوسرے اسکندھ میں ہے۔

## ادھیائے دسواں ۔ شری رام اوتار کی کتھا

شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا پریکشت کھٹوانگ کے بنش میں راجا دشرتھ بڑے پرتاپی اور تیجسوی ہوئے جنھوں نے اجودھیا پوری میں دھرم پوربک راج کیا اُن کے یہاں شری رام چندر جی پربرہم کا اوتار کوشلیا رانی سے شیش ناگ کے اوتار اور شترگھن اور لچھمن جی سمترا رانی سے اور بھرت جی کیکئی رانی سے پیدا ہوئے انھیں شری رگھناتھ جی کے چرتر اور لیلا تم نے رشیشوروں سے سُنی ہوگی ہم ان کی کتھا سنکشیپ (संक्षेप سے کہتے ہیں سُنو جنھوں نے لڑکپن میں ماریچ اور سُباہو راکشسوں کو مار کر بشوامتر رشیشور کی یگیہ کی رکشا کی انھیں ترلوکی ناتھ نے لچھمن جی اپنے بھائی سمیت بشوامتر گرو کے ساتھ جنک پور میں جا کر مہادیو جی کا دھنش جو کسی راجا سے نہیں اٹھا تھا اُس کو اوکھ کی طرح

توڑ کر پرشرام جی کا گرب مٹایا اور شری سیتا جی کو بیاہ کر اجودھیا جی میں لائے پھر اپنے باپ کی آگیا کے انوسار شری
لکشمن جی اور شری جگت ماتا جانکی جی سمیت چودہ برس بن باس کیا جب پنچ بٹی میں شوروپ نکھا راون کی بہن کی
ناک اور کان کاٹ لئے تب کھر اور دوشن اور ترشرا شورپ نکھا کے تینوں بھائی چودہ ہزار راکشسوں سمیت
شری رام چندر جی سے لڑنے آئے سو اُن کو فوج سمیت مار ڈالا جب راون نے شورپ نکھا کی ناک اور کان کاٹے جانے
اور کھر اور دوشن وغیرہ اپنے بھائیوں کے مارے جانے کا حال سُنا تب وہ جوگی کا بھیس دھر کے شری سیتا جی کو
ہر لے گیا جب راہ میں ہری بھگت جٹایو گدھ نے راون کو روکا تب راون نے جٹایو سے بڑا یدھ کر کے اگنی بان مار کر
اُسے گرا دیا اور سیتا مہارانی کو سمدر پار لے جا کر اشوک باٹکا میں رکھا جب شری رامچندر جی ماریچ راکشس کو جو
مایا روپی ہرن بنا تھا مار کر اپنے استھان پر آئے اور شری جانکی جی کو نہیں دیکھا تب نردیہ دھارن کرنے سے
بہت بلاپ کرتے ہوئے دونوں بھائی شری سیتا جی کو ڈھونڈھنے چلے تب راہ میں جٹایو سے سُنا کہ لنکا پتی راون
شری جانکی جی کو ہر لے گیا تب رگھناتھ جی جٹایو گدھ کو اپنا پرم بھگت جان کر اُس کا کریا کرم سنسکار اپنے ہاتھ سے
کیا پھر آگے جا کر کبندھ راکشس کو مارا اور اُس کے مُنہ سے سُگریو وانر کا حال سُن کر شری جانکی جی کو ڈھونڈھنے
کے واسطے اُس کے ساتھ مترتا کی اور بال وانر کو مار کر کشکندھا کا راج سُگریو کو دیا اور سُگریو کی آگیا سے شری ہنومان جی
آدک کروڑوں بندر اور ریچھ شری سیتا جی کو ڈھونڈھنے کے واسطے چاروں طرف گئے شری ہنومان جی نے لنکا میں
جا کر اُس پوری کو جلا دیا اور وہاں سے آ کر شری جانکی جی کی کُشل اور آنند کے سماچار شری مہاراج رگھنا جی کو سُنائے
تب شری رام چندر جی نے بڑی بھاری فوج بندروں اور ریچھوں کی ساتھ لے کر لنکا پر چڑھائی کی اور سمدر کے کنارے
پہونچ کر نل اور نیل نام کے بندروں سے سمدر پر پُل بندھوایا جب راون کے بھائی ببھیشن نے وہاں آ کر شری
رگھناتھ جی کا درشن کیا تب شری رامچندر جی نے اُسی جگہ لنکا کے راج کا تلک ببھیشن کے لگایا اور اُسی پُل کی
راہ فوج سمیت پار اُتر کر لنکا کو گھیر لیا شری لچھمن جی نے سگریو اور شری ہنومان اور انگد اور نل اور نیل جامونت
ریچھ آدک سیناپتیوں کو ساتھ لے کر راکشسوں سے یدھ کر کے ان کو مار ڈالا جب کمبھ کرن بھائی اور اندر جیت
بیٹا راون کا مارا گیا تب اُس نے آپ چڑھائی کر کے شری رام چندر جی سے بڑا یدھ کیا شری رگھناتھ جی
نے اگنی بان راون کے ہردے میں مار کر اُس کو مُکت پدوی دی جب ببھیشن شری رام چندر جی کی آگیا سے
راون کا دلہ کرم آدک کر چکے تب اُن کو شری رامچندر جی نے لنکا کا راج دیا جب ببھیشن راج سنگھاسن پر بیٹھے
تب وہ شری سیتا مہارانی کو جڑاؤ سُکھپال پر بٹھا کر شری رام چندر جی کے پاس لے چلے اُس وقت سب ریچھ
اور بندروں کو یہ اِچھا ہوئی کہ ہم لوگ شری جانکی جی کا درشن کر کے آنکھوں کو سپھل کرتے تو اچھا ہوتا شری رگھناتھ جی
انتر جامی نے ببھیشن کو آگیا دی کہ شری جانکی جی سے کہدو کہ پیدل ہمارے پاس آویں یہ بات سُن کر سیتا جی
سکھپال سے اُتر کر شری رگھناتھ جی کے پاس آئیں تب سب ریچھ اور بندروں نے اُن کا درشن پا کر اپنی
آنکھوں کو سُکھ دیا لکشمن جی شری سیتا جی کے چرنوں پر گرے تب شری سیتا جی نے اُن کو آشیرباد دیا

پھر شری رام چندر جی لکشمن اور ہنومان جی آدک سیناپتیوں اور شری سیتا جی کو اپنے ساتھ پشپک بمان پر بیٹھا کر
لنکا سے چلے جب تیسرے دن پریاگ راج پہونچے تب وہاں سے ہنومان جی کو یہ کہہ کر اجودھیا پوری بھیجا کہ تم
پہلے سے جاکر بھرت جی کو ہمارے آنے کا حال سُنا دو ایک دن اودھی (یعنی میعاد) کا رہ گیا ہے جو میں اودھی
پر نہیں پہونچوں گا تو بھرت جی اپنا تن تیاگ کر دیں گے یہ بات سُنتے ہی ہنومان جی نے اجودھیا جی جاکر شری
رگھناتھ جی کے آنے کی خبر بھرت جی سے کہہ دی یہ خبر سُن کر بھرت جی کو بڑی خوشی ہوئی اور شری ہنومان جی کو
آشیرباد دے کر بششٹھ گرو اور نگرباسی اور فوج کو ساتھ لے کر شری رامچندر جی کو آگے سے لینے گئے شری
رگھناتھ جی پہلے بششٹھ گرو کے چرنوں پر گرے پھر اُٹھ کر بھرت جی اور شتروہن جی کو اپنے گلے سے لگایا اور وہاں کے
اجودھیا باسی اور ساتھیوں کو بہت طرح کی سواریوں پر بٹھا کر اجودھیا پوری پہونچے شری رام چندر جی اور
شری لکشمن جی نے سیتا مہارانی سمیت راج مندر میں جاکر اپنی ماتا کو ڈنڈوت کی اور بششٹھ جی کی آگیا سے
اچھی ساعت میں راج سنگھاسن پر بیٹھے اور دھرم پُوربک راج کرنے لگے اُس وقت ترتیا یگ تھا لیکن
شری رام چندر جی کے دھرم اور پرتاپ سے ان کا راج ست یگ کے سمان ہو گیا۔

## ادھیائے گیارھواں۔ شری سیتا جی کو بالمیکی جی کی استھان پر بھیجنے کی کتھا

شکدیو جی بولے کہ اے راجا پریکشت شری رام چندر جی نے راج گدی پر بیٹھ کر سنساری جیوؤں کو دھرم کی
راہ دکھلانے کے واسطے بہت یگیہ کئے اور اپنا سب راج اور دھن براہمنوں اور رکھیشوروں کو سنکلپ کر کے فقط
ایک دھوتی اور ایک انگوچھا اپنے پاس اور ایک ساری اور سُمنگلا نام ایک جنتر شری سیتا جی کے بدن پر رکھ لیا تب
نارد جی آدک رکھیشیوں اور براہمنوں نے آشیرباد دے کر کہا کہ مہاراج آپ نے ترلوکی ناتھ ہو کر اپنے سروپ کا
دھیان جو ہم لوگوں کو دیا ہے اُسی میں ہم لوگ مگن ہیں یہ راج لے کر کیا کریں گے ہم لوگوں کو اس کے بدلے گؤ
دان دیجئے کہ اگنی ہوتر آدک کیا کریں جس میں ہمارا دھرم بنا ہے رگھناتھ جی نے براہمنوں کو گؤ آدک دان
دے کر اپنا دیش براہمنوں سے واپس لے لیا اور راج کرنے لگے ساتوں دیپوں کے راجا اور سب دیوتا اور
دیت آدک اُن کی آگیا پالتے تھے اور پرجا بیٹے کی طرح اُن سے پالن ہو کر آنند سے ہری بھجن میں رہتی تھی
ایک دن رات کو شری رگھناتھ جی بھیس بدل کر اپنی کیرتی کی پریکشا لینے کے واسطے اجودھیا پوری میں نکلے
سو ایک دھوبی نے اپنی استری سے لڑتے ہوئے یہ کہا کہ تو بنا میرے کہے ایک رات باہر کہیں رہ آئی ہے
اس سے اب تو میرے گھر میں رہنے کے لائق نہیں رہی اس لئے میں تجھ کو اپنے گھر نہ رکھوں گا جہاں تیری اِچھا ہو
وہاں چلی جا میں راجہ رامچندر نہیں ہوں جو اُن کی استری سیتا برس دن تک راون کے یہاں رہی اور پھر اُس کو اپنے
گھر لا کر رکھ لیا جب شری رام چندر جی نے یہ لوک نندا اپنے کانوں سے سُنی تو راج مندر پر آ کر اسی چنتا میں تمام
رات بھر نیند نہیں آئی پربھات کال شتروہن جی سے کہا کہ سیتا کو جنگل میں لے جا کر چھوڑ آؤ جب شتروہن جی

یہ بات سُن کر بیاکل ہوگئے اور اُن کی آگیا نہ مانی تب یہی بات شری رامچندرجی نے بھرت سے کہی جب انھوں نے بھی یہ بچن ترلوکی ناتھ کا نہ مانا تب شری رامچندرجی نے لکشمن کو بُلا کر کہا میں نے بھرت اور شتروہن کو سیتا جی کو جنگل میں چھوڑ آنے کی آگیا دی تھی سو انھوں نے نہیں مانی اس لئے تم کو سیتا جی سے جاکر یہ بات کہو کہ تم نے رشیشوروں کی استریوں اور گنگا جی کی پوجا کرنے کے واسطے مانتا مانی تھی سو چل کر پوجا اُن کی کرنی چاہیئے جب وہ تمھارے ساتھ جاویں تب تم ان کو جنگل میں بالمیکی رشیشور کے استھان کے پاس اسی بہانے سے چھوڑ کر چلے آؤ سیتا جی کو گھر میں رکھنے سے پرجا جن میری نندا کرتے ہیں جو تم ہمارا کہنا نہیں مانوگے تو ہم مرجائیں گے جب لکشمن جی نے یہ بچن سنا اور جواب دینا اُچت نہ جانا تب سیتا جی سے جاکر کہا کہ تم ہمارے ساتھ چل کر گنگا جی اور رشی پتنیوں کی پوجا جو مانتا مانی تھی کر آؤ یہ بات سُنکر سیتا جی بہت خوش ہوئیں اور بہت طرح کے گہنے اور کپڑے رشی پتنیوں کے واسطے لے کر لکشمن جی کے ساتھ رتھ پر چڑھ کر چلیں اُس وقت بہت اسگن ہوئے لیکن جگت ماتا نے کچھ بچار نہیں کیا جب شری لکشمن جی گنگا پار اُترے اور بالمیکی رشیشور کے استھان کے پاس پہونچکر رونے لگے تب شری جانکی جی نے پوچھا کہ اے لکشمن تمھارے بھائی تو اچھی طرح ہیں تم کیوں روتے ہو یہ بچن سُن کر انھوں نے بہت بیاکل ہو کر سب حال کہدیا اور ہاتھ جوڑ کر ونیہ کی کہ اے ماتا میں تم کو یہاں جنگل میں چھوڑنے آیا ہوں یہ بات سنتے ہی جگت ماتا اچیت ہو کر گر پڑیں اور بہت بلاپ کر کے لکشمن جی سے کہنے لگیں کہ بہت اچھا جو آگیا رگھناتھ جی کی ہو وہ تم کرو میری طرف سے رگھناتھ جی سے ہاتھ جوڑ کر کہدینا کہ مجھ سے جو اپرادھ ہوا ہو سو کشما کریں کیونکہ میں جنم سے اُن کی داسی ہوں لکشمن جی گربھوتی شری جانکی ماتا کو روتے ہوئے بالمیکی رشیشور کے استھان پر چھوڑ کر چلے آئے رشیشور نے اُن کو لڑکی کے سمان رکھا کچھ دن بیتے اُسی جگہ شری سیتا جی سے لو اور کُش نام کے دو بالک بہت سُندر اور تیجوان اور پرتاپی اور بلوان پیدا ہوئے جب شری رگھناتھ جی نے اشومیدھ یگیہ کرتے وقت پھر لکشمن جی کو شری سیتا جی کے بلانے کے واسطے بھیجا تب شری جانکی جی نے لو اور کُش دونوں بیٹے اپنے لکشمن جی کو سونپ دیئے اور اجودھیا میں جاکر اسی جگہ پرتھوی میں سماگئیں یہ سن کر رگھناتھ جی نے بڑا بلاپ کیا اور سیتا جی کو تیاگ دینے کے بعد شری رامچندرجی برہمچریہ سے رہ کر یگیہ آدک کیا کرتے تھے گیارہ ہزار برس تک انھوں نے اجودھیا جی کا راج بھوگ کر پرجا کو بڑا سکھ دیا لکشمن جی بھرت جی اور شتروہن جی کے چترکیتو اور سباہو وغیرہ دو دو بیٹے پیدا ہوئے رگھناتھ جی نے جو اپنے بھائیوں کو بہت چاہتے تھے اُتر کا دیش بھرت جی کو اور پچھم کا دیش شتروہن کو اور پورب کا دیش لکشمن جی کو بانٹ دیا اجودھیا باسی سب استری پُرش شری رگھناتھ جی کا درشن پاکر خوش رہتے تھے ایسا سکھ اندرپوری میں بھی کسی کو نہیں ملتا تھا اُن کے راج میں پشو پنچھی آدک کوئی جیو دکھی نہیں تھا اس طرح اجودھیا پوری کا راج دھرم کے ساتھ کیا وراَنت سمے اجودھیا پوری کا راج اپنے بیٹے کو دے کر بیکنٹھ کو پدھارے اجودھیا جی کے رہنے والے سب جیووں کو اسی شریر سے بمان پر بٹھا کر اپنے ساتھ لیگئے اب شری رامچندرجی کا نام

لینے سے کروڑوں جیو بھوساگر پار اُتر جاتے ہیں ان کی کتھا بستار پوربک رامائن میں لکھی ہے شری رام چندر جی کے
نزدیک سمندر پر پُل باندھنا اور راون وغیرہ راکششوں کا مار ڈالنا کچھ مشکل نہیں تھا وہ اپنی نگاہ ٹیڑھی کر لینے سے
ایک ساعت میں چودھوں لوکوں کا ناش کر سکتے تھے لیکن یہ سب لیلا اور چرتر انھوں نے سنساری جیووں کو
کیول گرہستھ آشرم مارگ دکھلانے کے واسطے کیا تھا دیکھو جب ایسے ایشور کو گرہستھی کرنے میں استری کے
کارن دُکھ ہوا تو سنسار میں استری اور گرہستھی کرنے سے سب کو دُکھ ملے گا۔

## ادھیائے بارھواں (۱۲)۔ کش کے بنش کی کتھا

شکدیو جی بولے کہ اے راجا پریکشت راجہ کش کے بنش میں اتتھی ( अतिथि ) اور پُنڈریک पुण्डरीक
اور سُداس सुदास آدک کئی پیڑھی پیچھے مَرو मरु نام راجا بڑا پرتاپی ہوا وہ مرو آج تک اُس طرف کلاپ گرام میں بیٹھا ہوا
تپ کرتا ہے کلجگ کے انت میں پھر سوریہ بنشی دھرماتما راجا اُس سے پیدا ہو کر اپنا بنش چلاویں گے اسی مرو کے
بنش میں برہدبل बृहद्बल نام کا بڑا پرتاپی راجہ ہوا جس کو بھیم سین تمہارے دادا نے مہابھارت میں مارا
تھا راجا اِکشواکو इक्ष्वाकु کے کل میں اتنے راجا بڑے پرتاپی ہو چکے ہیں اب جو ان کے بنش میں آگے ہوں گے
ان کے نام سُنو برہدبل کے بنش میں سہدیو اور سُمِت آدک کئی راجہ پرتاپی ہوں گے اور بہت پیڑھی تک اُن کا
راج سنسار میں رہے گا اے راجا کلجگ میں بھی سوریہ بنشیوں کا راج ہوگا اُن کا کل اُتم رہے گا۔

## ادھیائے تیرھواں (۱۳)۔ بششٹھ جی کا راجا نمی निमि کو شاپ دینا

شکدیو جی بولے کہ اے پریکشت اکشواکو کے بیٹے راجہ نمی نے ایک سمے اپنے گرو بششٹھ رکھیشور سے یگیہ
کرانے کے واسطے کہا تب بششٹھ جی بولے کہ راجا اندر کے یہاں سے مجھے گیان یگیہ کرانے کا نیوتا آیا ہے پہلے
وہاں یگیہ کرا آؤں پیچھے سے تم کو یگیہ کرا دوں گا جب ایسا کہہ کر بششٹھ جی اندر پوری کو یگیہ کرانے کے واسطے چلے گئے
تب راجا نے بچار کیا کہ زندگی کا ایک ساعت بھی بھروسا نہیں ہے اگر بششٹھ جی کے پھر آنے تک یہ شریر
چھوٹ جائے تو یہ اچھا باقی رہ جائے گی ایسا بچار کر راجا نے گوتم رکھیشور کو پروہت بنا کر یگیہ کرنا شروع کیا اسی
سمے بششٹھ گرو اندر کا یگیہ کرا کے راج مندر پر آئے جب بششٹھ گرو نے دوسرے پروہت کو یگیہ کراتے دیکھا
تب بڑے کرودھ سے راجا نمی کو شاپ دے کر کہا کہ تو ہمارے بنا آئے یگیہ کرنے لگا اس لئے تیرا تن چھوٹ جائے
یہ سن کر راجا بولا کہ اے بششٹھ جی تم یجمان کا یگیہ کرانا چھوڑ کر لوبھ کے مارے اندر کے یہاں چلے گئے تھے اسلیے
تمہارا بدن بھی استھر نہ رہے بششٹھ رشیشور اور راجا نمی دونوں نے آپس کے شاپ سے اپنا اپنا تن تیاگ
کر دیا کچھ دن گئے متر اور برون دیوتا کا ویریہ اُروشی उर्वशी اپسرا کا روپ دیکھ کر گر پڑا سو وہ ویریہ گھڑے میں
رکھنے سے بششٹھ اور اگستیہ مُنی پیدا ہوئے راجا نمی کے جینے کے واسطے گوتم آدک رشیشوروں نے

پھر یگیہ کیا جب دیوتاؤں نے خوش ہوکر پوچھا کہ تم کیا چاہتے ہو تب رشیشوروں نے ونیہ विनय کی کہ آپ لوگ ایسی دیا کریں جس میں ہمارا یجمان جی اُٹھے تب دیوتاؤں نے ایسا آشیرباد دیا اور راجا کے شریر میں جان آگئی تب راجا دیوتاؤں اور رشیشوروں سے ہاتھ جوڑ کر بولا کہ اے مہاراج مجھ کو اب یہ تن جو ایک دن مٹ جائے گا نہیں چاہیئے آپ لوگ ایسی کرپا کریں کہ جس میں ہمیشہ بنا رہوں یہ سن کر دیوتاؤں اور براہمنوں نے راجا کو آشیرباد دیا کہ تم بنا شریر کے ہو کر سب جیوؤں کے پلک میں رہا کرو یہ بردان دیکر دیوتا انتردھان ہوگئے اُسی دن سے راجا نمی کا جیو سب کے پلک میں رہتا ہے پھر اُن سب رشیشوروں نے راجا کا شریر دہی کی طرح متھ کر اُس میں سے ایک لڑکا بہت سندر اور تیجوان پیدا کیا جس نے متھلا پور بسائی اس کے بنش میں دیورات آدک بہت سے راجا ہوئے کئی پیڑھی کے پیچھے جنک نام کا راجا بڑا پرتاپی ہوا جس کی یگیہ شالا جوتتے سمے ہل لگنے سے سیتا جی کنیاں ملیں جن کی شادی شری رام چندر جی کے ساتھ ہوئی تھی شیردھوج शीरध्वज اور دھرم دھوج धर्मध्वज آدک بہت سے پرتاپی راجا اس بنش میں ہوئے اُن راجوں کا دوسرا نام ہونے پر بھی سب جنک بدیہہ ہی کہلاتے تھے اُن کے بنش میں سب راجا یوگیشور اور گیانی پیدا ہوئے اور دھرم پُوربک راج کرکے انت سمے مکت ہوئے یہ سب سوریہ بنشی راجاؤں کی کتھا ہم نے تم کو سنائی۔

## ادھیائے چودھواں [۱۴]۔ چندر بنشی راجاؤں کی کتھا

شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا اب ہم چندر بنشی کل کی پیدائش کہتے ہیں سنو نارائن جی کے نابھی کمل سے پہلے پہل برھما جی پیدا ہوئے اور برھما جی کی آنکھ سے اتری अत्रि منی نے جنم لیا اتری منی سے چندرما پیدا ہوئے جو براہمنوں اور سب ستاروں اور اوشدھی درختوں آدک کے راجا ہوئے چندرما نے برہسپتی جی کو گرو بنا کر راجسو یگیہ کرنا شروع کیا اُس یگیہ میں برہسپتی کی استری تارا جو بہت سُندری تھی چھل کرکے لے لی جب تارا کے واسطے دیتوں نے چندرما کی طرف اور دیوتاؤں نے برہسپتی کی طرف سہایتا کرکے آپس میں مہایدھ کیا تب برھما جی کی آگیا سے چندرما نے برہسپتی کی استری دے دی تارا کے چندرما کے ویریہ سے گربھ رہ گیا تھا جب برہسپتی جی کے کرودھ کرنے سے تارا نے اپنا لڑکا گربھ سے گرا دیا تب اُس بالک کا روپ دیکھ کر برہسپتی نے چاہا کہ یہ لڑکا ہم لے لیں اور چندرما نے چاہا کہ ہم لے لیں جب اُس لڑکے کے لینے کے واسطے برہسپتی اور چندرما میں جھگڑا ہونے لگا تب برھما جی نے تارا سے پوچھا کہ یہ لڑکا کس کے ویریہ سے ہے تارا نے چندرما کا نام بتایا اسلیئے برھما جی کی آگیا سے وہ لڑکا چندرما نے پاکر اُسکا نام بدھ رکھا بدھ کی استری الا इला سے پُرورا पुरूरवा نام کا بیٹا بڑا پرتاپی تیجسوی اور سُندر پیدا ہوا راجا پُرورا کے یش اور بل اور دھرم کی بڑائی اُروشی اپسرا نے اندر کی سبھا میں سُنی تھی جب ایک دن اُروشی اپسرا متر ابرون کے تپ کرنے کے استھان پر جا نکلی اور اُس کا روپ دیکھ کر متر ابرون کا ویریہ گر پڑا تب متر ابرون نے اسکو شاپ دیا کہ تو نے ہمارے استھان پر آکر ہمارا تپ بھنگ کر دیا ہے اس لیے تو مرتیہ لوک میں جا کر رہ جب وہ اپسرا

اس شاپ سے مرتیہ لوک میں آئی تب وہ راجا پوروا کے گھر رہنا بچار کر اُس کے باغ میں گئی اور ایک جڑاؤ
ہنڈولا درخت میں لٹکا کر جھولنے لگی اس نے دو گندھربوں کو بھیڑا بنا کر اپنے ساتھ رکھا تھا جب راجا اپنے مالی سے
اس کی خبر سُن کر باغ میں آیا تب اُروشی اپسرا کا روپ دیکھ کر اُس پر موہت ہو گیا جب راجا نے ہٹھ کر کے اُروشی
اپسرا کو اپنے پاس رہنے کیواسطے کہا تب وہ مہا سُندری بولی کہ اے راجا تم تین باتوں کا اقرار کرو تو میں تمھارے پاس
رہوں راجا بولا کہ جو کچھ تم کہو وہی میں کروں اُروشی بولی کہ ایک تو یہ کہ میرے دونوں بھیڑے دُکھ نہ پاویں دوسرے یہ
کہ ہر روز تازہ گھی مجھ کو کھانے کو دینا تیسرے یہ کہ کبھی اپنی اندری ننگے ہو کر مت دکھلانا جب یہ تینوں باتیں برخلاف
ہوں گی تب میں یہاں سے چلی جاؤں گی راجا نے تینوں باتیں مان کر اُس کو اپنے پاس رکھا اور آٹھوں پہر اُس کے
پاس رہ کر بھوگ بلاس کرنے لگا راجا کے چھ بیٹے اُروشی اپسرا سے پیدا ہوئے اور اُروشی اپسرا اِسترا برون کے
شاپ سے مرتیہ لوک میں راجا کے پاس رہنے لگی جب دیوتاؤں کا من اُروشی اپسرا کا ناچ دیکھنے کو چاہا تب
اندر نے گندھربوں کو آگیا دی کہ کسی طرح اُروشی اپسرا کو یہاں لے آؤ جب گندھربوں نے جا کر اُروشی سے کہا کہ
تجھ کو راجا اندر نے یاد کیا ہے تیرے بنا اندر کی سبھا میں شوبھا نہیں ہوتی یہ بات سُن کر اُروشی بڑی خوشی
سے چلنے کے واسطے تیار ہوئی تب گندھربوں نے اُروشی کی آگیا اُنسار اپنی مایا سے نیا گھی بدل کر پرانا گھی اُروشی
کو کھلا دیا اور رات کو گندھرب لوگ دونوں بھیڑے اُروشی کے چُرا کر آکاش میں لے اُڑے اُروشی نے راجا پُروروا کو
جو اس کے پاس سوتا تھا جگا کر کہا کہ میرے دونوں بھیڑے چُرا کر کوئی لئے جاتا ہے تم جلدی چھین کر لے آؤ اور
تم بھی اپنے کو شور بیر جانتے ہو تم سے تو استری بلوان ہوتی ہے یہ بات سنکر راجہ گھبرا کر بھیڑوں کے پیچھے ننگا
اُٹھ دوڑا تب اُروشی نے اُس کو ننگے دیکھ کر کہا کہ اے راجا میرے اور تیرے پیچھے یہی اقرار تھا کہ جب میں تجھ کو
ننگا دیکھوں گی یا میرے دونوں بھیڑے دُکھ پاویں گے یا جس دن مجھ کو نیا گھی کھانے کو نہیں ملیگا تب میں تیرے پاس
نہیں رہوں گی سو آج تینوں باتیں اُلٹی ہوئیں اس لئے اب میں تیرے پاس نہیں رہ سکتی ایسا کہکر بجلی کی طرح
چمک کر وہاں سے اُڑ گئی گندھربوں نے اُس کو اندر لوک میں پہونچا دیا راجا پُروروا اُس کے چلے جانے سے
بہت بیاکل ہو کر جنگل اور پہاڑوں میں اُس کو ڈھونڈھنے نکلا سو وہ پیدل چلنے اور کانٹے چبھنے سے ایسا دُکھی ہوا
کہ اُس کو اپنے بدن کی سُدھ نہ رہی اسی طرح راجا اُس کے برہ میں بیاکل ہو کر چاروں طرف پھرتا تھا ایک دن پھرتا
ہوا کُرکشیتر میں جا کر سیمل کے درخت کے نیچے کھڑا ہوا اُسی جگہ اُروشی اپسرا بھی بہت سکھی اپنے ساتھ لئے
ہوئے سرسوتی کُنڈ میں اسنان کرتی تھی ان کو کوئی دیکھ نہیں سکتا تھا لیکن اپسرائیں دیو درشٹی سے سب کو
دیکھتی تھیں اس سمے تلوتما نام کی سکھی نے اُروشی سے پوچھا کہ تو مرتیہ لوک میں آ کر کون پُرش کے پاس رہی تھی اُسکو
میں بھی دیکھنا چاہتی ہوں اُروشی نے راجا پُروروا کو دکھلا کر کہا کہ میں اسی کے پاس رہی تھی تلوتما راجا کا دُکھ دیکھ کر
بولی کہ یہ تمھارے برہ میں بہت دُکھی اور بیاکل دکھلائی دیتا ہے ایک مرتبہ تم اپنا روپ اُس کو دکھلا دو تو رنج اسکا
دور ہو کر چت اس کا ٹھکانے ہو جائے یہ بات تلوتما سے سُن کر اُروشی نے اپنا روپ راجا کے سامنے پرگٹ کیا اُس کو

دیکھتے ہی راجا پُرُوروا کا چِت ٹھکانے ہو کر روپ اُس طرح بدل گیا جس طرح مُردے کے بدن میں جان آجاوے تب راجا نے اُروشی کے سامنے بہت رو کر کہا کہ اے پران پیاری تو مجھے کیوں چھوڑ کر چلی گئی تیرے برہ میں میری یہ دشا ہو گئی کھانا پینا راج پاٹ سب چھوٹ گیا یہ بات سن کر اُروشی بولی کہ اے راجا تم پُروش ہو کر اپنی اندریوں کے بس ایسے ہو گئے جو تم میری بنتی کرتے ہو تم اپنی اندریوں کو بس میں کرو جو آدمی اندریوں کو اپنے ادھین نہیں رکھتا وہ مایا روپی اِستری کے موہ میں پھنس کر برباد ہوتا ہے وہی دشا تمہاری ہوئی ہیں استری کسی پُرُوش کی بہت نہ ہو کر سوائے اپنے سُکھ کے دوسرے کا پریم نہیں رکھتی جب تک کوئی پُروش میرے پاس رہتا ہے تب تک اُس کی پریت رکھتی ہوں اگر میں ہزار برس تک ایک پُروش کے پاس رہ کر دوسرے پُروش کے پاس جاؤں تو مجھ کو پہلے پُروش کے ساتھ کچھ پریت نہیں رہتی ساعت بھر میں اُس کو بھول کر اُس کی جان لے لینے میں بھی مجھے کچھ دُکھ نہ ہوگا میں کسی کے گیان اپدیش کو کچھ نہ مان کر اپنا من مانا کام کرتی ہوں اسی طرح سب استریوں کا سُبھاؤ سمجھنا چاہیئے۔ راجا اُروشی پر ایسا موہت تھا کہ اتنا سمجھانے پر بھی اُس کو کچھ گیان پراپت نہ ہوا جب راجا نے اُروشی سے بھوگ کرنے کی اِچھّا کی تب وہ دیا کر کے بولی کہ اے راجا جب برس دن پیچھے دوسرے برس کا پہلا دن لگے گا تب میں تیرے پاس آکر ایک رات رہوں گی یہ کہہ کر اُروشی وہاں سے لوپ ہو گئی جب اُروشی کے ملنے اور ایک برس کا وعدہ کرنے سے راجا پُرُوروا کا چِت ساؤدھان ہو گیا تب وہ راج مندر پر آیا اور شیش محل اپنا سجا کر وعدے کے دن گننے لگا برس دن بعد جب وہ اپسرا اپنے وعدے پر آئی اور ایک رات راجا کے پاس رہ کر صبح کے وقت اندر لوک کو چلی تب راجا پُرُوروا اُس کا پاؤں پکڑ کر رونے لگا اُس وقت اُروشی بولی کہ اے راجا میں یہاں نہیں رہ سکتی تجھ کو میری چاہنا اننت کرن سے ہے تو میں ایک منتر تجھ کو بتائے دیتی ہوں تو وہ منتر جپ کر گندھرب کی تپسیا کر جب وہ خوش ہو کر تجھ کو یگیہ کرنے کی آگیا دیں تو اُس یگیہ کے کرنے سے گندھرب لوک میں پھر تجھ کو پاوے گا تب میں تیرے ساتھ آنند پوربک رہوں گی اُروشی یہ کہہ کر وید کی دو رِچا راجا کو بتلا کر اندر پوری کو چلی گئی راجا وہی منتر جپ کر گندھربوں کا تپ کرنے لگا جب اس رِچا کے جپنے سے گندھربوں نے خوش ہو کر راجا کو درشن دیا اور ایک بٹلوہی اگنی کی طرح اُس کو دے کر یگیہ کرنے کی تدبیر بتلا کر وہاں سے انتردھان ہو گئے تب راجا نے اُن کی آگیا کے مطابق وہ بٹلوہی جنگل میں لے جا کر گاڑ دی جب اُس بٹلوہی میں سے ایک درخت پیپل اور شمی शमी کا پل کر اُگا اور راجا نے اُن دونوں کی لکڑیوں کو رگڑ کر اُس میں سے آگ نکال کر یگیہ کیا تب راجا کو اتنا بل ہوا کہ وہ گندھرب لوگ میں جا بسا اور گندھربوں کے دینے سے پھر اُروشی کو پا کر اُسکے ساتھ آنند پوربک رہنے لگا۔

## ادھیائے پندرھواں ۱۵ - راجا پرُوروا کے بنش کی کتھا

شکدیوجی بولے کہ اے راجا پریکشت راجا پُروروا کو اُروشی کے پیٹ سے چھ بیٹے جو راج کرتے ہوئے پیدا ہوئے تھے اُن میں بڑے بیٹے کا نام آیو आयु تھا آیو کے بنش میں جہنو जन्हु نام ایسے مہاتما ہوئے

جنھوں نے گنگاجی کو اپنی انجلی میں اُٹھا کر پی لیا جب دیوتاؤں نے بہت بنتی کی تب جانگھ چیر کر باہر نکال دیا اُسی دن
سے گنگاجی کا نام جانھوی پرگٹ ہوا راجا جہنو کے بنش میں گادھی نام راجا بڑا پرتاپی اور مہاتما ہوا اس کے یہاں ستیہ وتی
نام کی مہاسُندری اور مہمان کنیا پیدا ہوئی گادھی गाधि رشیشور سے رچیک ऋचीक رشیشور نے جاکر کہا کہ
تم اپنی بیٹی ہم کو بیاہ دو گادھی بولے کہ جو کوئی ہزار شیام کرن گھوڑے مجھ کو لادے اُس کو میں اپنی بیٹی بیاہ دوں گا یہ بات
سُنکر رچیک بڑی محنت کر کے ہزار گھوڑے شیام کرن بَرُون دیوتا کے یہاں سے لے آئے اور وہ سب گھوڑے گادھی
کو دے کر ستیہ وتی سے اپنا بواہ کیا تب گادھی کی استری نے اپنے داماد سے کہا کہ کوئی ایسی تدبیر کرو جس سے میرے
لڑکا ہو اور ستیہ وتی نے بھی اپنے پتی سے سنتان ہونے کی اچھا کی تب رچیک رشیشور نے اپنی ساس اور استری
دونوں کو سنتان ہونے کے واسطے یگیہ کر کے جو ساکلیہ साकल्य یگیہ کرنے سے بچا اس میں سے ایک پنڈی اپنی
استری کو اور دوسری پنڈی اپنی ساس بنا کر کھانے کے واسطے دی اور آپ رشیشور مہاراج اسنان اور سندھیا
کرنے کو گنگاجی کے کنارے چلے گئے اُن کی ساس نے اپنی پنڈی جس کو سنسکرت میں چرو चरु کہتے ہیں بدل کر
بیٹی کو کھلا دی اور اُس کا چرو لے کر آپ کھا لیا جب رشیشور نے اپنے گھر آ کر اپنے تپوبل سے یہ حال جانا تب اپنی
استری ستیہ وتی سے کہا کہ تجھ سے بڑی چوک ہوئی جو اپنا چرُو ماتا کو دے کر اُس کا چرُو آپ کھا لیا اس لیے تیرا
بیٹا مہابلی اور کرودھی اور تیرا بھائی بڑا دھرماتما اور برھم گیانی پیدا ہوگا یہ بات سنکر وہ بنتی کر کے بولی کہ اے
مہاراج آپ ایسا کیجیے کہ جس میں میرا بیٹا کرودھی نہ ہو تب رشیشور نے دوسرا منتر پڑھ کر اپنی استری سے کہا
کہ تو دھیرج رکھ تجھ سے گیانی اور دھرماتما بیٹا پیدا ہوگا پرنتو تیرا پوتا مہابلی اور کرودھی ہوگا سو ستیہ وتی سے
جمدگنی رشیشور بڑے مہاتما پیدا ہوئے اور اُن سے رینکا रेणुका نام استری سے چار بیٹے پیدا ہوئے اُن
چاروں میں سے سب سے چھوٹے پرشرام جی پرمیشور کا اوتار تھے جنھوں نے پاپی اور ادھرمی کشتریوں کو اکیس ۲۱
مرتبہ مار کر اُن کے کُل کا ناش کر دیا اتنی کتھا سُن کر راجا پریکشت نے پوچھا کہ اے مہاراج کشتریوں نے ایسا
کونسا اپرادھ کیا تھا جس کے سبب سے پرشرام جی نے اُن کو مار ڈالا شکدیوجی بولے کہ اے راجا پرشرام
کے پتا جمدگنی رشیشور سے رینکا بیاہی گئی تھی اور ستیا सत्या رینکا کی بہن سے سہسر باہو ارجن کا بواہ ہوا تھا
سہسر ارجن ساتوں دویپوں کا راجا ایسا پرتاپی تھا کہ جس کے یہاں آٹھوں سدّھیاں بنی رہتی تھیں وہ کرم
اور دھرم رشیشوروں کی طرح رکھتا اور ہوا کی طرح ساعت بھر میں سب جگہ جانے کی سامرتھ رکھتا تھا وہ
اپنی ہزار استریوں کے ساتھ لے کر نرمدا ندی میں جل بہار کرنے گیا اُس نے اپنی ہزار بھجاؤں سے
جو تپ کر کے پائی تھیں نرمدا ندی کا پانی بہنے سے روک دیا سو وہ پانی الٹا بہہ کر جہاں پر راون بیٹھا تھا
وہاں پر اکٹھا ہوا جب راون وہ پانی دیکھ کر ابھمان کر کے سہسر ارجن سے لڑنے آیا تب سہسر ارجن نے
اپنے بل سے راون کو پکڑ لیا اور اُس کو اپنے مکان پر لا کر کبھی اُس کے دسوں سروں پر چراغ جلا کر اپنی
استریوں اور لڑکوں کو دکھلایا کرتا تھا جب راون نے بہت بنتی کر کے اُس کو اپنا مالک جانا تب

سہسر باہو ارجن نے اُس کو چھوڑ دیا اس طرح کی سامرتھ اُس میں تھی ایک دن رُنیکا اپنی بہن ستیا کے گھر بیاہ اُدک میں شامل ہونے گئی جب رُنیکا نے اپنی بہن سے کہا کہ ایک مرتبہ تم بھی ہمارے یہاں آؤ تب ستیا ابھمان سے بولی کہ تم کنگال رشیشور کی استری ہو ہماری فوج کو کہاں سے کھلاؤ گی یہ بات سن کر رُنیکا شرمندہ ہو کر کچھ نہیں بولی جب گھر پر آئی تب اُس نے اپنے سوامی جمدگنی سے کہا کہ آپ ایک مرتبہ میری بہن کو بلا کر فوج سمیت مہمانی کریں تو میری شرمندگی مٹے ستیا نے مجھ کو ایسا طعنہ مارا ہے جمدگنی بولے کہ پرمیشور کی دیا سے مہمانی کرنا کچھ مشکل نہیں ہے نارائن جی تیری اچھا پوری کریں گے سو ایک دن سہسر ارجن شکار کھیلتا ہوا اُسی جنگل میں جہاں پر جمدگنی کی کُٹی تھی فوج سمیت آپہونچا اُن دنوں کامدھینو گئو رشیشور کے یہاں پر تھی جب جمدگنی نے اپنی استری کے کہنے سے سہسر ارجن اور سترہ اکشوہنی فوج کو جو اُس کے ساتھ میں تھی سب کو میوتا دیکر کامدھینو کے پرتاپ سے اچھا پوربک بھوجن کھلایا تب سہسر ارجن نے اپنے من میں بچار کیا کہ جمدگنی نے جس کامدھینو کے پرتاپ سے لاکھوں آدمیوں کو منمانا بھوجن کرایا ہے وہ گئو رشیشور سے لینی چاہیئے ایسا بچار کر راجا نے جمدگنی سے کہا کہ ایسی گئو رشیشوروں کو نہ رکھنا چاہیئے یہ گئو راجاؤں کے گھر رہنی چاہیئے اس لیے تم کامدھینو گئو ہم کو دیدو جمدگنی نے جواب دیا کہ اے راجا یہ گئو میری نہیں ہے میں اُس کو دیولوک سے مانگ لایا ہوں پھر وہاں پہونچا دوں گا اس کارن تم کو نہیں دے سکتا یہ بات سُن کر سہسر ارجن نے کرودھ کر کے جب ادھرم سے وہ گئو چھین لی اور اپنے دیش کو لے چلا تب کامدھینو بھاگ کر جمدگنی کے پاس چلی آئی اور رو کر بولی کہ اے رشیشور میرا کیا اپرادھ ہے جو تم نے مجھے راجہ کو دے دیا جمدگنی نے آنسو بھر کر کہا کہ اے کامدھینو تجھ کو راجا زبردستی لیے جاتا ہے میں کیا کروں یہ بات سن کر کامدھینو نے دس ہزار شوربیر اپنے شریر سے پیدا کیے جب اُن شوربیروں نے راجا کا سامنا کیا تب سہسر ارجن اپنے بل سے اُن کو لڑائی میں جیت کر کامدھینو کو چھین لے گیا یہ دشا جمدگنی نے اپنے بیٹے تھا بلی پرسرام جو اُس سمے کُٹی پر تھے بلا کر کہا کہ اے بیٹا سہسر باہو نام راجا کامدھین ہماری کُٹی میں سے زبردستی چھین لے گیا ہے سو اس کو لانا چاہیئے یہ بات سن کر پرسرام جی بڑا کرودھ کر کے اکیلے ہی ماہشمتی माहिष्मती پوری کو چلے گئے اور اپنی بھجاؤں کی سامرتھیہ سے راجا سہسر باہو کو اُس کے نو سو بیٹے اور سترہ اکشوہنی فوج سمیت مار کر کامدھینو گئو اپنے باپ کے پاس لے آئے تب جمدگنی رشیشور نے اُداس ہو کر پرسرام جی سے کہا کہ اے بیٹا تم نے چکرورتی راجا کو مارا ہے اسلیئے شاستر کے انسار تم کو دوش لگا سو تم ایک برس تک پرتھوی کی پرکرما اور تیرتھ یاترا کر آؤ تب تمہارا اپرادھ چھوٹے گا ہم براہمنوں کو کشما क्षमा کرنا چاہیئے کشما کرنے سے بھگوان پرسن ہوتے ہیں پرسرام جی یہ بات سُن پرتھوی کی پرکرما اور تیرتھ یاترا کرنے چلے گئے۔

## ادھیائے سولھواں - پرسرام جی کا اپنی ماتا اور بھائیوں کو مارنا

شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا پریکشت پرسرام جی نے اپنے پتا کی آگیا کے مطابق برس دن تک

پرتھوی کی پرکرما اور تیرتھ یاترا کرنے سے واپس آکر جمدگنی کو ڈنڈوت کی پھر ایک دن ایسا سنجوگ ہوا کہ پرشرام جی
کی ماتا رینکا گنگا کنارے جل بھرنے گئی وہاں پر چیتررتھ کے نام گندھرب کو جو اپنی استریوں سمیت جل کریڑا کرتا
تھا دیکھ کر من میں کہا کہ یہ بہت سندر ہے جب رینکا کو اُس کا جل بہار دیکھنے میں دیر لگی تب وہ سمجھی کہ میرے
پتی اگنی ہوتر अग्निहोत्र پر بیٹھے ہیں جل پہونچنے کی راہ دیکھتے ہوں گے جلد جانا چاہیئے جب وہ ایسا بچار کر جل
لے کر کُٹی میں پہونچی اور رشی نے دیر ہونے کا سبب اپنے یوگ بل سے جان لیا کہ اس کو پرائے پُروش کی سندتا
دیکھنے سے پانی لانے میں دیر ہوئی ہے تب جمدگنی نے کرودھ کرکے اپنے تینوں بڑے بیٹوں سے کہا کہ تم لوگ اس کو
مار ڈالو جب انھوں نے ماتا کا مارنا ادھرم بچار کر رینکا کو نہیں مارا تب رشیشور نے اپنے چھوٹے بیٹے پرشرام جی
سے کہا کہ تو اپنی ماتا کو بھائیوں سمیت مار ڈال یہ سن کر پرشرام جی نے بچار کیا کہ ماتا اور بھائیوں کا مارنا بڑا پاپ ہے
اور جو میں نہیں مارتا تو پتا جی کرودھ کرکے مجھ کو شاپ دیں گے اور مار ڈالنے میں میرے پتا اپنے یوگ بل سے
پھر ان کو جلا سکتے ہیں جب ایسا بچار کر پرشرام جی نے اپنی ماتا رینکا کو تینوں بھائیوں سمیت مار ڈالا تب رشیشور
خوش ہو کر بولے کہ اے پرشرام تم نے ہماری آگیا مان کر اپنی ماتا اور بھائیوں کو مار ڈالا اس سے ہم بہت خوش
ہوئے جو بردان تم مانگو وہ ہم تم کو دیں یہ بات سُن کر پرشرام جی اپنے پتا سے ہاتھ جوڑ کر بولے کہ اے
مہاراج میں یہی بردان مانگتا ہوں کہ میری ماتا اور میرے بھائی جی اٹھیں اور اُن کو یہ بات نہ معلوم ہو کہ پرشرام
نے ہم کو مارا تھا جمدگنی بولے کہ بہت اچھا پرمیشور کی دیا سے ایسا ہی ہو یہ بچن رشیشور کے مُنہ سے نکلتے ہی وہ
سب اس طرح جی کر اُٹھ کھڑے ہوئے جس طرح کوئی سویا ہوا جاگ اُٹھے اور نارائن جی کی مایا سے اُن کو یہ
نہ معلوم ہوا کہ اُن کو پرشرام نے مارا تھا اتنی کتھا سُنا کر شکدیو جی بولے کہ اے راجا پرمیشور کے تپ اور جپ میں
ایسی سامرتھ ہے کہ مری بھکت مُردے کو جِلا سکتے ہیں پرشرام جی نے یہ بچار کیا کہ میں نے اپنی ماتا اور بھائیوں کو
مارا ہے اس لیے پرتھوی کی پرکرما کرکے یہ پاپ چھڑانا چاہیئے یہ سمجھ کر تینوں بھائیوں سمیت تیرتھ یاترا کرنے
چلے گئے کچھ دن پیچھے راجا سہسرباہو کے سو بیٹوں نے جو پرشرام جی سے بھاگ کر بچ گئے تھے بچار کیا کہ ان دنوں
پرشرام جی بھائیوں سمیت کُٹی پر نہیں ہیں کسی طرح اپنے باپ کا بدلا اُن سے لینا چاہیئے سو ایک دن راجکماروں
نے آکر ہری اچھا سے جمدگنی کو اگنی ہوتر کرتے سمے مار ڈالا اور اُن کا سر کاٹ کر لے گئے تب رینکا بہت بلاپ
کرنے لگی اُس نے اکیس[۲۱] مرتبہ اپنی چھاتی پیٹ کر پرشرام کو پکارا انھوں نے ماتا کا چلانا سُن کر کُٹی پر آکر پتا کو
مرا ہوا دیکھا اور جب رینکا سے جمدگنی کے مارے جانے کا حال سُنا تب پرشرام جی نے بڑا کرودھ کرکے
سوگند کھا کر یہ پرن کیا کہ میں اس اپرادھ کے بدلے پرتھوی پر کسی کشتری کو جیتا نہ چھوڑوں گا یہ کہہ کر
پرشرام جی ماہشمتی پوری کو گئے اور سہستر باہو کے بیٹوں کو جنھوں نے جمدگنی کو مار ڈالا تھا مار کر اپنے باپ کا
سر وہاں سے اٹھا لائے اور باپ کے دھڑ سے ملا کر اُن کا کریا کرم کیا اُسی پر تگیا کرنے سے
پرشرام جی نے اکیس[۲۱] مرتبہ چاروں طرف گھوم کر کشتریوں کو مار ڈالا اور کروکشیتر میں اسنان کرکے

سب پرتھوی اکیسؔ مرتبہ براہمنوں کو دان کر دی جب اگلے منونتر میں راجا بلی اندر ہوں گے تب پرشرام جی سپت رشیشوروں میں رہیں گے ان دنوں مندراچل پربت پر بیٹھے ہوئے پرمیشور کا تپ کرتے ہیں اُن کا گن اور یش گندھرب اور دیوتا ہمیشہ سورگ میں گایا کرتے ہیں اور اُن کے انت کو نہیں پہونچتے اے راجا گادھی رشی کے بیٹے بشوامتر رشیشور ایسے مہاتما ہوئے جنھوں نے اپنے کو راج رشی سے برہم رشیشور کہلایا اُن کے سو بیٹے ہوئے ان میں چھوٹے پچاس بیٹوں کا نام مدھو چھندا تھا بشوامتر نے شنہ شیپھ اپنے بھانجے کو جو راجا ہرِیشچندر کے بلدان سے بچا تھا اپنا بیٹا بنایا اور اُس کا نام دیو رات رکھ کر اپنے بڑے پچاسوں بیٹوں سے کہا کہ تم لوگ اس کو اپنا بڑا بھائی کر کے مانو جب انھوں نے یہ بات نہ مانی تب بشوامتر نے اُن کو یہ شاپ دیا کہ تم لوگ ملیچھ ہو جاؤ تب ہی سے سنسار میں ملیچھ ہوئے ہیں پھر بشوامتر نے مدھو چھندا آدک اپنے چھوٹے پچاسوں بیٹوں سے وہی بات کہی جب انھوں نے اپنے پتا کی آگیا انوسار دیو رات کو بڑا بھائی کر کے جانا تب بشوامتر نے خوش ہو کر اُن کو یہ بردان دیا کہ تمھارا بنش بڑھے اس لیے بشوامتر کے بنش میں بہت سنتان ہوئیں جو کوشک कौशिक گوتری کہلاتے ہیں ۔

## ادھیائے سترھواں ۔ راجا پروروا کے بنش کی کتھا

شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا پریکشت پروروا کے بنش میں راجا نہش नहुष ایسا پرتاپی ہوا جس نے دیولوک کا راج کیا اُس کی کتھا پہلے ہو چکی ہے اب ہم اُس کے سنتان کا حال کہتے ہیں سنو اُس کے بڑے بیٹے راجا یاتی ययाति بہت تیجوان اور پرتاپی ہو جس نے ایک مرتبہ اندرپوری کا راج کیا تھا اس کی کتھا اس طرح پر ہے کہ ایک دن راجا اندر گوتم رشیشور کی اہلیا نام استری کو جو بہت سُندری اور پنج کنیاؤں میں تھی دیکھ کر موہت ہو گیا اور اُس سے بھوگ کرنے کی اچھا کی پر گوتم رشیشور کے ڈر سے وہاں نہیں جا سکتا تھا جب اندر سے بنا بھوگ کیے رہا نہیں گیا تب ایک دن رات کے وقت کوّے کا روپ بن کر گوتم رشیشور کے آنگن میں درخت پر جا بیٹھا اور بہت رات رہے بولنے لگا جب رشیشور نے اُس کی بولی سن کر جانا کہ اب تھوڑی رات ہے تب وہ اشنان اور پوجا کرنے کے واسطے اُٹھ کر مکان سے باہر نکلے اُس وقت اندر نے سونا گھر پا کر اپنا روپ رشی کے ایسا بنا لیا اور اہلیا کے پاس جا کر اُس سے بھوگ کیا جب بھوگ کرنے کے پیچھے اہلیا نے جانا کہ یہ میرا پتی نہیں ہے کسی دوسرے نے کپٹ روپ بنا کر میرا پتی برتا دھرم بگاڑ دیا تب اُس نے کہا کہ اے ادھرمی چانڈال تو کون ہے یہاں سے چلا جا جب یہ بات سُن کر اندر وہاں سے باہر نکلنے لگا تب گوتم رشیشور سے جو بہت رات سمجھ کر پھرے آتے تھے ڈیوڑھی میں بھینٹ ہوئی تب رشیشور اندر کو دیکھتے ہی اپنے یوگ بل سے اُس کے کُکرم کرنے کا حال جان کر بولے کہ اے اندر بڑی شرم کی بات ہے کہ تو نے بہت سی اپسراؤں اندرانی مہاسندری کے رہنے پر بھی ایسا ادھرم کیا اس لیے ہم تجھ کو یہ شاپ دیتے ہیں

توایک بھگ کے واسطے کوّے کا روپ ہوا تھا سو تیرے بدن میں ہزار بھگ ہو جاویں یہ بچن رشیشور کے منہ سے
نکلتے ہی اندر کے بدن میں ہزار بھگ ہو گئیں جب اندر مارے شرم کے راج سنگھاسن پر نہ جاکر کمل کی ڈار میں
چھپ رہا تب رشیشوروں نے اندراسن سونا دیکھ کر راجا نہش کو اندراسن پر بٹھلا جب اندرانی کا روپ
دیکھ کر راجا نہش کا من چلایان ہوا تب اندرانی تپی برتا نے برہسپتی جی کی آگیا سے راجا نہش سے کہا کہ تم نے
آج تک جو جو اچھا کرم کیا ہو اُس کو بتلاؤ جب راجا نے اپنے مُنہ سے وہ برنن کیا تب پُنیہ اس کا جاتا رہا جس سے
وہ اندرلوک سے گر پڑا برہسپتی جی نے جاکر اندر کو کمل نال سے باہر نکالا اور اُس سے یگیہ کرا کے ایسا آشیرباد
دیا کہ وہ ہزار بھگ ہزار آنکھوں کے سمان ہو گئیں تب اندر اپنی گدّی پر بیٹھ کر راج کرنے لگا اتنی کتھا سنا کر
شکدیوجی بولے کہ اے راجا اب ہم نہش کے دوسرے بنش کی کتھا کہتے ہیں سنو اُس کے بنش میں دھنونتری
धन्वन्तरि ویدیہ ایسے مہاتما ہوئے کہ جن کا نام لینے سے آدمی کا روگ اور دُکھ چھوٹ جاوے वद्य
اُن کے بنش میں راجا کُبلیاشو कुवलयाश्व بڑا پرتاپی ہوا اُس کی مندالسا मन्दालसा نام استری سے
الرک अलर्क آدک بیٹے پیدا ہوئے راجا الرک چھیاسٹھ ہزار برس راج کر کے جوان بنا رہا رانی مندالسا
اپنے بیٹوں کو لڑکپن میں گیان سکھلایا کرتی تھی اُس نے مرتے وقت دو شلوک راجا الرک کو دے کر کہا کہ تو
اس کو جنتر بنا کر اپنے پاس رکھ جب تیرے اوپر کچھ بپت پڑے تب اسی شلوک کو پڑھ کر اسی کے موافق کام کرنا
راجا الرک نے ان دونوں شلوک کو جنتر بنا کر اپنے بازو پر باندھ لیا اور سنساری سُکھ میں لپٹ کر راج کرنے
لگا جب دوسرے راجاؤں نے اُس کو سکھ اور بلاس میں لپٹے دیکھا تب اپنی فوج لیجا کر اُس کا نگر گھیر لیا جب
راجا الرک نے دیکھا کہ اب پران اور راج بچنا مشکل ہے تب اپنے اوپر بپت جانکر وہ دونوں شلوک نکال کر
پڑھے اُن میں لکھا تھا کہ سوائے ست سنگ کے اور کسی کے ساتھ پریت نہ کرنا سنساری لوگوں سے پریم اور
سنگتی کرنے میں پیچھے دُکھ ہوتا ہے جگت کا بیوہار سپنے کے برابر سمجھ کر اس میں من لگانا چاہیئے سنسار میں چاہنا
رکھنا یہی دُکھ کی پھانسی ہے جب اُن شلوکوں کو پڑھنے سے راجا الرک کو گیان پیدا ہوا تب وہ برکت ہو کر
جنگل کی طرف ہری بھجن کرنے چلا اُس وقت دوسرے راجاؤں نے جو اُس کا شہر گھیرے تھے یہ حال
سن کر الرک سے جاکر پوچھا کہ تم بنا یُدھ کئے ہار مان کر جنگل میں کیوں جاتے ہو الرک نے جواب دیا کہ راج
کر کے نرک بھوگن پڑتا ہے اس لیے میں راج نہ کروں گا تم میری راجدھانی لیکر خوشی سے راج کرو مجھ کو
لڑنے کی اچھا نہیں ہے جب یہ بات سُن کر دوسرے راجاؤں کو بھی نرک بھوگنے کے ڈر سے گیان پیدا ہوا
تب اُنھوں نے راجا الرک کا دیش لینا اُچت نہ جانا اور اپنے دیس کو چلے گئے راجا الرک پھر دھرم کے ساتھ
راج کرنے لگا اتنی کتھا سنا کر شکدیوجی بولے کہ اے راجا دیکھو ہری بھجن کا ایسا پرتاپ ہے کہ جیسے ہی راجا الرک
نے ہری بھجن کرنے کی اچھا کی ویسے ہی نارائن جی کی دیا سے اُس کا دکھ چھوٹ گیا اور جو لوگ پرمیشور کا تپ اور
اسمرن کرتے ہیں اُن کو نہ معلوم کیسا سُکھ ملے گا اسی الرک کے دیش میں راجا رنبھس रम्भस ایسا مہاتما

اور گیانی ہوا جس کے بنش میں سب براہمن ہو گئے اُس کے کُل میں راجا رَج रज بڑا پرتاپی اور دھرماتما ہوا اُسکے یہاں پانچ سَو بیٹے بہت بلوان پیدا ہوئے ایک مرتبہ اِندر آدک دیوتاؤں کا راج دیتوں نے چھین لیا تھا جب اندر نے برہسپتی جی کی آگیا کے مطابق راجا رَج سے سہایتا چاہی تب اُس نے اپنے پانچ سَو بیٹے ساتھ لیکر اِندر کی سہایتا کی جب دیتوں کو جیت کر اندر اسن دیوتاؤں کو دینے لگے جب اندر نے کہا کہ دیولوک کا راج آپ کیجئے راجا رَج اندر آدک دیوتاؤں کے کہنے سے بہت دن تک دیولوک کا راج کر کے مر گیا تب اُس کے بیٹے اندرلوک کا راج زبردستی کر کے یگیہ میں اندر کا بھاگ آپ لینے لگے اور اندر آدک کے مانگنے پر بھی دیولوک کا راج نہیں چھوڑا تب دیوتاؤں کے بنتی کرنے سے برہسپتی جی نے اپنے تپوبل سے راجا رَج کے بیٹوں کو مار ڈالا جب اُن میں کوئی جیتا نہیں بچا تب اِندر آدک دیوتا برہسپتی گرو کی کرپا سے اِندرپوری کا راج پا کر اپنا بھاگ خوشی سے لینے لگے۔

## ادھیائے اٹھارھواں - راجا نہش کے بنش کی کتھا

شکدیوجی بولے کہ اے راجا پریکشت راجا نہش کے ییاتی آدک چھ بیٹے بڑے پرتاپی ہوئے جب راجا نہش رشیشوروں کے شاپ دینے سے اجگر ہو کر کروکشیتر میں گر پڑا تب اس کے راج سنگھاسن پر ییاتی نام اُس کا بیٹا بیٹھ کر دھرماتما اور چکرورتی راجا ہوا اُس نے دوسرے دیش کا راج برابر حصہ کر کے اپنے سب بھائیوں کو بانٹ دیا اور اپنا بیواہ شکراچاریہ کی لڑکی دیویانی سے کیا پھر اُسنے برِش پربا वृषपर्वा نام ویت کی شرمشٹھا शर्मिष्ठा نام لڑکی سے بھی بیواہ کیا اتنی کتھا سُن کر راجا پریکشت نے پوچھا کہ اے مُنی ناتھ راجا ییاتی نے کشتری ہو کر شکراچاریہ کی بیٹی کس طرح بیاہی تھی یہ سندیہہ میرا دور کر دیجئے یہ بات سُن کر شکدیوجی بولے کہ اے راجا ایک دن برش پربا نو جودیتوں کا راجا تھا اس کی بیٹی شرمشٹھا شکراچاریہ کی بیٹی دیویانی کو ساتھ لے کر ہزار داسیوں سمیت اپنے باغ میں تالاب پر اسنان کرنے گئی جب شرمشٹھا اور دیویانی اور داسیاں اپنا اپنا کپڑا تالاب کے کنارے اُتار کر جل بہار اور اسنان کرنے لگیں اُسی سمے شری مہادیوجی اور نارد جی گھومتے ہوئے وہاں آ گئے اُن کو دیکھتے ہی سب لڑکیوں نے لجّت ہو کر اپنے اپنے کپڑے پہن لیے شرمشٹھا نے جلدی میں بھول کر جب دیویانی کا کپڑا پہن لیا تب دیویانی نے کرودھ کر کے کہا کہ اے شرمشٹھا تو میرا کپڑا پہرنے کے لائق نہیں ہے کیونکہ تیرا باپ میرے باپ کا چیلہ ہے میں براہمن کی لڑکی ہوں میرا کپڑا تو نے کیسے پہنا جیسے یگیہ کی آہوتی کُتّا اٹھا لیوے یا شودر ہو کر وید پڑھے ویسا ہی کام تو نے کیا جب دیویانی نے شرمشٹھا کو ایسا دُربچن کہا تب اُس نے کرودھ کر کے جواب دیا کہ تو بھکھاری کی لڑکی ہو کر مجھ کو ایسی بات کہتی ہے میرے باپ نے جنم بھر تیرے باپ سے بھیکھ مانگ کر تیرا پالن کیا سو تو میری برابری کرتی ہے ایسا بچن کہہ کر شرمشٹھا نے کرودھ کر کے دیویانی کو جو ننگی کھڑی تھی کنوئیں میں ڈھکیل دیا اور آپ داسیوں سمیت گھر کو چلی گئی اسی سمے

ہری اِچّھا سے راجا ییاتی شکار کھیلتے ہوئے وہاں آپہونچے اور اپنے سیوک کو پانی لے آنے کے واسطے اُسی کنوئیں پر بھیجا جب اُس نے ایک استری بہت سُندری کنوئیں میں گری دیکھ کر راجا سے یہ حال کہا تب راجا نے آپ جا کر دیکھا تو اس کو ایک کنیا روپ وتی دیکھ پڑی جب اُس نے اپنا حال کہہ کر راجا سے نکالنے کے واسطے کہا تب راجا ییاتی نے اپنا دوپٹہ اُس کے پہرنے کے واسطے پھینک دیا اور اُس کا ہاتھ پکڑ کر کنوئیں میں سے باہر نکال لیا اُس وقت دیویانی بولی کہ اے راجا ہری اِچّھا سے ایسا سنجوگ ہوا جو تم نے میرا ہاتھ پکڑا اس لیے میرا بواہ تمہارے ساتھ ہوگا برہسپتی جی کے بیٹے کچ کچ نے مجھ کو یہ شاپ دیا تھا کہ تیرا بواہ براہمن سے نہ ہوگا اس لیے میرا بواہ براہمن سے نہیں ہو سکتا جب راجہ نے یہ بات سُن کر اپنے کو بھی اُس پر موہت دیکھا تب پرمیشور کی اِچّھا اسی طرح جان کر دیویانی سے اپنا بواہ کرنا منظور کر کے راج مندر پر چلا گیا دیویانی وہاں سے روتی ہوئی اپنے گھر آکر شکراچاریہ سے کہنے لگی کہ اے پتا شرمشٹھا نے تم کو اپنے باپ کا بھیکھ مانگنے والا کہا اور میری جان مارنے کے واسطے کنوئیں میں ڈھکیل دیا تھا سو راجا ییاتی نے آکر مجھ کو کنوئیں سے باہر نکالا تب میری جان بچی یہ بات سُن کر شکر جی نے کرودھ میں آکر بچار کیا کہ پروہتائی کرنے سے کھیت میں گرا ہوا اناج چُن کر کھانا اچھا ہے جس میں کوئی اپمان تو نہ کرے شرمشٹھا نے راج اور روپیہ کے نشے میں میری بیٹی کو کنوئیں میں گرا دیا اس لیے اب برش پربا کے راج میں نہیں رہنا چاہیئے شکر جی ایسا بچار کر دیویانی لڑکی کو ساتھ لیکر اُس کا راج چھوڑ کر نکل چلے جب برش پربا نے یہ سُنا تب گھبرا کر کہا کہ اُنھیں کے آشیرواد سے یہ سب راج اور سکھ مجھ کو ملا ہے نہیں تو دیوتا لوگ اب تک مجھ کو مار کر نکال دیتے ان کے چلے جانے سے میرا راج اور دھن سب جاتا رہے گا یہ بات سمجھتے ہی برش پربا دوڑا ہوا شکر گرو کے چرنوں میں گیا اور ہاتھ جوڑ کر بنئے بنتی کی کہ اے مہاراج میرا اپرادھ کشما کیجیے پھر اپنے مکان پر چلیے راجا کا یہ بچن سُن کر شکراچاریہ بولے کہ اے راجا تم نے میرا کوئی اپرادھ نہیں کیا لیکن تمہاری بیٹی نے دیویانی کا انادر کیا ہے جس بات میں دیویانی خوش ہو وہی کام کرو تو میں تمہارے دیش میں چل کر رہوں جب برش پربا نے دیویانی سے بہت بنتی کر کے خوش ہونے کے واسطے کہا تب وہ شرمشٹھا کا سب حال کہہ کر بولی کہ اے راجا جس کے ساتھ میری شادی شکراچاریہ کریں وہاں تیری بیٹی شرمشٹھا ہزار داسیوں کے ساتھ میری سیوا میں رہے تو میں خوش ہونگی یہ سُن کر راجا نے بچار کیا کہ شکر گرو ہمارے کل کی ہمیشہ رکشا کرتے آئے ہیں بغیر اُن کے خوش ہوئے میرا بھلا نہ ہوگا ایسا سمجھ کر راجا نے شرمشٹھا سے سب حال کہہ کر پوچھا کہ اے بیٹی تیرا موہ کرنے میں شکراچاریہ کے کرودھ سے ہمارے بنش اور راج دونوں کا ناش ہو جائیگا اور تیرے داسی ہونے سے ہمارا بھلا ہے اس میں کیا کرنا چاہیئے یہ بات سُن کر شرمشٹھا بولی کہ اے پتا میرا یہ تن تم سے پیدا اور پالن ہوا ہے تم جس کو چاہو اُسے مجھ کو دے ڈالو یہ بات سُن برش پربا بولا کہ اے دیویانی تیرا کہنا مجھ کو منظور ہے یہ بات سُن کر دیویانی جب خوش ہوئی تب شکراچاریہ اپنی لڑکی سمیت پھر اپنے استھان پر آکر رہنے لگے اتنی کتھا سُن کر راجا پریکشت نے پوچھا کہ اے منی ناتھ برہسپتی جی کے بیٹے کچ نے دیویانی کو کیوں شاپ دیا تھا

اس کی کتھا سنائیے شکدیوجی بولے کہ اے راجا ایک مرتبہ لڑائی میں بہت سے دَیت دیوتاؤں کے ہاتھوں سے مارے
گئے پراُن سب کو شکراچاریہ نے سنجیونی وِدیا سے جلا دیا جب لڑائی ہونے کے پیچھے دیوتاؤں نے یہ حال برہسپتی جی
سے سُنا تب اندر آدِک دیوتاؤں نے برہسپتی جی سے کہا کہ اے مہاراج آپ بھی اپنے بیٹے کچ کو شکرجی کے پاس
بھیج دیجیے کہ وہ اُن کا شاگرد ہوکر سنجیونی وِدّیا پڑھ آوے جب برہسپتی جی نے دیوتوں کے کہنے سے کچ کو سنجیونی وِدّیا
پڑھنے کو بھیج دیا تب کچ نے شکراچاریہ کی شرن میں جاکر دنڈوت کرکے وِینہ کی کہ مہاراج میں سنجیونی وِدّیا پڑھنے
آیا ہوں جب شکراچاریہ اُس کو اپنے گھر رکھ کر سنجیونی وِدّیا سکھلانے لگے تب دیویانی اور کچ کے آپس میں بہت
پربت ہوگئی جب دیتوں نے یہ حال سُنا کہ برہسپتی کا بیٹا ہمارے گرو سے سنجیونی وِدّیا پڑھتا ہے تب انھوں نے
آپس میں یہ صلاح کی کہ وہ یہاں سے سنجیونی وِدّیا سیکھ کر ہمارے دشمنوں کو جلا دیا کرے گا تو اچھّا نہ ہوگا اس لیے
اس کو مار ڈالنا چاہیئے ایک دن کچ شکر گرو کی گئو چرانے کے واسطے جنگل میں گیا تب دیتوں نے اُس کے بدن
کے ٹکڑے کرکے ایک گڑھے میں پھینک دیئے جب شام کو وہ گئو چرا کر نہیں لوٹا تب دیویانی بولی کہ اے پِتا کچ
ابتک گئو چرا کر نہیں آیا شکراچاریہ نے اپنے یوگ بل سے بچار کر کہا کہ اے بیٹی اُس کو دیتوں نے مار ڈالا وہ کس طرح
آوے یہ سُن کر دیویانی جب سوچ کرنے لگی تب شکراچاریہ نے اپنے یوگ بل سے اُسے جِلا دیا یہ حال سُن کر دیتوں نے
آپس میں کہا کہ جو شکر گرو اُس کو اسی طرح جِلا دیا کریں گے تو ہمارے مارنے سے کیا فائدہ ہوگا ایسی تدبیر کرنی چاہیئے
کہ جس میں وہ جِلا نہ سکیں یہ بچار کر دیتوں نے گئو چراتے وقت پھر کچ کو مار ڈالا اور اُس کے بدن کی مدرا چوُ اکر
شکر گرو کو پلادی جب شام کے وقت کچ پھر نہیں آیا تب دیویانی کے وِنیہ کرنے سے شکراچاریہ نے دھیان دھر کر
تینوں لوکوں میں دیکھا لیکن اُسکا پتا نہ پایا جب اپنی آتما میں دھیان لگایا تب اُس کو اپنے پیٹ میں دیکھ کر جانا کہ دیتوں
نے اُس کی مدرا چوُ اکر مجھ کو پلادی ہے یہ دشا دیکھ کر شکراچاریہ نے کہا کہ اے بیٹی میں کچ کے جلانے سے آپ ہی
مرجاؤں گا دیویانی ہاتھ جوڑ کر بولی کہ اے مہاراج ایسی تدبیر کیجیے کہ جس میں آپ اور وہ دونوں جیتے رہیں شکرجی
نے منتر پڑھ کر اپنے پیٹ میں کچ کو جلا دیا اور اُسی جگہ اس کو سنجیونی وِدّیا پڑھا کر کہا کہ اے کچ جب میں تجھ کو اپنے
پیٹ سے نکال کر مرجاؤں تب تو اسی وِدّیا سے مجھ کو جلا دینا کچ بولا کہ بہت اچھا جب شکرجی نے اپنا پیٹ چیر کر
کچ کو جیتا باہر نکالا اور آپ مرگئے تب کچ نے سنجیونی وِدّیا سے شکرجی کو جلا دیا جب کچھ دن بیتے کچ شکر گرو سے بدا
ہوکر اپنے گھر آنے لگا تب دیویانی کچ سے کہنے لگی کہ تم اپنا بواہ میرے ساتھ کرو کچ نے جواب دیا کہ گرو کی بیٹی بہن
کے برابر ہوتی ہے اس لیے تجھ سے بواہ نہیں کروں گا اس بات پر دیویانی نے کرودھ کرکے شاپ دیا کہ جو سنجیونی وِدّیا
تو نے میرے باپ سے پڑھی ہے وہ تجھ کو بھول جاوے یہ بات سُن کر کچ بولا کہ اے دیویانی دھرم کرتے ہوئے
تو نے مجھ کو شاپ دیا اس لیے تیرا بھی بواہ براہمن کے ساتھ نہ ہو ایسا شاپ دے کر کچ اپنے باپ کے پاس چلا گیا
اے پرکشت دیویانی کو شاپ ہونے کا یہی سبب تھا سو میں نے تم کو سُنایا اب دیویانی کا بواہ ہونے کی کتھا کہتا ہوں
سُنو جب شکراچاریہ راجا برِش پربا کے دیش میں آکر بسے تب انھوں نے کچھ دن بیتے پر میشور کی اِچھّا سے

راجا یایاتی کو بلا کر اپنی لڑکی اُس کو بیاہ دی اور شرمشٹھا کو ہزار داسیوں سمیت جہیز میں دے کر راجا یایاتی سے کہا
کہ تم شرمشٹھا کو اپنی سیج پر ست بیٹھا لنا دیویانی نے بھی اس بات کا اقرار راجا یایاتی سے لے لیا جب راجہ
نے کہا کہ میں شرمشٹھا سے بھوگ نہیں کروں گا تب شُکرجی نے دیویانی کو شرمشٹھا اور ہزار داسیوں سمیت بہت گہنا
اور کپڑا آدک جہیز میں دے کر بواہ کیا اور راجا یایاتی دیویانی سمیت راج مندر پر آ کر اُس کے ساتھ بھوگ بلاس
کرنے لگا شرمشٹھا کو ایک مکان بہت اچھا رہنے کے واسطے اُس نے بنوا دیا کچھ دن پیچھے راجا یایاتی اور دیویانی سے
دو بیٹے یدو یدو اور ترُوسو تُروس پیدا ہوئے ایک دن شرمشٹھا ماہک دھرم سے شُدھ ہوئی تھی اور اُسی دن
راجا یایاتی بھی باغ میں سیر کے واسطے جا نکلا تب سرمشٹھا نے ہاتھ جوڑ کر وِنیہ کی کہ اے مہاراج میں بھی آپ کی
داسی ہو کر آپ سے بھوگ اور سنتان ہونے کی اِچھا رکھتی ہوں راجا کی بیٹی ہو کر دوسرے سے بھوگ نہیں کر سکتی یہ
بات سُن کر راجا نے شُکراچاریہ کی بات یاد کر کے بچار کیا کہ شرمشٹھا سے بھوگ کرنے میں میرے واسطے اچھا نہ ہوگا اور
یہ راجا کی بیٹی ہو کر اپنے مُنہ سے رتی دان مانگتی ہے اُس کا کہنا نہ ماننے میں بھی میرا دھرم نہیں رہتا ہے اس واسطے اب
اس کی اِچھا پوری کرنی چاہیئے آگے جو کچھ میرے نصیب میں لکھا ہے وہ مٹ نہیں سکتا یہ بچار کر راجا نے سرمشٹھا
سے بھوگ کیا اسی طرح دیویانی سے چھپا کر کبھی کبھی راجا اُس کے ساتھ بھوگ بلاس کرنے لگا کچھ دن یہ بات چھپی
رہی جب دروھیہ دروہیو اور انو انو نام کے دو بیٹے شرمشٹھا کے راجا یایاتی سے پیدا ہو کر تیسرا گربھ رہا تب ایک
دن شرمشٹھا دیویانی کے اوپر پنکھا ہانکتی تھی اُس وقت دونوں شرمشٹھا کے بیٹے وہاں آ کر کھڑے ہوئے دیویانی نے پوچھا
کہ اے شرمشٹھا تیرے یہ دونوں بیٹے کس طرح ہوئے اور تیسرا گربھ کس سے رہا ہے شرمشٹھا بولی کہ رات کو کسی رِشیشور نے آ کر
مجھ سے سپنے میں بھوگ کیا تھا اُسی سے دو لڑکے ہو کر تیسرا گربھ رہا ہے یہ بات سُن کر دیویانی چپ ہو رہی لیکن اسکے من میں
سندیہہ ہو گیا اس لیے کئی دن پیچھے دیویانی نے شرمشٹھا کے مکان پر جا کر اُن لڑکوں سے پوچھا کہ تمھارے باپ کا کیا
نام ہے تب بڑے بیٹے نے بتلایا کہ میں راجا یایاتی کا بیٹا ہوں یہ بات سُنکر دیویانی بہت غصّہ سے راجا کے پاس آ کر
بولی کہ تم نے میرے باپ کے منع کرنے پر بھی شرمشٹھا سے بھوگ کیا اس لیے اب میں تمھارے یہاں نہیں رہوں گی
جب ایسا کہکر دیویانی کرودھ کر کے اپنے باپ کے گھر چلی تب راجا اُس کے پیچھے بنتی کرتا ہوا پیدل دوڑا گیا لیکن اُس نے
نہیں مانا سب حال اپنے باپ سے جا کر کہہ دیا راجا یایاتی بھی وہاں پہونچکر کھڑا ہوا جب شُکراچاریہ نے جانا کہ میرے
منع کرنے پر بھی راجا نے شرمشٹھا سے بھوگ کر کے سنتان پیدا کی تب کرودھ کر کے کہا کہ اے راجا تو نے بل کے غرور سے
میرا کہنا نہیں مانا اس لیے میں تجھ کو یہ شاپ دیتا ہوں کہ تو بوڑھا اور نربل ہو کر استری پرسنگ کرنے کے لائق نہ رہے
اور تیرا سروپ بگڑ جائے یہ بات شُکر کے مُنہ سے نکلتے ہی اُسی سمے راجا بوڑھا ہو گیا دانت اُسکے ٹوٹ گئے اور بال سفید ہو کر
آنکھ سے کم دیکھنے لگا تب راجا ہاتھ جوڑ کر بولا کہ اے مہاراج ابھی تک میرا من سنساری سُکھ سے نہیں بھرا ہے ایک مرتبہ
اپرادھ کشما کیجیے یہ دین بچن سُن کر شُکراچاریہ نے اپنی بیٹی کا سکھ بچار کر کہا کہ اے راجا میرا شاپ پھر نہیں سکتا لیکن
تیرے پانچ بیٹوں میں سے جو بیٹا خوشی سے تیرا بڑھاپا لیکر اپنی جوانی تجھ کو دیوے گا تو پھر تو جوان ہو جاوے گا

یہ آشیرواد سنتے ہی راجا خوش ہوکر دیویانی سمیت راج مندر پر چلا آیا اُنھیں دنوں شرمشٹھا سے پُرو نام تیسرا بیٹا پیدا ہوا جب راجا نے اپنے بڑے بیٹے سے کہا کہ تمھارے نانا نے ہم کو شاپ دے کر بوڑھا بنا دیا تم اپنی جوانی ہم کو دو تو تھوڑے دن اور سنساری سُکھ کر لیں تب یُدو نے سمجھا کہ ہماری جوانی لیکر راجا ہماری ماتا سے بھوگ کرے گا تو ہم کو بڑا ادھرم ہوگا ایسا بچار کر اُس نے جواب دیا کہ میں نے ابھی تک سنساری سُکھ نہیں اُٹھایا اسلیے اپنی جوانی نہیں دے سکتا۔ دوہا

| اُجرے اُجرے سب بھلے اُجرے بھلے نہ کیش | | کامِن رمے نہ رپو ڈرے نہ آدر کرے نریش |
|---|---|---|

استری ۱۲ دشمن ۱۲ راجہ ۱۲

یہ بات بڑے بیٹے کی سن کر راجا نے ترُوسو آدِک تین بیٹے جو یدو سے چھوٹے تھے اُن کو بلا کر یہی بات کہی جب انھوں نے بھی اُسی طرح جواب دیا تب ییاتی نے پُرو چھوٹے بیٹے سے جو شرمشٹھا سے ہوا تھا کہا کہ اے بیٹا تم اپنی جوانی ہم کو دو اب سوائے تمھارے مجھ کو دوسرے کا بھروسہ نہیں ہے یہ دین بچن سنتے ہی پُرو ہاتھ جوڑ کر بولا کہ اے پتا میرا یہ تن آپ نے پیدا اور پالن کیا ہے اس لیے جوانی کیا چیز ہے اپنا پران تمھارے اوپر نچھاور کر سکتا ہوں جو میں سو جنم تک آپ کی سیوا کروں تو بھی آپ سے اُرِن نہیں ہو سکتا جو بیٹا بنا کہے ماتا اور پتا کی سیوا کرے وہ بیٹا اُتّم ہے جو کہنے سے کرے وہ مدّھم ہے اور جو کہنے سے چڑچڑا کر کام کرے وہ ادھم ہے اور جو بیٹا ماتا پتا کی آگیا کسی طرح نہ مانے وہ پُوت نہیں مُوت ہے۔ دوہا

| جاہی بنیڑے پوت ہے واہی بنیڑے موت | | رام بھجے تو پوت ہے نہیں مُوت کا مُوت |
|---|---|---|

پُرو کی یہ بات سُن کر راجا ییاتی بہت خوش ہوا اور اپنا بڑھاپا اُس کو دے کر اُس کی جوانی آپ لے لی اور اپنے چاروں بیٹوں کو یہ شاپ دیا کہ تم لوگ راج سنگھاسن نہ پاؤ گے جوانی لینے پر راجا نے ہزار برس تک سنساری سُکھ دیویانی کے ساتھ اٹھایا اور بہت یگیہ اور دان پرمیشور کے خوش ہونے کے واسطے کیا لیکن اُس کا من سنساری سُکھ سے نہیں بھرا۔

## ادھیائے انیسواں ۱۹ - راجا ییاتی کا ایک بکری اور بکرے کا اتہاس کہنا

شکدیو جی نے کہا کہ اے راجا پرکشت بہت دن تک راجا ییاتی سنساری سُکھ میں پھنسا رہا جب یگیہ آدِک کرنے سے اُس کو گیان ہوا تب ایک دن یہ بچار کیا کہ میں نے لڑکے کی جوانی لے کر اتنا سُکھ اٹھایا تسپر بھی ابھی تک میری اِچھا پوری نہ ہوئی دیکھو مٹی کا گھڑا پانی ڈالنے سے بھر جاتا ہے اور اندریاں بہت سُکھ پانے پر بھی نہیں اگھاتی ہیں اسی طرح سنساری جال میں پھنسے ہوئے مرنے سے جنم میرا اکارتھ ہوگا اس لیے پرلوک بنانے کے واسطے اب ہری بھجن کرنا چاہیئے ایسا بچار کر راجا نے دیویانی سے کہا کہ اے پران پیاری ہم نے شکار کھیلتے وقت جنگل میں ایک تماشہ دیکھا تھا وہ حال کہتے ہوئے ہنسی آتی ہے جب دیویانی ہاتھ جوڑ کر بولی کہ اے مہاراج مجھ کو بھی وہ حال سُناؤ تب راجا نے کہا کہ ایک براہمن کی بکری کنوئیں میں گر پڑی تھی اُس کو ایک بکرے نے باہر نکالا سو بکری نے اُس بکرے کو اپنا سوامی بنا کر بہت دن تک اُسکے ساتھ سنساری سُکھ اٹھایا جب اُس بکری کے

دو بچے پیدا ہوئے تب وہ بکرا دوسری بکری سے پھنس گیا اس لیے پہلی بکری اناڑی ہونے سے اپنے براہمن کے گھر چلی گئی
اُس براہمن نے اپنی بکری کی سہایتا کر کے بکرے کو بدھیا کر دیا جب بکرے نے براہمن سے بہت بنتی کی اور براہمن
نے دیال ہو کر پھر اُس کو جیوں کا تیوں بنا دیا تب پھر وہ بکرا سنساری سکھ میں پھنس گیا یہ بات سُن کر دیویانی بولی
کہ اے مہاراج وہ بکرا بڑا مورکھ تھا جو پھر بکری کے ساتھ خراب ہوا تب راجا بولا کہ یہی دشا ہماری اور تمھاری بھی ہے
اے دیویانی جو آدمی کو دنیا کی سب دولت اور استری اور ساتوں دویپوں کا راج ملے اور ہزاروں بیٹے ہو کر سب طرح
کے مطلب حاصل ہوں تس پر بھی اُس کا من سنساری سکھ سے نہیں بھرتا جس طرح آگ میں گھی ڈالنے سے اُس کی آنچ اور
بڑھتی ہے اسی طرح ہر روز تو بس بڑھتی جاتی ہے اس لیے اب برکت ہو کر ہری بھجن کرنا چاہیے جب یہ بات دیویانی
نے پسند کی تب راجا یاتی نے چھوٹے بیٹے پُرو کو جوانی پھیر کر اپنا بڑھاپا اُس سے پھیر لیا اور راج سنگھاسن پر
اُس کو بٹھا کر دوسرے چاروں بیٹوں کو جو بڑے تھے چاروں طرف کا راج بانٹ دیا اور آپ دیویانی سمیت بدری
کیدار کو چلا گیا اور وہاں پرمیشور کا تپ اور دھیان کر کے مکت ہوا۔

## ادھیائے بیسواں ۲۰ ۔ راجا پُرو पुरु کے بنش کی کتھا

شکدیوجی بولے کہ اے راجا پریکشت اب میں راجا پُرو کے بنش کی کتھا کہتا ہوں جس کُل میں تم نے جنم لیا ہے سُنو۔
پُرو کے بنش میں کئی پیڑھی کے پیچھے دُشینت दुष्यन्त نام کا راجا بڑا پرتاپی ہوا ایک دن وہ شکار کھیلنے گیا تو اُس نے
کنو कण्व رشیشور کی کُٹی میں ایک لڑکی بہت سندری دیکھی اور اُس پر موہت ہو کر پوچھا کہ اے پران پیاری تو دیو کنیا
کے سمان کس کی بیٹی ہے کسی راجا کی بیٹی بھی تیرے سمان سندری نہ ہوگی اس لیے تیرا سروپ میرے ہردے میں
بس گیا ہے یہ بات سُن کر شکنتلا بولی کہ اے راجا میں بشوامتر رشیشور اور مینکا اپسرا سے پیدا ہوئی ہوں اس بات کو
कण्व کنو رشیشور جانتے ہیں آپ میرے استھان پر ٹک کر جو آگیا دیجیے سو کروں کند مول آدک اور لوٹا بھر پانی سے
آپ کا آدر کروں یہ بات سنتے ہی راجا خوش ہو کر بولا کہ لڑکی کا بھی سوئمبر کرنا دھرم ہے جب ایسا کہہ کر راجا بڑے پریم
سے رات کو اُس کے استھان پر ٹکا تب دونوں نے خوشی سے آپس میں گندھرب بواہ کر کے بھوگ کیا ہری اچھا سے
اُس کے اسی دن گربھ رہ گیا جب پراتہ کال راجا شکنتلا کو اُسی جگہ چھوڑ کر راج مندر پر چلا گیا تب کنو رشیشور نے جانا
کہ اس کو راجا سے گربھ رہ گیا ہے دسویں مہینے ایک بالک بہت سُندر اور ایسا بلوان اُس سے پیدا ہوا جو لڑکپن
ہی میں سینگ کے دھنش بان سے شیر کو مارنے لگا تب کنو رشیشور بولے کہ اے شکنتلا تو اپنے لڑکے کو راجا کے پاس لے جا
جب رشیشور کی آگیا سے شکنتلا نے اپنے لڑکے کو لیکر راج سبھا میں جا کر کہا کہ اے پرتھوی ناتھ میں تمھاری استری
راجکمار سمیت آئی ہوں تب راجا بولا کہ میں تجھ کو نہیں پہچانتا ہوں کہ تو کون ہے اور یہ لڑکا کس کا ہے جب راجا
دُشینت نے جان بوجھ کر یہ جھوٹھ بات کہی تب راج سبھا میں آکاش بانی ہوئی کہ اے راجا شکنتلا سچ کہتی ہے یہ
لڑکا تمھارے ویریہ سے پیدا ہوا ہے تم ان دونوں کو اپنے گھر رکھو دھرماتما بیٹا اپنے باپ کو نرک جانے سے بچا لیتا ہے

جب یہ آکاش بانی سب سبھا والوں نے سُنی تب راجا نے دیوتاؤں کی آگیا سے شکنتلا کو قبول کیا اور اپنے بیٹے سمیت راج مندر پر بھیج دیا اُس بالک کا نام بھرت رکھّا راجا کے مرنے کے پیچھے وہی لڑکا جو پرمیشور کا انش تھا راج گدّی پر بیٹھ کر ایسا پرتاپی اور چکرورتی راجا ہوا جس نے ایک سو تینتیس[۱۳۳] اشومیدھ یگیہ کئے اور بہت سے رتن آدک براہمنوں کو دان دیئے اس کے یگیوں میں کئی مرتبہ اندر شیام کرن گھوڑا چرا لے گیا مگر راجا بھرت اپنے پرتاپ اور بل سے گھوڑا چھین لایا اُس کے راج میں کوئی دوسرا راجا اشومیدھ یگیہ کرنے نہیں پایا اور جتنے ملیچھ اور دُکھدائی راجا پرتھوی پر تھے اُن سب کو اُس نے ناش کر دیا اور ساتوں دیپوں کے راجوں کو اپنی سیوا میں رکھا اپنے بل سے دیتوں کو جیت کر اندر آدک دیوتاؤں کو دیولوک کا راج دلا دیا اس کے راج میں پربت اور سمُدر آدک بہت طرح کے رتن اور سونا اور چاندی آدک ہمیشہ اس واسطے موجود رکھتے تھے جس میں جس کو جو درکار ہو وہ لے جاوے اسی طرح ستائیس[۲۷] ہزار برس تک راجا بھرت نے راجا اندر کے سمان چکرورتی راج کیا اور تپ کرنے سے اُس کا پراکرم بنا رہا راجا بھرت نے تین بواہ بدربھ विदर्भ دیش کے راجا کی بیٹیوں سے کیے جب اُس کے یہاں ہری اچھا سے کئی بیٹے بدصورت پیدا ہوئے تو رانیوں نے اس ڈر سے کہ راجا بھرت کہیں گے کہ یہ لڑکے ہمارے ویریہ سے نہیں ہوئے ہیں اُن لڑکوں کو گنگا جی میں پھکوا دیا اس لیے راجا بھرت سنتان نہ ہونے سے چنتا میں رہتا تھا کچھ دن پیچھے راجا نے کنور رشیشور سے منتر لیا تب رشیشور نے بیٹا پیدا ہونے کے واسطے راجا سے یگیہ کرایا اُسی وقت دیوتاؤں نے خوش ہو کر بھاردواج نام لڑکا جو ممتا سے ہوا تھا لا کر بھرت کو دیا راجا نے اُس کا نام وِتتھ वितथ رکھ کر بیٹے کے سمان اُس کو پالا اور بھرت کے مرنے کے پیچھے وہ راجا ہوا اتنی کتھا سُن کر راجا پریکشت نے پوچھا کہ اے مہاراج بھاردواج کس طرح پیدا ہوا تھا اس کی کتھا کہیے شکدیوجی بولے کہ اے راجا ایک مرتبہ برہسپتی نے اپنے بڑے بھائی اُتتھیہ उतथ्य کی استری ممتا ममता سے زبردستی بھوگ کیا سو اُس کے گربھ رہ گیا اُس نے اپنے سوامی کے ڈر سے جو لڑکا پیٹ میں تھا اس کو گرا دیا وہی لڑکا بھاردواج ہوا جب برہسپتی کے سمجھانے اور آکاش بانی ہونے پر بھی ممتا نے اس کا پالن نہیں کیا تب مروت मरुत दیوتا نے جس کے نام کا یگیہ بھرت نے کیا تھا وہ لڑکا راجا کو دے دیا اس طرح بھاردواج کا جنم ہوا۔

## ادھیائے اکیسواں[۲۱] - راجا وِتتھ کے سنتان کی کتھا

شکدیوجی بولے کہ اے راجا پریکشت راجا وتتھ वितथ کے بنش میں کئی پیڑھی پیچھے راجا رنتِ دیو रन्तिदेव ایسا مہاتما ہوا جس نے راج سنگھاسن کے اوپر نہ بیٹھ کر اپنا تن ورکت کر لیا اور اپنی استری اور ایک لڑکے سمیت جنگل میں جا کر پرمیشور کا تپ اور دھیان کرنے لگا اور اُس نے بھوجن کرنا بھی پرمیشور کے آشرے پر چھوڑ دیا جب کوئی آدمی اپنی خوشی سے بے مانگے بھوجن دے جاتا تھا تب اُس کو اپنی استری اور پُتر سمیت کھا کر جنگل میں خوشی سے رہتا تھا نہیں تو بھوکے رہ کر آپ کند مول آدک لانے کا اُپائے نہیں کرتا تھا ایک مرتبہ ایسا اتفاق ہوا کہ بھوجن نہ ملنے سے اڑتالیس[۴۸] اُپاس اُن کو ہو گئے اُنچاسویں دن تھوڑا اناج اُن کو کوئی دے گیا راجا نے اُس کو پکا کر

اُس کے تین حصّے کر کے جیسے ہی چاہا کہ بھوجن کرے ویسے نارائن جی بوڑھے براہمن کا روپ دھر کر راجا کے دھرم کی پرکشا
لینے کے واسطے وہاں آکر بولے کہ اے راجا میں بہت بھوکھا ہوں مجھ کو بھوجن کھلاؤ یہ بات سنتے ہی رنتِ دیو نے
بڑی شردّھا سے اپنا حصّہ اُسے کھلا دیا جب وہ حصّہ کھا کر نارائن روپ براہمن بولے کہ ابھی میرا پیٹ نہیں بھرا
تب رانی اور راجکمار نے بھی اپنا اپنا حصّہ اُس براہمن کو کھلا کر آپ تینوں آدمی جیوں کے تیوں بھوکھے رہ گئے: وہ
براہمن روپی پرمیشور آشیرباد دے کر وہاں سے انتردھان ہو گئے۔ کئی دن اور اُن کو بِنا اناج کے بیت گئے تب پھر
تھوڑا اناج کسی نے لا کر اُن کو دیا جیسے ہی اُن تینوں نے آپس میں بانٹ کر بھوجن کرنا چاہا ویسے ہی ایک شودر نے آکر
کہا کہ میں بہت بھوکھا ہوں مجھ کو بھوجن کھلاؤ راجا نے اُس کو اپنا اَتِتھی (مہمان) سمجھ کر سب بھوجن کھلا دیا اور آپ
تینوں آدمی اُسی طرح رہ گئے رانی اور راجکمار بہت دن تک اناج نہ پانے سے بہت کمزور ہو گئے تھے اس لیے راجا
اُن سے بولا کہ جس برتن میں اَتِتھی نے بھوجن کیا ہے اُس میں کچھ حصّہ اناج کا لگا ہوگا اُس کو دھو کر پی لو جب رانی اور
راجکمار نے وہ برتن دھو کر پینا چاہا تب ایک ڈوم کُتّے کو ساتھ لیے ہوئے وہاں آپہونچا اور بھوکھ سے بیاکُل ہو کر راجا
کے سامنے گر پڑا اور رو کر کہنے لگا کہ میری جان نکلی جاتی ہے سو یہ برتن کا دُھوون آپ کے پینے کے لائق نہیں ہے
یہ جوٹھن میرا حصّہ سمجھ کر مجھ کو دے دو جس میں اُس کو پی کر میں اپنے پران بچاؤں راجا نے اُس چانڈال میں بھی پرمیشور
کا پرکاش سمجھ کر اُس کو ڈنڈوت کی اور رانی اور راجکمار ڈوم سے بولے کہ ہم لوگوں نے بہت دن پیچھے یہ دُھووَن
پینے کو پایا ہے تم دیا کر کے اُس کو چھوڑ دو تو ہم اُس کو پی لیں جب اس چانڈال نے نہیں مانا تب یے دونوں آدمی
دھووَن کا پانی بھی اُسکو پلا کر آپ بھوکھے رہ گئے جبکہ پرمیشور نے اس طرح کا دھرم اور دھیریہ اُن تینوں کا دیکھا تب
اُسی ڈوم سے شیام برن چتربھج روپ شنکھ چکر گدا پدم لیے پرگٹ ہو کر راجا رانی اور راجکمار سے بولے کہ تم کو بڑا دھیریہ
ہے جب اُن تینوں نے پرمیشور کا درشن پاکر وِنے پوروک اُن کی اُستتِ کی تب نارائن جی رنتِ دیو کو اپنے گلے لگا کر بولے
کہ اے راجا ہم تم سے بہت خوش ہیں جو وردان مانگو وہ ہم تم کو دیویں رنتِ دیو ہاتھ جوڑ کر بولا کہ اے مہاراج میں یہی چاہتا
ہوں کہ میری سب رعیت سُکھ پاوے اور کوئی دردری نہ ہو اور میرا من آپ کے چرنوں میں لگا رہے تب پرمیشور نے اچھّا
پوروک وردان دیکر راجا رانی اور راجکمار کو اُسی تن سے بِمان پر بیٹھا کر ویکنٹھ میں بھیج دیا اور رنتِ دیو کا گرگ गर्ग نام
کا دوسرا بیٹا جو راج سنگھاسن پر تھا اُس کے بنش میں سب لوگ اُن کی کرپا سے براہمن ہو گئے اور پُرو کے بنش میں
برہت چھیتر बृहत्क्षत्र نام کا راجا ہو کر اُس کے وَنش میں ہستی हस्ती نام راجا ایسا پرتاپی پیدا ہوا کہ جس نے ہستناپور نگر
بسایا اسکے تین بیٹے اَج میڈھ - پُرمیڈھ اور دُرمیڈھ अजमीढ पुरुमीढ़ दुमीढ़ نام کے بڑے دھرماتما ہوئے اَج میڈھ
کی سنتان براہمن ہو گئی مُدگل मुद्गल اسکے بنش میں ایسا گیانی ہوا کہ جس کے نام کا گوتر آج تک دنیا میں پرکٹ
ہے اور مُدگل کے وَنش میں اہلیا نام کی کنیا مہاسُندری ہو کر گوتم رِشیشور کو بیاہی گئی جس کے گربھ سے شتانند نام
کا بیٹا پیدا ہو کر اُس کے ستیہ دھرتی نام کا بالک پیدا ہوا جس کا ویریہ ایک دن اُروشی اَپسرا کو دیکھ کر سرکنڈے کے جنگل
میں گر پڑا اور اس ویریہ سے کرپاچاریہ कृपाचार्य نام کا لڑکا اور کرپی कृपी نام کی لڑکی پیدا ہوئی جن کو

تب بدن مُردہ ہو کر سوائے گلنے اور سڑ جانے کے کچھ کام نہیں آتا اور چوراسی لاکھ یونی میں نارائن جی کی شکتی ہو کر باہر بھی وہی پرمیشور کال روپ سے رہتے ہیں سو تم اپنا بدن مایا کا بنا ہوا سمجھ کر پرماتما کو بدن سے الگ جانو براہمن کے شاپ کے موافق تکشک سانپ کے کاٹنے سے آج تمہارے بدن کا ناش ہو جائے گا اور جیوآتما جو بدن سے الگ رہتا ہے وہ نہیں مرے گا اور اب تمہارے مرنے کا وقت نزدیک آپہونچا اس لیے پرمیشور کے چرنوں کے دھیان اور اسمرن میں من لگا کر اس بات کا وشواس جانو کہ بہت جنموں کے پاپ نارائن نام لینے سے چھوٹ جاتے ہیں اور بھاگوت پُران سُننے سے اب تمہاری مُکتی ہونے میں سندیہہ نہیں رہا جب تم شیام سُندر کا دھیان جن کی کتھا ہم نے تم کو سُنائی ہے کروگے تب اُن کی جیوتی میں لین ہو جانے سے اس تن چھوٹنے کا گیان تم کو یاد نہیں رہے گا ایسا مول منتر جس میں سب گُن پرمیشور کے لکھے ہیں ہم نے تم کو سُنایا اس سے زیادہ اُتم کون وستو چاہتے ہو اس امرت روپی کتھا کو سچے من سے پڑھنے اور سُننے والے ضرور مُکتی پدوی پر پہونچتے ہیں۔

## ادھیائے چھٹواں

## کاٹنا تکشک سانپ کا راجہ پریکشت کو

سوت جی نے شونکادک رشیشوروں سے کہا کہ جب شری مد بھاگوت سات دن میں سُن کر راجہ پریکشت کا اگیان جاتا رہا ہے اور پرماتما بدن سے الگ اور سب جگہ موجود دیکھنے میں بدن کی پریت چھوٹ گئی تب راجہ نے شکدیو جی کی پوجا بدھی پوروک کرکے اور چرنوں پر گر کر اور ہاتھ جوڑ کر دینے کہا کہ اے مُن ناتھ آپ نے میرا سندیہہ اور سوچ چھڑا کر مجھے اُدھار کیا مہاتما اور پروپکاری لوگ سدا سے اگیان آدمی کو بیچ اندھیارے کنوئیں مایا موہ استری اور لڑکوں کے پڑا رہتا ہے گیان روپی رسی سے نکال کر بھو ساگر پار اُتار دیتے ہیں اور یہ بھاگوت پُران جس کے آدِ مدھیہ اور انت میں شری کرشن جی کا مہاتم لکھا ہے سُن کر میرا من ہر چرنوں میں لین ہو گیا اس لئے اب مجھ کو تکشک سانپ کے کاٹنے اور اپنے مرنے کا کچھ ڈر نہیں رہا آج ساتویں دن تکشک سانپ کے کاٹنے سے میں یہ تن چھوڑ دوں گا آپ آگیا دیویں تو میں بولنا چھوڑ کر شیام سُندر کے سوروپ کا دھیان لگاؤں شکدیو جی نے کہا کہ اس وقت تم کو ہر چرنوں کا دھیان کرنا ضرور چاہیے جب یہ بات سُن کر راجہ پریکشت آنکھ بند کر کے شری کرشن جی کا دھیان کرنے لگے اور شکدیو جی اور سب رشیشور وہاں سے اُٹھ کر اپنے اپنے استھان پر چلے گئے تکشک سانپ پہر دن رہے اپنے

استھان سے براہمن روپ دھر کر پریکشت کو کاٹنے چلا اُسی وقت کشیپ کی آگیا سے دھنونتر وید
تو مرتی آدِک اوکھد جھولی میں لے کر راجہ پریکشت کو اچھا کرنے کے لئے گھر سے نکلے جب راہ میں
براہمن روپ تکشک نے دھنونتر وید کو دیکھ کر پوچھا کہ تم کہاں جاتے ہو تب دھنونتر وید
نے جواب دیا کہ آج ہستنا پور میں تکشک سانپ راجہ پریکشت کو کاٹےگا اس لئے میں اُس کا زہر
اُتارنے جاتا ہوں یہ بات سُن کر مایا روپ براہمن نے کہا کہ تم تکشک سانپ کے کاٹے ہوئے
کو اچھا کر سکتے ہو دھنونتر وید بولے کہ تکشک کیا کسی طرح کا سانپ کاٹے تو میں اچھا
کر سکتا ہوں یہ بات سُن کر اُس نے کہا کہ تکشک سانپ میں ہوں میں یہاں ایک درخت
کو کاٹتا ہوں تم اُس کو پھر ہرا کر دو تو میں جانوں کہ تم پریکشت کا زہر اُتار سکوگے دھنونتر
نے کہا اچھا جیسے تکشک نے اُسی جگہ ایک برگد کے درخت میں کاٹا ویسے وہ درخت ایک
لوہار سمیت جو اُس پر چڑھا ہوا لکڑی کاٹتا تھا تکشک کے زہر سے جل کر راکھ ہوگیا دھنونتر وید
نے آچمن کر کے اور سنجیونی منتر پڑھ کر جیسے راکھ پر پانی کا چھینٹا مارا ویسے راکھ سے ڈالی اور پتے نکل کر
دو گھڑی میں پھر وہ درخت جیوں کا تیوں تیار ہوگیا اور لوہار لکڑی کاٹنے والا بھی جی اُٹھا یہ حال
دیکھتے ہی تکشک سانپ گھبرا کر دھنونتر سے بولا کہ اے مہاراج تم کس چیز کی چاہ دکھ کر پریکشت کا
زہر اُتارنے کے واسطے جاتے ہو دھنونتر نے جواب دیا کہ ایسے دھرماتما راجہ کو جس سے بہت لوگوں کا بھلا
ہوتا ہے جلا کر منھ مانگا دربیہ پا دیں گے تکشک بولا کہ اے مہاراج تم صرف زہر اُتارنے کا ہی منتر
جانتے ہو یا اور بھی کچھ گیان رکھتے ہو تب دھنونتر نے کہا کہ میں ماضی و حال و مستقبل تینوں وقت کی
بات جان سکتا ہوں یہ بات سُن کر تکشک نے کہا اے دوج راج پہلے تم یہ وچار دو کہ راجہ پریکشت
کی عمر پوری ہو چکی یا اور بھی کچھ باقی ہے دھنونتر نے اپنی ودیا سے وچار کر کہا کہ پریکشت کی عمر پوری
ہو کر اب تھوڑی دیر اُس کے مرنے میں رہ گئی ہے یہ بات سُن کر تکشک بولا کہ اے مہاراج جب ایسا ہے تب
تمھارا منتر اُس کو فائدہ نہیں کرےگا اگر اُس کی عمر کچھ اور ہوتی تو تم اُس کو ضرور جلا دیتے اور جو تم کو
دربیہ کی چاہ ہو تو مجھ سے لے کر اپنے گھر چلے جاؤ دھنونتر نے کہا کہ بہت اچھا تب تکشک نے ایک
درخت کے نیچے گڑی ہوئی دربیہ دکھادی دھنونتر اُس کو کھود کر جتنا اُن سے اُٹھ سکا اُتنا روپیہ
لے کر وہاں سے اپنے گھر کو چلے گئے اور تکشک ہستنا پور میں ایک کیڑے کا روپ بن کر ایک پھول
میں بیٹھ رہا جب کہ براہمن نے وہ پھول اُٹھا کر راجہ پریکشت کو دیا تب کیڑا اور بنی تکشک نے پھول
سے نکل کر جیسے پریکشت کو کاٹا ویسے بدن راجہ پریکشت کا جل کر راکھ ہوگیا اور جیتنیہ آتما دیوتاؤں
پر بیٹھ کر ویکنٹھ میں پہونچا اور تکشک سانپ وہاں سے اُڑ کر اندر لوک کو چلا گیا یہ حال دیکھ کر جتنے
لوگ اس جگہ بیٹھے تھے رونے لگے اور شہر کے سب استری اور پُرش یہ حال سُن کر بڑا سوچ کرنے لگے

اور جنمیجے نے پریکشت اپنے باپ کو داہ دے کر شاستر کے موافق اُن کا کریا کرم کیا اور منتریوں کی اِچھا
راج سنگھاسن پر بیٹھا اور جو لوہا درخت کے ساتھ جل کر پھر جی اُٹھا تھا اُس نے ہستنا پور میں آ کر جو جو باتیں
تکشک سانپ اور دھنونتر وید سے ہوئی تھیں جیوں کی تیوں سب لوگوں سے کہہ دیں یہ حال پریکشت
کے منتریوں نے سُن کر تکشک سانپ سے بہت بُرا مانا جبکہ جنمیجے کو بارہ برس گدی پر بیٹھے ہو چکے تب
اُس نے بھی منتریوں سے حال مرنے اپنے باپ اور بھینٹ ہونے تکشک اور دھنونتر کا سُن کر
بہت کرودھ کیا اور کہا کہ دیکھو تکشک نے شرنگی رشی کے شاپ دینے سے میرے باپ کو کاٹا تو
اُس کا قصور نہیں تھا لیکن اُس نے دھنونتر وید کو راہ میں دربیہ دے کر ہستنا پور آنے سے منع کیا
اس لیے میں اُس کو اپنا دشمن جان کر اس طرح سب سانپوں کو اپنے باپ کے بدلے جلا دوں گا کہ
جس میں سانپوں کا ونش دنیا میں نہ رہے یہ بات وچارتے ہی جنمیجے نے براہمن اور رشیشوروں کو
بلا کر کہا کہ آپ لوگ کوئی ایسی یگیہ کرائیے جس میں سب سانپ جل کر مر جاویں براہمنوں نے کہا بہت
اچھا سرپ ستر یگیہ کرنے سے سب سانپ آپ سے آپ آ کر جل جاتے ہیں وہی کرو جنمیجے نے
ساہوت براہمن کو آچاریہ بنا کر وہ یگیہ کرانا شروع کیا تب منتر کے پربھاؤ سے ہزاروں سانپ
اپنی جگہ چھوڑ کر دوڑے ہوئے وہاں چلے آئے اور اپنی اِچھا سے شرداہیں بیٹھ کر آہُت دیتے وقت
اگن کنڈ میں گرنے اور جلنے لگے جبکہ اسی طرح کروڑوں سانپ اُس یگیہ میں جل کر مر گئے اور تکشک اپنے
پران کے ڈر سے راجہ اندر کی شرن میں جا چھپا اس لیے یگیہ شالا میں نہیں پہونچا تب جنمیجے نے براہمنوں
سے پوچھا کہ مہاراج سب سانپ جل کر مرے جاتے ہیں لیکن تکشک میرا دشمن ابھی تک کیوں نہیں
آیا براہمنوں نے جواب دیا کہ تکشک سانپ راجہ اندر کی رکشا کرنے سے اب تک یہاں آ کر نہیں جلا
یہ بات سُن کر جنمیجے نے یگیہ کرانے والے براہمنوں سے کہا کہ اے مہاراج ہمارے دشمن کی رکشا
کرنے سے اندر بھی ہمارا دشمن ٹھہرا تمہارا منتر ایسی سامرتھ نہیں رکھتا جس میں تکشک اندر سمیت
آ کر جل جاوے رشیشوروں نے جواب دیا کہ پرمیشور کی دیا سے منتر میں سب سامرتھ ہے اب ہم
لوگ تمہارے کہنے سے ایسا ہی منتر پڑھیں گے جیسے براہمنوں نے وہی منتر پڑھ کر اگن کنڈ میں
آہُتی ڈالی ویسے سنگھاسن راجہ اندر کا جس کے نیچے سانپ چھپا تھا تکشک سمیت اُڑا یہ حال دیکھ
کر باسُک ناگ کے ناتی آستیک نے برہسپت پروہت سے کہا کہ جو اس وقت آپ کچھ سہایتا
اندر اور تکشک کی نہیں کریں گے تو وہ دونوں اگن کنڈ میں جل کر مر جاویں گے تب برہسپت گرو نے
آستیک کو ساتھ لیے ہوئے یگیہ شالا میں جا کر انگرس گوتری براہمن یگیہ کرانے والے سے جو اُن کے
کُل میں تھا کہا کہ تم لوگ آہُت دینے میں تھوڑی دیر لگا کر پورن آہت کی جنمیجے سے دکشنا مانگ لیو
جس میں اندر اور تکشک کا پران بچے جب کہ منتر کے پربھاؤ سے اندر کا سنگھاسن تکشک سانپ سمیت

اُڑتا ہوا یگیہ شالا میں آپہونچا تب برہسپت اور آستیک نے بہت اُستت کر کے جنمیجے سے کہا کہ اے راجہ جنمیجے راجہ پریکشت کو براہمن کے شاپ سے مرنا لکھا تھا اس میں تکشک کا کچھ قصور نہیں ہے اور تکشک سب سانپوں کا راجہ ہو کر امرت پینے سے وہ نہیں مر سکتا اور تم جو یہ سمجھتے ہو کہ تکشک کے کاٹنے سے ہمارا باپ مرا سو یہ بات گیان کے باہر ہے مرنا اور جینا اور دُکھ اور سُکھ اور ہانی اور لابھ پرمیشور کی اِچھا اور اپنے نصیب سے ہوتا ہے دیکھو جس طرح سنساری لوگ آگ سے جلنے اور پانی میں ڈوبنے اور ہتھیار سے مارنے اور سانپ کے کاٹنے اور گھاؤ کے لگنے اور مکان سے گرنے اور زہر کے دینے اور بہت طرح کے روگ آدک سے جیسا جس کے نصیب میں لکھا رہتا ہے مر جاتے ہیں لیکن ایک بہانہ ہو کر موت کا نام کوئی نہیں لیتا اسی طرح تمہارا باپ بھی اپنی پراربدھ کے موافق تکشک سانپ کے کاٹنے سے مر کر مُکتی پدوی پر پہونچا اور تم نے ایک تکشک کے بدلے کروڑوں سانپ بلا اپرادھ جلا کر مار ڈالے گیانی اور دھرماتما کو ایسا نہ چاہیئے آپ کرودھ اپنا چھما کر کے یہ یگیہ مت کرو اور پریکشت کا مرنا اپنی پراربدھ سے سمجھ کر اور سانپوں کو نہ جلاؤ کسی کے مارنے سے کوئی نہیں مرتا اور اُن پرمیشور کو ڈنڈوت کرنا چاہیئے جن کی مایا سے لوگوں کو یہ ابھمان پیدا ہوتا ہے کہ ہم نے اپنے دشمن کو مار کر جیت لیا نارائن جی کیول یہ بات کہنے کے واسطے بنا کر مارنا اور جلانا سب کا اپنے آدھین رکھتے ہیں دوسرے کو یہ سامرتھ نہیں ہے کہ اس میں دم مار سکے جب یہ بات برہسپت گرو اور آستیک ناگ سے سُن کر راجہ جنمیجے کو گیان پیدا ہوا تب اس نے براہمنوں سے کہا کہ پورن آہتی اگن میں مت ڈالو اُس وقت تکشک نے یہ ور دان راجہ جنمیجے کو دیا کہ جو کوئی ہمارا اور تمہارا نام اسمرن کرے گا اُس کو کوئی سانپ نہ کاٹے گا جب جنمیجے نے رشیشوروں اور براہمنوں کو دکشنا دے کر بدا کیا تب برہسپت گرو جن کی دیا سے اندرا اور تکشک کا پران بچا تھا اُن کو اپنے ساتھ لے کر چلے گئے۔

اتنی کتھا سُنا کر سوت جی نے شیام سُندر کو دھیان میں ڈنڈوت کر کے سونکادک رشیشوروں سے کہا کہ ہم نے امرت روپی بھاگوت پُران تم لوگوں کو سُنایا جس کے پرتاپ سے سب پاپوں سے چھوٹ کر تمہاری مُکتی ہو جاوے گی۔

## ادھیائے ساتواں

### کہنا سوت جی کا شونکادک رشیشوروں سے پھل شبھ اور اشبھ کرموں کا

سوت جی نے شونکادک رشیشوروں سے کہا کہ اِندر آدک دیوتوں کو پرمیشور کی یہ آگیا ہے

کہ جو آدمی جیا پنیہ اور یگیہ اور تپ آدک کرے ویسا اُس کو سورگ دیا کرو اور پاپ کرنے والوں کو
دھرم راج اُن کے کرم کے موافق نرک میں بھیج دیا کریں جو لوگ کیول پرمیشور کا بھجن اور اسمرن کرتے
ہیں اُن کو اندر پُری سے اوپر برہم لوک میں جگہ ملتی ہے اور پرمیشور کی نرگُن پوجا اور بھجن کرنے والے
ویکنٹھ میں جا کر مہا پرلے تک وہاں کا سُکھ اُٹھاتے ہیں راجہ پریکشت بھی بھاگوت پُران سُننے سے شام سُندر
کے پریم میں مگن ہو کر ویکنٹھ کو چلے گئے جتنا یگیہ اور تپ اور بھجن اور اسمرن سنساری لوگ کرتے ہیں
اُس میں ایک تو کسی منورتھ پورا ہونے کے واسطے ہوتا ہے اور دوسرا بغیر کسی اِچھا کے ہوتا ہے
ہم نے دونوں طرح کا حال تم کو اس بھاگوت میں سُنا دیا اٹھارہوں پُرانوں میں شری مدبھاگوت پران
سب سے زیادہ اُتم ہے یہ بات سُن کر شونکادک رشیشوروں نے نام اٹھارہوں پُرانوں کا پوچھا تب
سوت جی نے کہا کہ اٹھارہ پران یہ ہیں۔ برہم پران۔ پدم پران۔ وشنو پران۔ شیو پران۔ لنگ پران۔
گرڑ پران۔ نارد پران۔ اگن پران۔ اسکندھ پران۔ بھوشیہ پران۔ برہم بیورت پران۔ مارکنڈے پران
باراہ پران۔ متسیہ پران۔ کورم پران۔ برہمانڈ پران۔ نرسنگھ پران۔ بھاگوت پران۔ ان سب پُرانوں
میں پرمیشور کا گُن اور چرتر ورنن کیا ہے اور کسی پُران میں راجسی اور کسی میں تامسی دھرم لکھا ہے
اور شری مدبھاگوت میں کیول ساتوکی دھرم اور بھگوت گُن ویدویاس جی نے ورنن کیا ہے سو
سب ہم نے تم کو سُنایا اب اور کیا سُننا چاہتے ہو۔

## ادھیائے آٹھواں

### کہنا سوت جی کا اُتپتی مارکنڈے رشیشور کی

شونکادک رشیشوروں نے اتنی کتھا سُن کر پوچھا کہ اے سوت جی آپ نے پرمیشور کا گُن
اور چرتر ہم لوگوں کو سنا کر کرتارتھ کیا آپ بہت دنوں تک جیتے رہیں اب ہم لوگ یہ سُننا چاہتے ہیں
کہ ہمارے کُل میں مارکنڈے رشیشور نے پرمیشور کی مایا کس طرح دیکھ کر ویکنٹھ ناتھ کا درشن پایا
اور ویاس جی نے سب ویدوں کو کس طرح الگ الگ ورنن کیا سوت پورانک نے کہا کہ جب برہما جی
نے دیکھا کہ کلجگ کے آدمی تھوڑی عمر ہونے سے سب وید نہیں پڑھ سکیں گے تب برہما جی کے ورنے
کرنے سے نارائن جی نے وید ویاس کا اوتار دھارن کر کے ویدوں کا سار نکال لیا اور اُن کا نام الگ
الگ رکھ کر وہ سب اپنے چیلوں کو پڑھایا اور جو پران ویدوں میں سے نکالا تھا اُس کا نام مارکنڈے
پران رکھا یہ سُن کر رشیشوروں نے پوچھا کہ پہلے یہ بتایئے کہ مارکنڈے جی نے اتنی بڑی عمر کس طرح پائی
تھی سوت جی نے کہا کہ مرکنڈ نام ایک رشیشور تھے اُن کے کوئی بیٹا نہ تھا جب مرکنڈ رشیشور نے

سنتان پیدا ہونے کے واسطے دیوتوں کے نام پر بہت تپ اور ہوم کیا تب دیوتوں نے ودرشن دیکر کہا کہ اے رشیشور تیرے بھاگیہ میں بیٹا نہیں لکھا ہے لیکن تپ اور ہوم کرنے کے پرتاپ سے تیرے ایک بیٹا ہوکر بارہ ۱۲ برس کی عمر میں مرجائے گا یہ سُن کر رشیشور نے وِنے کیا کہ میں سنتان پیدا ہونے کی اِچھا رکھتا ہوں بارہ برس کا ہوکر مرجائے گا تو میں صبر کرلوں گا جب دیوتوں کے آشیرواد سے مرکنڈ کے بیٹا پیدا ہوا تب مرکنڈ رشیشور نے اُس کا نام مارکنڈے رکھ کر بڑی خوشی منائی جب وہ لڑکا بارہ برس کا ہوا تب اُس کے ماتا پتا رونے لگے مارکنڈے نے اُن کو روتے ہوئے دیکھ کر پوچھا کہ تم لوگ کس واسطے اتنا وِلاپ کرتے ہو اُنھوں نے کہا کہ اے بیٹا اب تمھارے مرنے کا دن نزدیک آپہونچا یہی سمجھ کر ہم لوگ روتے ہیں یہ سُن کر مارکنڈے بولے کہ سنسار میں کوئی ایسا اُپائے بھی ہے جس کے کرنے سے ہم جیتے رہیں اُس کے ماتا اور پتا نے کہا کہ اے بیٹا نارائن جی کی دیا سے سب کام آدمی کے پورے ہوتے ہیں یہ بات سُنتے ہی مارکنڈے بن میں جاکر پرمیشور کا تپ اور دھیان کرنے لگے جب اُن کو چھ منومنتر تپ کرتے کرتے بیت گئے تب راجہ اندر نے ڈر کر وچار کیا کہ یہ براہمن تپ کرکے میرا اندراسن چھین لے گا ایسا وِچارتے ہی اندر نے کامدیو اور بسنت رت اور گندھرب اور اپسراؤں کو مارکنڈے کی تپیا بھنگ کرنے کے واسطے بھیجا اُنھوں نے ہماچل پہاڑ سے اُتر کی طرف بھدرا ندی کے کنارے جہاں مارکنڈے شلا پر بیٹھے ہوئے تپ کرتے تھے پہونچ کر کیا دیکھا کہ وہاں گھنے گھنے درختوں کی چھایا ہو کر بہت طرح کے خوشبودار پھول اور پھل لگے ہوئے ہیں اور کوکلا اور مور آدک بہت پنچھی وہاں بیٹھے ہوئے اپنی سُہاؤنی بولیاں بول رہے ہیں یہ شوبھا دیکھ کر کامدیو آدک موہت ہو گئے جب پراتہ کال مارکنڈے اگن ہوتر کرکے وہاں پر بیٹھے اُسی وقت سب اپسرا اُن کے سامنے ناچ کر بھاؤ بتانے لگیں اور گندھربوں نے بہت باجا بجا کر چھ راگ اور چھتیس ۳۶ راگنی گائے اور کامدیو نے کوکلا روپ بن کر کام روپی بان چلایا اور بسنت رُت کی مہما سے اچھے اچھے باغ وہاں تیار ہو کر شیتل مند سگندھ ہوا بہنے لگی جب ناچتے وقت ایک اپسرا کا کپڑا ہوا سے اُڑ گیا تب وہ ننگے بدن گیند اُچھالتی ہوئی مارکنڈے کے پاس چلی آئی لیکن مارکنڈے کا چت کچھ چلائمان نہیں ہوا جب بہت بہت تدبیر کرنے پر بھی کامدیو اور اپسرا آدک کا کچھ زور اُن پر نہیں چلا تب وہ لوگ شاپ دینے کے ڈر سے بھاگ کر کانپتے ہوئے اندر کے پاس پھر آئے اور بہت شرمندہ ہو کر کہا کہ ہمارا کچھ زور مارکنڈے پر نہیں چلا یہ سُن کر اندر آدک دیوتوں نے بہت تعجب مانا اور دیوتا لوگ مارکنڈے جی کے درشن کے واسطے آپ وہاں جاکر اُن کی اُستت کرکے چلے آئے جب اسی طرح کچھ دن مارکنڈے جی کو تپ کرتے بیتے تب نارائن جی آپ گرڑ پر سوار ہو کر وہاں گئے اور اپنے چتربھج روپ کا درشن مارکنڈے جی کو دے کر کہا کہ جو کچھ تمھاری اِچھا ہو سو وردان مانگو مارکنڈے جی نے ویکنٹھ ناتھ کو دیکھتے ہی

ڈنڈوت کی اور پرکرما اور اُستتی کرنے کے پیچھے ہاتھ جوڑ کر بولے کہ اے دینا ناتھ میں اپنی عمر بڑی چاہتا ہوں تر بھون پت نے کہا کہ تم ایک کلپ تک جیتے رہو گے یہ کہہ کر لکشمی پتی ویکنٹھ کو چلے گئے۔

## ادھیائے نواں

### مہا پرلے کا تماشہ دکھلانا نارائن جی کا مارکنڈے رشیشور کو

سوت جی نے شونکادک رشیشوروں سے کہا کہ جب مارکنڈے جی برہما جی کے ایک دن کے برابر عمر ہو جانے پر بھی اسی طرح تپ اور دھیان کرتے رہے تب کچھ دن کے پیچھے نارائن جی نے مارکنڈے جی کو پھر درشن دے کر کہا کہ اب تم کیا چاہتے ہو مارکنڈے جی ہاتھ جوڑ کر بولے کہ اے مہا پربھو اب مجھ کو کسی چیز کی چاہ نہیں ہے لیکن آپ کی مایا کا تھوڑا سا تماشا دیکھا چاہتا ہوں جس مایا سے آپ سب جیووں کو پیدا کر کے پھر ناش کر دیتے ہیں ویکنٹھ ناتھ نے کہا کہ بہت اچھا آج کے ساتویں دن ہم تم کو اپنی مایا دکھلا دیں گے لیکن تم ہوشیار رہ کر ہم کو مت بھول جانا بھولنے سے تمہارا پتہ نہیں لگے گا۔ مارکنڈے جی نے کہا کہ اے تر بھون پتی میں آپ کو کبھی نہ بھولوں گا جب یہ بات سن کر نارائن جی ویکنٹھ کو چلے گئے تب مارکنڈے جی بھی وہاں سے اپنے استھان پر چلے آئے جب ساتویں دن مارکنڈے جی نے ندی کنارے بیٹھ کر تپ کرتے وقت مہا پرلے کا تماشا دیکھنا چاہا تب کیا دکھائی دیا کہ ایک طرف سے بڑی آندھی اُٹھ کر مارے دھول کے اندھیالا چھا گیا یہ حال دیکھ کر مارکنڈے جی نے اپنے من میں کہا کہ میں نے آج تک ایسی آندھی کبھی نہیں دیکھی پھر چاروں طرف سے پانی اُمنڈتا ہوا آ کر جہاں وہ بیٹھے تھے وہاں اتھاہ پانی ہو گیا اور وہ اُس پانی میں غوطہ کھانے لگے کبھی غوطہ کھا کر پانی میں ڈوب جاتے تھے کبھی پانی کے زور سے اوپر نکل آتے تھے اور کبھی گھڑیال وغیرہ پانی کے جانور اُن کو نگل جاتے تھے اور کبھی اُن کو اپنے مُنہ سے اُگل دیتے تھے جبکہ مارکنڈے جی کی سمجھ میں ہزاروں برس تک اُن کا یہی حال رہا تب وہ اپنے من میں بہت شرمندہ ہو کر کہنے لگے کہ دیکھو مجھ سے بڑی چوک ہوئی جو ایسا ور دان مانگ اس حال کو پہونچا اب پرمیشور سے یہ اچھیا رکھتا ہوں کہ وہ دیا کر کے مجھ کو اس پانی سے جیتا باہر نکالیں مارکنڈے جی کو بھگوان کا یہ دھیان کرتے ہی جب اُس مایا روپی جل میں ایک ٹاپو اور برگد کا درخت دکھائی دیا تب اُنھوں نے خوش ہو کر من میں کہا کہ اے پرمیشور مجھ کو کسی طرح اس ٹاپو تک پہونچا دو تو میں برگد کی ڈالی پکڑ کر اپنا پران بچاؤں جب مارکنڈے جی بھگوان کی دیا سے اس درخت کے پاس پہونچ گئے تب اُنھوں نے کیا دیکھا کہ ایک پتا برگد کا دونے کی طرح بنا ہوا کر اُس میں ایک لڑکا بارہ تیرہ دن

کی عمر کا شیام رنگ چندر نگہ کمل نین بہت سُندر لیٹا ہوا اپنے پاؤں کا انگوٹھا ہاتھ سے پکڑے مُنھ میں ڈالے چوس رہا ہے جب کہ مارکنڈے جی پاس پہونچ کر اُس لڑکے کی چھب دیکھنے لگے تب بالک روپ بھگوان نے سانس کھینچی تب مارکنڈے جی مچھر کی طرح اُن کی ناک میں گھس گئے اور وہاں پرتھوی اور آکاش اور سوریہ اور چندرما اور ساتوں دویپ اور نو کھنڈ اور دسوں دِشا اور آٹھوں لوک پال اور تالاب اور درخت اور شہر اور گانوں اور سمدر اور پہاڑ اور چاندی اور سونے کی کھان اور رشیشوروں اور منیشوروں کی کٹی اور اپنا استھان وغیرہ دنیا بھر کی چیزیں اُس روپ میں دیکھ کر اچنبھا مانا جب سانس چھوڑتے وقت ناک کے باہر نکل آئے تب مارکنڈے جی نے اُس لڑکے کو اُسی طرح دیکھ چاہا کہ اُس کو گود میں اُٹھا کے پیار کریں ایسا وچار کر مارکنڈے جی نے اُس لڑکے کو اُٹھانا چاہا ویسے بالک روپ بھگوان اور مایا روپ پانی اور درخت سب انتر دھیان ہو گئے اور مارکنڈے اپنی سمجھ میں کروڑوں برس تک مایا کا تماشہ دیکھ کر جب چیتنیہ ہوئے تب اُنھوں نے اپنے کو جیوں کا تیوں ندی کنارے بیٹھے پایا اور وچارا تو دو گھڑی سے زیادہ عرصہ نہیں ہوا تھا۔

## ادھیائے دسواں

### آنا شری پاروتی اور مہادیو جی کا مارکنڈے جی کے پاس

سوت جی نے شونکادک رشیشوروں سے کہا کہ مارکنڈے جی نے مایا روپی مہا پرلے کا تماشا دیکھ کر دھیان میں نارائن جی سے وِنتی کیا کہ اے ترلوکی پتی مجھ سے اپرادھ ہوا جو آپ کی مایا دیکھنے کے واسطے وردان مانگا جہاں آپ کی مایا کو برھما آدک دیوتا نہ جان کر بڑے بڑے رشیشور اور مُنیشور اور گیانی لوگ اس مایا میں پھنسے رہتے ہیں وہاں میری کیا سامرتھ ہے جو آپ کی مایا کا بھید جان سکوں جس طرح مچھر پہاڑ اُٹھانے کی اچھا رکھ کر وہ کام نہیں کر سکتا اسی طرح میں وردان مانگ کر لجّت ہوا مجھ کو اپنی شرناگت جان کر میرا اپرادھ چھما کیجئے مارکنڈے جی یہ کہہ کر پرمیشور کے دھیان میں مگن ہو گئے۔ اتنی کتھا سنا کر سوت جی بولے کہ اے رشیشور و پرمیشور کی مہما جاننے کے واسطے سب چھوٹے اور بڑے اپنی سامرتھ بھر محنت کرتے ہیں لیکن اُنکے بھید کو نہیں پہونچ سکتے جس نے اُن کا بھید جاننے کے واسطے غوطہ مارا آج تک اُس کا پتہ نہیں لگا اب ہم مارکنڈے رشیشور کا ایک حال اور کہتے ہیں سنو کہ ایک دن شری مہادیو اور پاروتی جی بیل پر چڑھے ہوئے بہت گنوں کو ساتھ لیے ہوئے چلے جاتے تھے راہ میں شری پاروتی جی نے مارکنڈے جی کو اس طرح پرمیشور کے دھیان میں لین دیکھا جس طرح سمدر کا پانی ہوا نہ چلنے سے چپ چاپ رہ کر ہلتا ڈلتا نہیں ہے تب شری پاروتی جی نے

شری مہادیو سوامی سے ہاتھ جوڑ کر وِنے کیا کہ اے مہاپربھو اس رشیشور کو تپسیا کا کچھ پھل دیجئے
شری مہادیو جی نے کہا اس کو کسی چیز کی چاہ نہیں ہے ہم اُس کو کیا دیں سوائے بھگتی اور دھیان
ہر چرنوں کے مجھ کو بھی کچھ نہیں سمجھتا لیکن تمھارے کہنے سے میں چل کر اس سے دو باتیں کرتا ہوں سادھو
اور مہاتما کی سنگت کرنے میں بڑا فائدہ ہوتا ہے جب مہادیو جی شری پاروتی جی سمیت مارکنڈے جی
کے پاس گئے تب اُن کو پرمیشور کے دھیان میں ایسا لین دیکھا کہ اُن کے آنے کا حال بھی کچھ مارکنڈے
جی کو معلوم نہیں ہوا اسلئے شری شیو جی نے مارکنڈے جی کے ہردے میں پرویش کر کے جس چترُبھجی
مورت شیام سندر کا دھیان وہ کر رہے تھے اُس روپ کو وہاں سے انتردھیان کر کے اپنا پرکاش
اُس جگہ پرکٹ کیا جبکہ مارکنڈے جی کو اپنے ہردے میں چترُبھجی روپ دکھلائی نہ دے کر ایک
پُرش سفید رنگ دس بھجا اور تین آنکھ والا شیر کی کھال اور منڈمال پہنے اور ترسول اور ڈمرو ہاتھ
میں لیے ہوئے دھیان میں دیکھ پڑا تب مارکنڈے جی نے گھبرا کر آنکھ اپنی کھول دی اُس وقت
شری مہادیو جی کو اُسی روپ سے شری پاروتی جی سمیت بہت گن ساتھ لیے ہوئے جیسے اپنے سامنے
کھڑے دیکھا ویسے اُٹھ کھڑے ہوئے اور ڈنڈوت اور پرکرما کر کے اُن کو بڑے آدر بھاؤ سے آسن پر
بیٹھالا اور بدھ کے ساتھ اُن کی پوجا کر کے ہاتھ جوڑ کر وِنے کیا کہ اے دینا ناتھ آپ سب دیوتوں
کے مالک ہو کر سب گُنوں سے بھرے ہیں میں ایسی سامرتھ نہیں رکھتا جو آپ کی استت کر سکوں
جس طرح آپ نے دیال ہو کر مجھ کو اپنا درشن دیا اسی طرح میری ہزاروں ڈنڈوت لیجئے اور اپنے
آنے کا کارن بتلائیے یہ بات سُنتے ہی شری بھولا ناتھ نے ہنس کر کہا کہ اے رشیشور جس مہاپرلے میں
چودہوں لوک ناش ہو کر کوئی جیو نہیں رہتا اُس مہاپرلے کو تم نے دیکھا اس لئے میں تمھارا درشن کرنے
آیا ہوں اور جتنے براہمن اور بھگت اور سادھو مجھ کو پیارے ہیں اُتنی اِندر آدک دیوتوں سے پریت
نہیں رکھتا جس طرح مجھ کو اپنا بھگت پیارا معلوم ہوتا ہے اُسی طرح نارائن جی کا سیوک بھی جانتا
ہوں گیانی آدمی کو ہمارے اور وشنو بھگوان کے بیچ میں کچھ بھید نہ سمجھنا چاہیئے جتنا تم ایسے ہر بھگتوں
کا درشن پا کر سنساری آدمی شدھ ہو جاتے ہیں اتنا تیرتھ اسنان کرنے اور دیوتوں کے درشن سے
پوتر نہیں ہوتے تم کو جو کچھ اِچھا ہو وہ بردان ہم سے مانگ لو ہمارا درشن نِہ پھل نہیں ہوتا یہ بات
سُن کر مارکنڈے رشیشور نے شری مہادیو اور شری پاروتی جی کی ڈنڈوت کر کے وِنے کیا کہ اے
مہاپربھو آپ ساکشات ایشور ہو کر مجھ اگیان کو اتنی بڑائی دیتے ہیں جس طرح کلپ برکش کے نیچے
جا کر آدمی کا سب منورتھ پورا ہو جاتا ہے اُسی طرح آپ کا درشن پانے سے کچھ اِچھا نہ رکھ کر کیول
یہی بردان مانگتا ہوں کہ وکنٹھ ناتھ اور آپ کے چرنوں میں میری پریت ہمیشہ بنی رہے یہ بات
سُن کر شری شیو جی نے کہا کہ تم ایک کلپ تک چرنجیو رہ کر کبھی بوڑھے نہ ہوگے اور تم کو سدا میری

اور نارائن جی کی بھگتی بنی رہے گی اور اٹھارہوں پورانوں میں ایک پران تمھارے نام سے پرکٹ ہوگا یہ وردان دے کر شیوجی مہاراج سے انتردھیان ہوکر کیلاش پربت پر چلے گئے اور سب حال پیدا ہونے اور تپسیا کرنے اور وردان پانے مارکنڈے رشیشور کا شری پاروتی جی سے ورنن کیا۔ اتنی کتھا سُنا کر سوت جی نے شونکادک رشیشوروں سے کہا کہ تم نے مارکنڈے رشیشور کا جو حال پوچھا وہ ہم نے تم کو سنادیا۔

## ادھیائے گیارھواں

### پوچھنا شونکادک رشیشوروں کا حال شنکھ چکر گدا پدم آدک کا سوت جی سے

شونکادک رشیشوروں نے اتنی کتھا سُن کر پوچھا کہ اے سوت جی پرمیشور کی پوجا کرنے کی پدھی کیا ہے سو کہیئے اور یہ بھی کہیئے کہ شنکھ اور چکر اور گدا اور پدم شستر اور بیجنتی مالا اور پیتامبر جو اٹھوں پہر نارائن جی دھارن کیئے رہتے ہیں یہ سب کون چیزیں ہیں سوت جی نے کہا کہ تم لوگ بڑی گپت بات پوچھتے ہو اس لیئے میں وید ویاس اپنے گرو کو ڈنڈوت کرکے کہتا ہوں سنو کہ یہ برھمانڈ بھگوان کا روپ ہے پرتھوی پاؤں آکاش سر سوریہ آنکھیں بایو ناک دسوں دشا کان لوکپال بھجا چندرما من یمراج دانت درخت بدن کے روئیں بادل سر کے بال پہاڑ بدن کی ہڈیاں سمدر پیٹ ندیاں بدن کی نسیں ہوکر سب بیوہار سنسار کا اسی وراٹ روپ میں سمجھنا چاہیئے جو آدمی اس وراٹ روپ کا دھیان لگا کر سب جیوؤں میں پرمیشور کی سکتی برابر دیکھتے ہیں وہ کام کرودھ لوبھ اور موہ آدک کے وش نہ ہوکر کسی سے دشمنی یا دوستی نہیں رکھتے اور کوستھ من نارائن جی کی جیوتی اور بیجنتی مالا اور پیتامبر چاروں وید اور جنیو کا جوڑا اونکار اور کانوں کے کنڈل سانکھیہ شاستر اور یوگ شاستر اور مکٹ برھم لوک اور شیش ناگ اُن کے بیٹھنے کا سنگھاسن اور پدم ستوگن اور گدا پراکرم اور شنکھ جل تتو اور سُدرشن چکر اگن تتو اور کھڑگ آکاش تتو اور سارنگ دھنش کال روپ ہوکر پرمیشور کے ترکش میں سب جیوؤں کا کرم بھرا رہتا ہے اور ویکنٹھ پرمیشور کا چھتر اور گرڑ وید روپ اور لکشمی جی شکتی اور نند سُنند آدک پارشد اُن کی بھبوتی ہیں اس لیئے نارائن جی اپنے بھگتوں پر خوش ہوکر اپنا گہنا اور کپڑا لیئے ہوئے درشن دیتے ہیں اور اُن کا چرتر کوئی نہیں جان سکتا ہم نے گرو کی کرپا سے یہ سب کتھا سُنائی جو آدمی پراتہ کال اُٹھ کر نارائن جی کا دھیان شنکھ چکر گدا آدک سمیت کرتا ہے تو وہ جلدی اُس پر خوش ہو کر اُس کو کرتارتھ کر دیتے ہیں اتنی کتھا سُن کر رشیشوروں نے پوچھا کہ بارھوں مہینے میں سوریہ بھگوان نئے نئے روپ الگ الگ نام سے جو پرکاش کرتے ہیں اُس کا کیا کارن ہے سوت جی بولے کہ سوریہ دیوتا بھی ایک

سوروپ بھگوان کا ہے ساعت اور گھڑی اور پہر پہچاننے کا گیان اُن کے پرکاش سے معلوم ہوتا ہے۔
چیت کے مہینے میں سوریہ دھاتا نام سے پرکاشت ہیں اور کرتستھلی نام اپسرا اُن کے آگے ناچ کر تمبرو نام گندھرب اُن کو گانا سناتے ہیں اور ہیتی نام راکشس اُن کا رتھ پیچھے سے ڈھکیلتا ہے اور واسک ناگ اس رتھ میں رسّی باندھے اور کرت بکش اُس کی مرمت کرنے کے واسطے بنے رہتے ہیں۔ اور پُلستیہ نام رشیشور اُن کے ساتھ رہ کر استت کرتے جاتے ہیں۔
بیساکھ میں سوریہ کا نام اریما ہو کر پلیہ نام رشیشور اور اُرجا نام یکش اور پرہیتی نام راکشس اور پنج کستھلی نام اپسرا اور نارد گندھرب اور کنگشیر نام ناگ اُن کے ساتھ رہ کر اپنا اپنا کام کرتے ہیں۔
اور جیٹھ مہینے میں سوریہ کا نام مِتر ہو کر اَتری نام رشیشور اور پوروشیئے نام راکشس اور تکشک ناگ اور مینکا اپسرا اور ہاہا نام گندھرب اور رتھسو نام یکش۔
اور اساڑھ میں برون نام سوریہ کا ہو کر بشسٹھ رشیشور اور رمبھا نام اپسرا اور ہوہو نام گندھرب اور سہجنیہ نام یکش اور سربگیہ نام ناگ اور چترسین نام راکشس۔
اور ساون میں اندر نام سوریہ کا ہو کر بشواوسو گندھرب پرم لوچا اپسرا شروتا یکش ورِیہ نام راکشس۔ اور بھادوں میں وِیوسوان نام سوریہ کا ہو کر اگرسین گندھرب اور بیاگھر نام راکشس اور اسارن نام یکس اور بھرگو نام رشیشور اور نم لوچا نام اپسرا اور سنکھ کھال ناگ۔
اور کنوار میں توشتا نام سوریہ کا ہو کر جمدگن رشیشور اور کامل ناگ اور تلوتما اپسرا اور دھرتراشٹر گندھرب اور ریدھوتی نام راکشس اور ست جت نام یکش۔
اور کاتک میں وشنو نام سوریہ کا ہو کر اسوتر نام ناگ اور رمبھا اپسرا اور سوورچا گندھرب اور ستیہ جت نام یکش اور بشوامتر رشیشور اور مگھ تاپی نام راکشس۔
اور اگھن میں انش مان نام سوریہ کا ہو کر کشیپ نام رشیشور اور تارکش نام یکش اور رِتوسین گندھرب اور اُروشی نام اپسرا اور بندا چھتر نام راکشس اور مہا شنکھ نام ناگ۔
اور پوس میں بھگ نام سوریہ کا ہو کر سوورچ نام راکشس اور ارشٹ نیم گندھرب اور پرن یکش نام رشیشور اور کرکوٹک نام ناگ اور پوربچتی نام اپسرا۔
اور ماگھ میں پُرش نام سوریہ کا ہو کر دھننجے نام ناگ اور بات نام راکشس اور سکھین نام گندھرب اور سورچی نام یکش اور گھرتاچی نام اپسرا اور گوتم رشیشور۔
اور پھاگن میں پرجنیہ نام سوریہ کا ہو کر کرتو نام یکش اور رشبرچا نام راکشس اور وشو گندھرب اور ایراوت نام یکش اور سین جتا اپسرا سوریہ کے ساتھ رہ کر سب مہینوں میں اپنا اپنا کام کرتے ہیں۔

اِتنی کتھا سناکر سوت جی نے کہا کہ اے رشیشورو جو آدمی پراتہ کال اور سندھیا سمے سوریہ بھگوان کا اسمرن کرکے ان سب رشیشور آدک کا نام لیتا ہے وہ بہت جنموں کے پاپوں سے چھوٹ کر پرم پد کو پاتا ہے۔

# ادھیائے بارھواں۔ کہنا سوت جی کا سمپورن کتھا شری بھاگوت کی

سوت جی نے شونکادک رشیشوروں سے کہا کہ جو کتھا شری مدبھاگوت امرت روپی ہم نے تم کو سنائی اُس میں آدِ سے انت تک سب لیلا اور چرتر پرمیشور کا لکھا ہے پہلے ویاس جی اور نارد جی کا سمباد پھر راجہ پریکشت کی کتھا جس طرح اُن کو شرنگی رشی نے شاپ دیا تھا اور حال آنے شکدیو جی کا راجہ پریکشت کے پاس اور پھر بات چیت ہونا نارد مُنی اور برھما جی سے اور کتھا اوتاروں کی اور بھینٹ ہونا وِدور جی اور اودھو جی سے اور کتھا گیان سنانا میترے جی کا وِدور جی کو اور برنن کرنا اُتپتی برھمانڈ کی اور پرمیشور کا باراہ اوتار دھر کر مارنا ہرنیاکش کا اور کپل دیوتا اوتار لے کر سانکھیہ گیان یوگ سکھانا دیوہوتی اپنی ماتا کو اور حال تن تیاگ کرنے ستی جی کا اور یگیہ وِدھونس ہونا دکش پرجاپت کا اور کتھا دھرو اور پرہلاد اور پراچین برہش اور پریونت اور پریوبرت کی اور حال ساتوں دویپ اور ساتوں سمدر اور نوؤں کھنڈ کا اور مرنا برترا اسر دیتیہ کا اور نرسنگھ اوتار لے کر پرہلاد بھگت کی رکشا کرنا اور کتھا گجیندر موکش کی اور کچھپ اوتار لے کر نکالنا چودہ رتن کا سمدر متھنے سے اور کتھا راجہ بلِ اور وامن اوتار کی اور حال راجہ پرورا اور اُروشی اپسرا اور سوریہ ونشی اور چندر ونشی راجوں کا اور کتھا پرشرام اور شری رام چندر اوتار اور راجہ دُشینت اور رانی شکنتلا اور راجہ ییاتی اور دیویانی اور راجہ یدھ کی جن کے ونش میں شری شیام سندر تربھون پتی نے دسدیو جی کے گھر اوتار لیا اور جانا شیام سندر کا گوکل میں اور بہت لیلا کرکے سُکھ دینا نند اور یشودا آدک سب برجواسیوں کو اور پھر متھرا میں آکر مارنا راجہ کنس کو اور یُدھ کرنا جراسندھ آدک سے اور بسانا دوارکا پُری کا اور حال بیاہنے رُکمنی آدک آٹھ پٹ رانیوں کا اور بھوماسُر کو مار کر سولہ ہزار ایک سو راج کنیا وہاں سے لاکر اُن کے ساتھ اپنا بیاہ کرنا اور مارنا بڑے بڑے دیتیہ اور ادھرمی راجوں کو اور کورو اور پانڈوں سے مہابھارت کرا کے بھار اُتارنا پرتھوی کا اور ناش کرنا چھپن کروڑ یدونشیوں کا دُرواسا رشی کے شاپ سے اور چلے جانا ویکنٹھ دھام میں اے رشیشورو ہم نے سب کتھا شری مدبھاگوت اور سوریہ بھگوان اور بارہ کنڈے رشیشور کی تم لوگوں کو سنائی سنا رہی آدمی کو اُچت ہے کہ زبان سے آٹھوں پہر پرمیشور کا نام لے کر کانوں سے اُن کی کتھا اور لیلا سُنے اور نارائن جی کے گن اور مہما کی چرچا آپس میں رکھ کر تھوڑا یا بہت جہاں تک بن پڑے ہر چرنوں میں دھیان لگاوے اور سب جیوؤں پر دیا رکھ کر اپنے مقدور بھر منادا چاکرنا سے اُپکار کرتا رہے آدمی کے تن پانے کا یہی پھل سمجھنا چاہیئے جیسا شری مدبھاگوت پُران میں ویاس جی نے پرمیشور کا نرمل یش لکھا ہے ویسا دوسرے پُران میں نہیں لکھا جن شکدیو جی مہاراج کی دیا سے ہم نے

امرت روپی کتھا تم کو سُنائی اُن کو میں بار بار ڈنڈوت کرتا ہوں جتنا پھل براہمن کو چاروں وید پڑھنے سے ملتا ہے اُتنا ہی پھل شری مدبھاگوت کے پڑھنے اور سُننے میں جاننا چاہیئے کشتری کو اس کے پڑھنے اور سننے سے ویجے اور ویش کو ویاپار میں لابھ ہو کر مرنے کے پیچھے مکتی پدوی ملتی ہے اور شودر سب پاپوں سے چھوٹ جاتے ہیں۔

## ادھیائے تیرھواں۔ حال اٹھارھوں پُرانوں کا

سوت جی نے شونکادک رشیشوروں سے کہا کہ جن بھگوان کے چرنوں کا دھیان شری برھما جی اور شری مہادیو جی اور اندر اور انچاس مُرت گن یعنی پون اور کُبیر آدک دیوتا اور رشیشور اور یوگی اور مُنی لوگ اپنے ہردے میں رکھ کر دن رات اُن کا اسمرن اور بھجن کرتے ہیں اور اُن کے آدِ اور انت کو کسی نے نہیں پایا اُن کو بار بار نمسکار کرتا ہوں جنھوں نے واسطے رکشا کرنے دیوتا اور نکالنے امرت آدک چودہ رتن کے کچھپ روپ دھارن کیا تھا اُن کو میری ہزاروں ڈنڈوت ہو پہنچے اے رشیشورو اٹھارھوں پُرانوں میں جتنے جتنے اشلوک لکھے ہیں اُن کا حال سُنو۔

برھم پُران دس ہزار اشلوک (۱۰۰۰۰)
وِشنو پران تیس ہزار اشلوک (۳۰۰۰۰)
شری مدبھاگوت اٹھارہ ہزار اشلوک (۱۸۰۰۰)
مارکنڈے پُران نو ہزار اشلوک (۹۰۰۰)
بھوشیہ پران چودہ ہزار پانچ سو اشلوک (۱۴۵۰۰)
لنگ پران گیارہ ہزار اشلوک (۱۱۰۰۰)
اسکند پران اکیاسی ہزار ایک سو آٹھ اشلوک (۸۱۱۰۸)
کورم پران سترہ ہزار اشلوک (۱۷۰۰۰)
گرڑ پران اُنیس ہزار اشلوک (۱۹۰۰۰)
پدم پُران پچپن ہزار اشلوک (۵۵۰۰۰)
شو پُران چوبیس ہزار اشلوک (۲۴۰۰۰)
نارد پران پچیس ہزار اشلوک (۲۵۰۰۰)
اگن پُران پندرہ ہزار چار سو اشلوک (۱۵۴۰۰)
برھم بیورت پُران اٹھارہ ہزار اشلوک (۱۸۰۰۰)
باراہ پران چوبیس ہزار اشلوک (۲۴۰۰۰)
وامن پران دس ہزار اشلوک (۱۰۰۰۰)
متسیہ پُران چودہ ہزار اشلوک (۱۴۰۰۰)
برھمانڈ پران بارہ ہزار اشلوک (۱۲۰۰۰)

اور شری مدبھاگوت کا سار چار اشلوک نارائن جی نے برھما جی سے کہے اور برھما جی نے اُسے نارد جی کو سکھایا اور نارد جی نے ویاس جی کو اُپدیش کیا اور وید ویاس نے اٹھارہ ہزار اشلوک میں وہ سب حال وستارپورو لکھ کر شری مدبھاگوت پُران نام اُس کا رکھا اِس پران کے آد اور مدھیہ اور انت میں سب نارائن جی کا چرتر برنن کیا ہے جو لوگ اُس پُران کو بھادوں سُدی پورنماسی کے دن سنہلے سنگھاسن پر رکھ کر وید اور پُران جاننے والے براہمن کو دان کرتے ہیں اُن کو پرم پد ملتا ہے شری مدبھاگوت مہا پُران سترھواں پرانوں سے اُتم ہو کر چاروں ویدوں کا سار اس میں لکھا ہے

جس طرح ندیوں میں گنگا اور دیوتوں میں نارائن جی اور تپسیا کرنے والوں میں شری مہادیو جی بڑے ہیں اُسی طرح سب پُرانوں میں بھاگوت پُران اُتم ہے اس پُران کے پڑھنے اور سُننے سے ہماری اور تمھاری دونوں کی مُکتی ہو جائے گی جن کے نام لینے اور ڈنڈوت کرنے سے سب پاپ اور دُکھ چھوٹ جاتے ہیں اُن پرمیشور اور وید ویاس اور شُکدیو جی مہاراج کو میں ڈنڈوت کرتا ہوں جس طرح دیوتا لوگ سورگ میں رہ کر امرت پینے سے نہیں مرتے اُسی طرح سنسار میں جو لوگ امرت روپی بھاگوت پُران کو سچے من سے پڑھ اور سُن کر اُس پر وشواس کریں گے اُن کو سنساری روگ آدک کا دُکھ نہ ہوگا اور بھوت اور پریت آدک کا ڈر چھوڑ کر بُرے گرہوں کا پھل اُس کو نہ ہوگا۔

| | | |
|---|---|---|
| | دوہا | |
| چوہا مل سُت بل مت گجّن لال کمار | | گو براہمن ہر چرن رت ماکھن لال ادار |
| | سورٹھہ | |
| برچیو ماکھن لال شری مدبھاگھا بھاگوت<br>جے جن پرم سُجان بھولی لیو سدھار ہم | | سُنت کٹے بھو جال اَنت سمے ہر پُر بسے<br>بال بُدھ اگیان وید شاستر جانوں نہیں |

## اِت شری چھتری وَنش اوتنس کاشی باسی سری کرشن داس مکّھن لال کرت شری مدبھاگوت بھاشا سُکھ ساگرے دوادش اسکندھ سماپت

پہلے ترجمہ اس پوتھی کا سمبت ۱۹۱۱ میں شری کرشن داس مکھن لال نے کاشی پُری میں بنا کر چھپوایا لیکن اُس ترجمہ میں فارسی الفاظ بہت لکھے گئے تھے اس سبب سے سادھو اور مہاتما لوگ اُس کو اچھّی طرح نہیں پڑھ سکتے تھے اس لیے پھر سے اُس پوتھی کو پنڈت جوکھو رام رہنے والے دربانسی اور جگن ناتھ پرشاد کھتری رہنے والے کاشی پُری نے فارسی الفاظ نکال کر اس دیش کی بولی میں جو سب سمجھتے ہیں لکھی۔

# چند دوہا و چوپائی از منشی رگھبر دیال صاحب مترجم شری مد بھاگوت بخط اُردو

## دوہا

نارائن شری پتِ ہری پورن برہم پرکاش
وِشنو سگل گن دھام جو پرُ ویکنٹھ نواس

## چوپائی

مہا منتر ترے تاپ نساوَن
ہو گیان بھگتی ویکنٹھ نَسینی
گپت چرت کچھ دن اُرراکھے
شری بھاگوت مہا سُکھدائی
برہما نارد گاے سُنائی
رچ اسلوک سہس اٹھارا
شری شکدیو جگت ہتکاری
بیاس شیشیہ جو سوت کہائی
تاسُ آس دھر رکھ مُنِ گیانا
چھند پربندھ سورٹھا دوہا

کرشن چرت پاوَن اتِ پاوَن
من باچھت کا مد پھل دینی
پاے سمے برہما سوں بھاکھے
سُر سموہ پرم آنند پائی
پھر ویاس نارد سوں پائی
ویاس کہیو شکدیو اُدارا
کہیو پریکشت سوں بِستاری
کہیو سگل سونک سوں جائی
ہریش گایو بھگت بکھانا
سو رچیو جہِ لکھِ جگ موہا

## دوہا

بُدھِ جن سمتی کر رچیو ماکھن لال اُدار
سُکھ ساگر بھاکھا رُچر کاشی پُری مَنجھار

گیان بھگتی گن روپ ندھانا
من بچ کرم جگت ہتکاری
منشی نول کشور ۔ اُدارا
رگھبر شرن تاس رُچ جانی
پاوَن یش شری کرشن مُراری

پرم بیبکی چتر سُجانا
پر اُپکار منو تن دھاری
جہِ یش چھاپے رہیو سنارا
کرن پُنیت کرم من بانی
اُردو بھاکھا لکھیو بچاری

ٹھیک ٹھیک بولی جگ جانا
اگم سُگم کر ارتھ بچاری
اودھ پُری دھام پت جوئی
پورن برہم مُنج اوتارا
لکھن پُری تہہ پچھم دوارا

کہوں کہوں بچ مت اُنماتا
جیہہ جانیں سب جگ نرناری
مہما جاس پرگٹ نہیں کوئی
شری رام جہاں نِتّیہ بہارا
شہر لکھنؤ نام اُدارا

دوہا

بدھ بل بدیا ہین مت جوات مند گنوار
بھو بار دھ سرتا اگم بوڑ رہیو سنسار

اُردو میں ہر یش لکھیو بدھ جن لیو سمہار
رب چندر ما پرکاش بن سوجھ نہ ہاتھ پسار

سورٹھا

اک بھار وشواس رام کرپا جتن چتے
اپنی اور نہار پان پیارے ساؤلے
جور پنگرہ پان شیش نواؤں ہاتھ دھر

بن شرم بھو دکھ ناش محل ٹہل سیوا لہوں
لیجئے مونہہ اُبار ناتے شری متھلا نگر
پھوں یہی ور دان من مدھکر شری پد بسے

# پرارتھنا

# یعنی التماس ضروری

دھنیہ ہے وہ پربرہم پرمیشور سچدانند گھن نرگن نراکار سگن ساکار روپ کہ جس نے اپنی کرپادرشٹ سے
واسطے بھوساگر پار اُترنے اور پرم کلیان سنساری جیوؤں کے کیسے وید اور شاستر روپی پل اس دنیا میں بنائے ہیں جن کی
راہ سے تھوڑی محنت کرنے سے بھی اینک جیو مایا روپی جال سے چھوٹ کر پرم پد کو پہونچے ہیں اور پہونچتے جاتے ہیں اور مہاتما
اور سجن لوگوں کے ہردے میں بدھی روپی سوریہ پرکاشت کیا کہ اُنھوں نے اپنے انوبھو سے جگت کی بھلائی کے
واسطے کیسے کیسے دھرم مارگ پرگٹ کر کے کیسے کیسے سہج اور اُتم اُپائے نکالے ہیں کہ جس کے کارن سب چھوٹے بڑوں کو
اپنی مکتی اور بھکتی کی راہ سوجھ پڑتی ہے اُن میں سے ایک پرم دھرم اُپکاری شری لالہ لچھمن لال کاشی نواسی نے
شری مدبھاگوت کا سارانش بلکہ پورا پورا منشا سنسکرت سے دیسی بھاشا میں اُٹھا کیا اور اُنکے پرم اُپکار کا یہ پھل ہوا
کہ بخط دیوناگری سکھ ساگر نام بھیات پستک کی رچنا کی جس کی قدردانی ہر بھگت جنوں نے ایسی کی کہ کئی مرتبہ
میں ہزاروں پستک طبع ہوئیں اور برابر اُس کا پرچار ہو رہا ہے اس امرت روپی سکھ ساگر آنند داتا کو بھگت جنوں کے
لابھ پدارتھ کے پرم پر اُپکاری جگت ہتکاری شری منشی نول کشور صاحب مالک مطبع اودھ اخبار
نے پر اُپکار کی ڈرشٹی سے یہ بات بچاری کہ پوتھی سکھ ساگر امرت روپی جو چاروں وید اور چھوؤں شاستر اور اٹھارہ
پرانوں کا سارانش ہے اور بھگتوں کا تو سربس دھن ہے اُس کا لابھ ان سنساری جیوؤں کو جو ناگری حروف نہیں
جانتے اور فارسی خط میں پڑھنے لکھنے کی مہارت رکھتے ہیں پہونچانا گویا جنم کے اندھے کو سیدھی راہ بتانا
ہے اور مہا موہ روپی نیند میں سوتے ہوئے کو جگانا ہے اور بہت دنوں کے بھوکھے کو کھٹ رس بھوجن کھلانا
ہے اور جنم دکھی کو امرت پلانا ہے اور جرجیوؤں کو اجرامر پد پہونچانا ہے دیوا چھر ہونے سے سب چھوٹے بڑوں
کی سمجھ میں نہیں آسکتی اور یہ پران جس میں انیک دھرم اور کرم برن اور آشرم کے موافق اور شری کرشن آدک اوتاروں
کی لیلا جیوؤں کے اُدھار کے لیے لکھی ہیں ایسے حروف میں ترجمہ ہو کر چھپا کہ جو ناگری نہ جاننے والوں کی سمجھ میں جلد آجائے
اس لیے مجھ داسانوداس رگھبر دیال ولد منشی بشن سنگھ ابن رائے جوگل کشور ساکن لکھنؤ ملک شری اودھ سے ترجمہ
مہا پران بھگت گیان آگر سکھ ساگر شری مدبھاگوت بارھوں اسکندھ کا خط فارسی میں تیار کرا کے بصرف کثیر اپنے
مطبع فیض منبع میں چھپوا کر لوک اور پرلوک میں یش اُٹھایا اب ہر بھگت اور پریمی لوگوں سے یہ آشا ہے کہ بھول چوک
چھما کر کے اس کے پڑھنے اور سننے سے من بانچھت پھل پا کر پہلے جناب منشی صاحب محتشم الیہ مالک مطبع اودھ
اخبار اُس کے پیچھے کمترین مترجم کو دعائے خیر سے یاد فرمائیں۔

العبد

خاکسار رگھبر دیال کائستھ سری واستو ساکن لکھنؤ

# خاتمۃ الطبع

شری مدبھاگوت اردو کا پندرھواں ایڈیشن بھگوت پریمی ہر بھکتوں کے پیش نظر ہے۔ اس بار ہندی الفاظ کے صحیح تلفظ کیے جانے کی غرض سے زبر۔ زیر۔ پیش اور تشدید ٹھیک طور پر لگانیکی پوری کوشش کی گئی ہے۔ تاکہ ہندی الفاظ صحیح طریقہ سے پڑھے جاسکیں اور اُن کے معنی سمجھنے میں سہولت ہو۔ **شری مدبھاگوت** ہندی یعنی سُکھ ساگر سے مطابقت اور صحت کرکے یہ ایڈیشن چھپایا گیا ہے۔ ہمیں کامل یقین ہے کہ یہ مشہور اور معروف کتاب اپنے سابقہ ایڈیشنوں کے مقابلہ میں ہر بھگتوں اور پریمی جنوں کو زیادہ آنند دایک ثابت ہوگی۔

(سنہ ۱۹۶۳ء)

المشتہر

منیجر تیج کمار بکڈپو وارث نول کشور بکڈپو
پوسٹ بکس ۸۵ حضرت گنج لکھنؤ

